عارف باللہ حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمہ اللہ کی نادر روزگار،
اور معرکہ آراء کتاب ''مثنوی مولوی معنوی'' کی جامع اور لاجواب اُردو شرح

# کلید مثنوی

## جلد 13-14-15-16 دفتر 4




مع افادات و ارشادات
حضرت شیخ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ

از

حکیم الامت مجدد الملت حضرۃ مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ

اِدارۂ تالیفاتِ اشرفیہ
چوک فوارہ ملتان پاکستان
(061-4540513-4519240

عارف باللہ حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ کی نادر روزگار
اور معرکہ آراء کتاب "مثنوی معنوی" کی جامع اور لاجواب اُردو شرح

# کلید مثنوی

## جلد ۱۳-۱۴-۱۵-۱۶ دفتر ۴

مع افادات وارشادات

حضرت شیخ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ

از حکیم الامت مجدد الملت

حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہ


ادارۂ تالیفاتِ اشرفیہ

چوک فوارہ ملتان پاکستان فون: 540513-519240



## ضروری وضاحت

ایک مسلمان دینی کتابوں میں دانستہ غلطی کرنے کا تصور بھی نہیں کر سکتا۔ غلطیوں کی تصحیح و اصلاح کیلئے ہمارے ادارہ میں مستقل شعبہ قائم ہے اور کسی بھی کتاب کی طباعت کے دوران اغلاط کی تصحیح پر سب سے زیادہ توجہ اور عرق ریزی کی جاتی ہے۔ تاہم یہ سب کام انسان کے ہاتھوں ہوتا ہے اس لئے پھر بھی کسی غلطی کے رہ جانے کا امکان ہے۔ لہٰذا قارئین کرام سے گذارش ہے کہ اگر کوئی غلطی نظر آئے تو ادارہ کو مطلع فرما دیں تا کہ آئندہ ایڈیشن میں اس کی اصلاح ہو سکے۔ نیکی کے اس کام میں آپ کا تعاون یقیناً صدقہ جاریہ ہوگا۔ (ادارہ)


نام کتاب

**کلید مثنوی**

تاریخ اشاعت.................... محرم الحرام ۱۴۲۶ھ

ناشر.......................... ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان

طباعت........................ سلامت اقبال پریس ملتان


## ملنے کے پتے


ادارہ تالیفات اشرفیہ چوک فوارہ ملتان --- ادارہ اسلامیات انارکلی لاہور

مکتبہ سید احمد شہید اردو بازار لاہور --- مکتبہ قاسمیہ اردو بازار لاہور

مکتبہ رشیدیہ سرکی روڈ کوئٹہ --- کتب خانہ رشیدیہ راجہ بازار راولپنڈی

یونیورسٹی بک ایجنسی خیبر بازار پشاور --- دارالاشاعت اردو بازار کراچی

**ISLAMIC EDUCATIONAL TRUST U.K**

**(ISLAMIC BOOKS CENTERE**

**119-121- HALLIWELL ROAD BOLTON BL1 3NE, (U.K.)**

حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ

# مثنوی مولوی معنوی

کی جامع اور لاجواب اردو شرح

# کلید مثنوی

## جلد نمبر ۱۳-۱۴

حضرۃ حکیم الامۃ تاج المفسرین مولانا مولوی شاہ محمد اشرف علی صاحب تھانویؒ

یہ وہ مقبول خاص و عام کتاب ہے کہ خواندہ ناخواندہ سب ہی اس سے دلچسپی لیتے ہیں۔ مگر مضامین عالیہ کی وجہ سے مطالب سمجھنے میں بڑی دقت پیش آتی ہے اور بعض اوقات نوبت الحاد و زندقہ تک پہنچ جاتی ہے۔ حضرت حکیم الامت نے اشعار مثنوی کو واضح کر کے اور مسائل تصوف کو عام فہم بنا کر نہایت خوبی سے سمجھا دیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ اس سے معتبر اور شریعت و طریقت کا پاس ادب رکھ کر مضامین کو حل کرنے والی اور کوئی شرح نہیں لکھی گئی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# شرح مثنوی مولانا رومؒ

## دفتر چہارم

## شرح شبیری

| اے ضیاء الحق حسام الدین توئی | کہ گذشتہ از مہ بنورت مثنوی |
|---|---|
| وہ ضیاء الحق حسام الدین تو تھا ہے | کہ تیرے نور سے مثنوی چاند سے بڑھ گئی ہے |

یعنی اے ضیاء الحق حسام الدین آپ ہی ہیں جن کے نور کی وجہ سے یہ مثنوی چاند سے بڑھ گئی۔ مطلب یہ کہ چونکہ مولانا حسام الدین ہی کے فیض اور تصرف کی برکت سے مثنوی لکھی گئی ہے لہٰذا مولانا فرماتے ہیں کہ اس مثنوی کا رتبہ آپ ہی کی بدولت چاند سے بھی بڑھ گیا ہے اور یہ مثنوی اپنی فیض رسانی میں چاند سے بھی زیادہ ہوگئی ہے۔

| ہمت عالی تو اے مرتجے | می کشد ایں را خدا داند کجا |
|---|---|
| اے امید گاہ تیری بلند ہمت | خدا جانے اس کو کہاں لے جائے گی |

یعنی اے امید گاہ آپ کی ہمت عالی اس کو خدا جانے کہاں تک کھینچ رہی ہے۔ مطلب یہ ہے کہ چونکہ مضامین آپ ہی کی توجہ سے بڑھ رہے ہیں تو خدا جانے یہ توجہ اور تصرف اس مثنوی کو کہاں تک بڑھا دے گا۔

| گردن ایں مثنوی را بستۂ | می کشی آنسو کہ تو دانستۂ |
|---|---|
| تو نے اس مثنوی کی گردن باندھ رکھی ہے | اس کو اس جانب کھینچ رہا ہے جس کو تو جانتا ہے |

یعنی آپ نے اس مثنوی کی گردن کو باندھ رکھا ہے اور آپ اس کو اس طرح کھینچ رہے ہیں جس طرف کہ آپ جانتے ہیں۔ مطلب یہ کہ چونکہ اس کے مضامین کو آپ بقصد بڑھا رہے ہیں اور ایک اجمالی طور پر آپ کو علم بھی ہے کہ اس کو اس قدر تک پہنچانا ہے تو آپ اس کو اسی حد تک لے جا رہے ہیں اگرچہ آپ کو تفصیلی علم نہ ہو اور اصل مقصد بھی آپ کا نہ ہو مگر تبعاً تو آپ کا قصد اس کے متعلق ہے ہی۔ اگرچہ اصل قصد حق تعالیٰ کا ہے۔ تو خدا داند کجا اور تو دانستۂ میں جو بظاہر تعارض تھا کہ اوپر تو علم الٰہی کے سپرد کیا کہ خدا جانے یہ کہاں تک بڑھے گی اور یہاں کہتے ہیں کہ آپ کو بھی معلوم ہے تو تعارض جاتا رہا کہ اجمال اور تفصیل کا فرق ہے اور اصل تبع کا فرق۔ خوب سمجھ لو۔

| مثنوی پویان کشندہ ناپدید | ناپدید از جاہلی کش نیست دید |
|---|---|
| مثنوی دوڑ رہی ہے کھینچنے والا پوشیدہ ہے | پوشیدہ اس ناواقف کے لئے ہے جس کی نظر نہیں ہے |

یعنی مثنوی تو دوڑ رہی ہے اور کھینچنے والا غائب ہے اور اس جاہل سے غائب ہے جس کے نگاہ نہیں ہے۔ مطلب یہ ہے کہ مثنوی تو بڑھ رہی ہے اور اس کے مضامین میں خوب زیادتی ہو رہی ہے مگر جو اس کا اصل بڑھانے والا ہے یعنی حق تعالیٰ وہ نظر نہیں آتے اب شبہ ہوا کہ جب وہ نظر ہی نہیں آتے تو تم کو کیسے اطلاع ہوئی کہ وہ ہی کشندہ ہیں تو فرماتے ہیں کہ جو اہل بصیرت نہیں ہیں ان سے غائب ہیں ورنہ جو آنکھ والے ہیں وہ جانتے ہیں کہ اصل کشندہ وہی ہے۔ آگے پھر حضرت حسام الدین ہی کو خطاب فرماتے ہیں کہ۔

| مثنوی را چوں تو مبدأ بودۂ | گر فزون گردد تواش افزودۂ |
|---|---|
| جبکہ مثنوی کی ابتدا تو ہے | اگر وہ بڑھتی ہے تو تو نے اس کو بڑھایا ہے۔ |

یعنی مثنوی کے لئے جب آپ ہی مبدأ تھے تو اگر وہ زیادہ ہو تو آپ ہی نے اس کو بڑھایا ہے۔ مطلب یہ کہ یہ شروع بھی آپ ہی کی توجہ سے ہوئی ہے اور اب زیادہ بھی آپ ہی کی توجہ سے ہوگی۔ اب یہاں شبہ ہوا کہ اوپر تو حق تعالیٰ کو افزائندہ کہا تھا۔ اب حضرت حسام الدین کو کہا تو تعارض ہوا اس کو ایک عجیب پیرایہ سے دفع فرماتے ہیں کہ۔

| چوں چنیں خواہی خدا خواہد چنیں | میدہد حق آرزوئے متقین |
|---|---|
| تو جیسا چاہتا ہے خدا ویسا چاہتا ہے | اللہ تعالیٰ پرہیزگاروں کی تمنا پوری کرتا ہے |

یعنی آپ اس طرح چاہتے ہیں تو خدا بھی اسی طرح چاہتا ہے۔ اور حق تعالیٰ متقیوں کی آرزو دیتے ہیں۔

| کان للہ بودۂ در ماضے | تا کہ کان اللہ لہ آمد جزا |
|---|---|
| تو پہلے "کان للہ" بنا | یہاں تک کہ "کان اللہ لہ" بدلہ آیا |

یعنی آپ گذشتہ زمانہ میں کان اللہ تھے۔ یہاں تک کہ کان اللہ لہ جزا آئی۔ مطلب یہ ہے کہ اصل تو حق تعالیٰ ہی ہیں لیکن چونکہ آپ کا جو مقصد ہوتا ہے۔ اسی کے مطابق حق تعالیٰ کا قصد بھی ہوتا ہے۔ لہذا گویا کہ افزائندہ آپ ہی ہوئے کہ جو آپ نے چاہا خدا نے اسی طرح کر دیا۔ اور یہ اس لئے کہ جب آپ خدا کے ہوئے تو خدا آپ کا ہو گیا۔ اور آپ نے خدا کی مرضیات کے موافق کیا تو خدا نے آپ کی مرضی کے موافق کام کیا۔

| در دعاؤ شکر کفہا برفراشت | مثنوی از تو ہزاران شکر داشت |
|---|---|
| دعا اور شکریے میں ہاتھ اٹھاتی تھی | مثنوی تیرے ہزاروں شکریے ادا کرتی تھی |

یعنی مثنوی نے تم سے ہزاروں شکر رکھے اور دعا اور شکر میں ہاتھوں کو بلند کیا۔ مطلب یہ کہ چونکہ مثنوی آپ ہی کی توجہ کی برکت سے لکھی گئی ہے۔ تو بزبان حال وہ آپ کی شکرگزار ہے اور آپ کو دعائیں دے رہی ہے۔ تو جب اس نے شکر کیا تو یہ ہوا کہ۔

| فضل کرد و لطف فرمود و مزید | در لب و کفش خدا شکر تو دید |
|---|---|
| اس نے فضل فرمایا مہربانی کی اور اضافہ کر دیا | خدا نے اس کے ہاتھ اور منہ میں تیرا شکریہ دیکھا |

یعنی اس مثنوی کے لب اور کف میں خدا تعالیٰ نے آپ کا شکر جو دیکھا تو فضل اور لطف فرمایا اور زیادتی فرمائی"۔ (باقی آئندہ)

| آنچنانکہ قرب مزد سجدہا ست | زانکہ شاکر را زیادت وعدہاست |
|---|---|
| جیسا کہ سجدوں کو اجرت (اللہ سے) نزدیکی ہے | کیونکہ شکر کرنے والے کے لئے زیادتی کے وعدے ہیں |

یعنی اس لئے کہ شاکر کے لئے زیادتیوں کے وعدے ہیں جیسا کہ قرب مزدوری سجدوں کی ہے۔

| قرب جان شد سجدۂ ابدان ما | گفت واسجد و اقترب یزدان ما |
|---|---|
| ہمارے جسموں کا سجدہ روح کے قرب کا سبب بنا | ہمارے خدا نے فرمایا ہے اور سجدہ کر اور قریب ہو جا |

یعنی ہمارے خدائے تعالیٰ نے واسجد واقترب فرمایا ہے تو بدنوں کا سجدہ کرنا جان کے لئے (موجب) قرب ہوا۔ مطلب یہ ہے کہ جب مثنوی بزبان حال آپ کا شکر کر رہی تھی اور حق تعالیٰ کا ارشاد ہے ولان شکرتم لازیدنکم اس بنا پر حق تعالیٰ نے آپ کے قلب پر اور علوم فائض فرمائے اور اس مثنوی کو شکر کی بدولت بڑھا دیا آگے اس کی ایک نظیر پیش کرتے ہیں کہ دیکھو سجدہ کرنا بھی ایک شکر ہے۔ اس کے بدلہ میں قرب کی زیادتی ہوتی ہے جیسا کہ خود ارشاد ہے کہ واسجد واقترب تو سجدہ کیا بدن نے اور قرب ہوا جان کو تو یہ قرب کی زیادتی اس شکر ہی کی بدولت ہے۔ لہذا اسی طرح جب اس مثنوی نے بزبان حال شکر کیا تو حق تعالیٰ نے اس میں زیادتی فرمائی۔ آگے فرماتے ہیں کہ۔

| گر زیادت میشود زین روبود | نز برائے بوش ہائے وہو بود |
| --- | --- |
| اگر مثنوی میں اضافہ ہو رہا ہے تو اس وجہ سے ہے | نہ کہ شان و شوکت کی اور واہ واہ کی وجہ سے |

یعنی اگر زیادتی ہوتی ہے تو اس طرح سے ہوتی ہے نہ کہ شہرت اور ہائے وہو کے لئے ہوتی ہے مطلب یہ ہے کہ اکثر اہل ظاہر مصنفین کا تو مضمون اور کتاب کو بڑھانے سے یہ مقصود ہوتا ہے کہ ہمارا علم ظاہر ہو اور معلوم ہو کہ بڑے متبحر عالم ہیں لیکن مولانا فرماتے ہیں کہ مثنوی میں زیادتی اس وجہ سے نہیں ہوتی بلکہ اس میں اس شکر کی وجہ سے حق تعالیٰ علوم قلب پر فائض فرماتے ہیں اور زیادتی ہوتی چلی جاتی ہے اس زیادتی سے شہرت اور نام کرنا مقصود نہیں ہے اب پھر خطاب مولانا حسام الدین کو فرماتے ہیں کہ۔

| باتو ما چوں رز بتابستان خوشیم | حکم داری ہیں بکش تامی کشیم |
| --- | --- |
| ہم تجھ سے اس طرح خوش ہیں جیسا کہ انگور کی بیل موسم گرما میں | تو نے حکم دیا کہ ہاں کھینچ ہم کھینچتے ہیں |

یعنی ہم آپ کی ساتھ اس طرح خوش ہیں جیسے کہ انگور موسم بہار سے آپ حکم رکھتے ہیں ہاں کھینچئے تا کہ ہم کھینچیں مطلب یہ ہے کہ جس طرح کہ انگور موسم بہار سے خوش ہوتا ہے کہ اسی موسم میں پختہ ہوتا ہے اسی طرح ہم آپ سے خوش ہیں کہ آپ سے ہم کو فیض ہوتا ہے تو آپ ہی حاکم ہیں آپ مضامین کو بڑھائیے۔ ہم بھی بڑھادیں گے۔

| خوش بکش ایں کاروانرا تا بحج | اے امیر صبر و مفتاح الفرج |
| --- | --- |
| اس قافلہ کو حج تک عمدگی سے لے جا | اے صبر کے امیر اور کشادگی کی کنجی |

یعنی اس قافلہ کو حج تک خوب کھینچئے۔ اے امیر صبر اور اے مفتاح کشادگی۔

| حج زیارت کردن خانہ بود | حج رب البیت مردانہ بود |
| --- | --- |
| حج خانہ کعبہ کی زیارت ہوتی ہے | بیت (اللہ) کے مالک کا حج مردوں کا ہوتا ہے |

یعنی حج تو خانہ کعبہ کی زیارت کرنا ہوتا ہے اور حج رب البیت کا مردانہ ہوتا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اوپر جو کہا تھا کہ اس قافلہ کو حج تک لے جائے تو شبہ ہوا کہ مثنوی کے مطالعہ اور اس کے پڑھ لینے سے حج کب ہوتا ہے اس شبہ کو دفع فرماتے ہیں کہ حج تو صرف بیت اللہ کی زیارت ہے اور مثنوی سے رب بیت کی معرفت اور زیارت ہوتی ہے۔ تو جو شخص کہ صرف حج بیت ہے اس کی حقیقت کے کرے تو معنی اس حج سے یہ حج رب البیت افضل ہوگا لیکن حکما اور شرعا اور قونا یہ نہ کہا جاوے گا کہ مثنوی پڑھ لینے سے حج ادا ہوگیا بلکہ مطلب یہ ہے کہ معنی اس حج سے جس میں کہ حقیقت نہ ہو یہ مثنوی کا پڑھ لینا جس سے کہ معرفت رب البیت حاصل ہوتی ہے افضل ہے باقی جس نے حج نہ کیا ہو اس کے لئے نہ یہ کافی ہے اور نہ مولانا کا یہ مطلب ہے اوپر چونکہ مولانا حسام الدین کے دو لقب کہے تھے۔ ایک حسام الدین اور دوسرا ضیاء الحق تو دو لقب کہنے کی وجہ بیان فرماتے ہیں کہ۔

| زان ضیاء گفتم حسام الدین ترا | کہ تو خورشیدی و این دو وصفہا |
| --- | --- |
| اے دین کی تلوار میں نے تجھے روشنی اس لئے کہا ہے | کہ تو سورج ہے اور یہ دونوں (اسکی) صفتیں ہیں |

یعنی میں نے ضیاء اور حسام الدین اس لئے تم کو کہا ہے کہ تم خورشید ہو اور یہ دونوں (تمہارے) اوصاف ہیں۔

| کایں حسام وایں ضیا یک ہست ہیں | تیغ خورشید از ضیا باشد یقین |
| --- | --- |
| کیونکہ یہ تلوار اور روشنی یقینا ایک ہے | سورج کی یقینا روشنی کی ہوتی ہے |

یعنی کہ یہ حسام اور یہ ضیا ایک ہی ہیں اور خورشید کی تیغ ضیا ہی سے ہوں ہے یقینا۔ مطلب یہ ہے کہ فیض بخشی میں آپ تو مثل خورشید کے ہیں اور ضیاء بھی آپ کی صفت ہے اور حسام جس کے معنی قطع کے ہیں یہ بھی آپ ہی کی صفت ہے اس لئے کہ آپ ضیاء ہیں تو فیض بخشتے ہیں اور حسام الدین یعنی قاطع ہیں تو ظلمات جہل کو دفع فرماتے ہیں اور قاطع ہونے کے لے وہ تیغ آہنی ہی کی ضرورت نہیں ہے بلکہ خورشید کے لئے اس کی ضیاء کی تیغ ہے اس لئے کہ وہ بھی قاطع ظلمت ہے لہذا حسام اور ضیاء دونوں کا اطلاق آپ پر صحیح ہے۔ اس لئے کہ یہ دونوں آپ کی صفات ہیں اب آگے ضیاء کا نور سے عالی ہونا قرآن سے ثابت فرماتے ہیں کہ۔

| نور ازان ماہ باشد ویں ضیا | آن خورشید ایں فروخوان از نبا |
| --- | --- |
| نور چاند کی ملکیت ہے اور یہ ضیاء | سورج کی ملکیت ہے اس کو قرآن میں پڑھ لے |

یعنی نور تو متعلق ماہ کے ہوتا ہے اور یہ ضیاء متعلق خورشید کے ہوتی ہے۔ اس کو قرآن شریف سے پڑھ لو۔ مطلب یہ کہ دیکھو قرآن شریف میں موجود ہے۔ والذی جعل الشمس ضیاءً والقمر نوراً۔ تو دیکھو قمر کے لئے نور کو ثابت فرمایا اور شمس کے لئے ضیاء کو تو معلوم ہو گیا کہ ضیاء مرتبہ میں عالی ہے۔ اور صفت ہے خورشید کی۔

| شمس را قرآں ضیاء خواند اے پدر | واں قمر را نور خواند ایں را نگر |
| --- | --- |
| اے بابا سورج کو قرآن نے ضیاء فرمایا ہے | اور اس چاند کو نور فرمایا ہے اس پر غور کر |

یعنی ارے بابا دیکھ لے شمس کو تو قرآن نے ضیاء کہا اور اس قمر کو نور کہا۔

| شمس چوں عالی تر آمد خود ز ماہ | پس ضیاء از نور افزون داں بجاہ |
| --- | --- |
| چونکہ سورج خود چاند سے اونچا ہے | پس مرتبہ میں ضیاء کو نور سے بڑھا ہوا سمجھ |

یعنی شمس جب خود ماہ سے عالی آیا ہے تو ضیاء کو نور سے مرتبہ میں زیادہ جانو۔ مطلب یہ کہ جب شمس قمر سے رتبہ میں بڑھا ہوا ہے تو اس کے جو متعلقات ہیں یعنی نور اور ضیاء ان میں بھی یہی تفاوت ہوگا۔

| بس کس اندر نور مہ منہج ندید | چوں بر آمد آفتاب آں شد پدید |
| --- | --- |
| بہت سے لوگ ہیں جو چاند کے نور میں راستہ نہیں دیکھ پاتے | جب سورج نکل آتا ہے وہ راستہ نظر آ جاتا ہے |

یعنی بہت سے آدمیوں نے چاند کی روشنی میں راستہ نہ دیکھا اور جب آفتاب نکل آیا تو وہ راستہ ظاہر ہو گیا۔ مقصود یہ ہے کہ اے حسام الدین آپ مثل خورشید کے ہیں اور دیگر اولیاء مثل قمر کے تو جو لوگ کہ اور اولیاء اللہ سے مستفیض نہیں ہو سکتے اور ان کو اوروں سے ہدایت نہیں ہوتی۔ وہ بھی آپ کی خدمت میں آ کر درست ہو جاتے ہیں اور ان کو راستہ مل جاتا ہے۔

| آفتاب اعراض را کامل نمود | لاجرم بازارہا در روز بود |
|---|---|
| سورج نے سامان کو مکمل دکھاتا ہے | لا محالہ بازار دن میں لگتے ہیں |

یعنی آفتاب نے چیزوں کو پوری طرح دکھا دیا تو آخر کار تمام بازار دن میں ہوئے۔ یعنی چونکہ آفتاب کی روشنی میں سب چیزیں اچھی طرح دکھائی دیتی ہیں تو سوداگر لوگ بازار بھی دن میں لگاتے ہیں اور خریدار بھی دن ہی کو چیزیں خریدتے ہیں۔

| تا کہ قلب و نقد نیک آید پدید | تا بود از غبن و از حیلہ بعید |
|---|---|
| تا کہ کھوٹا اور کھرا خوب ظاہر ہو جائے | تا کہ ٹوٹے اور مکر سے بچاؤ ہو |

یعنی تا کہ کھوٹا اور کھرا خوب ظاہر ہو جاوے اور تا کہ (خریدار) دھوکہ اور حیلہ سے دور رہے۔

| تا کہ نورش کامل آید در زمین | تاجران را رحمۃ للعالمین |
|---|---|
| یہاں تک کہ اس کی مکمل روشنی زمین پر آتی ہے | تاجروں کے لئے رحمۃ للعالمین بن کر |

یعنی یہاں تک کہ اس کا نور زمین میں کامل ہوتا ہے اور تاجروں کیلئے رحمۃ للعالمین ہوتا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ مولانا فرماتے ہیں کہ اے مولانا حسام الدین آپ خورشید ہیں اور آپ کی یہ شان ہے کہ آپ کے آگے کھوٹا کھرا سب معلوم ہو جاتا ہے اور ہر شخص اپنی اصلی حالت میں معلوم ہوتا ہے کہ اس کی یہ حالت ہے تو جو کھرے تاجر ہیں یعنی سچے لوگ ہیں ان کے لئے تو آپ رحمت ہیں کہ آپ کے نور میں اور آپ کے فیض سے نقصان کی بجائے اور حالت خوب معلوم ہو جاتی ہے۔

| لیک بر قلاب مبغوض است سخت | زانکہ زو شد کاسد او را نقد و رخت |
|---|---|
| لیکن وہ دھوکے باز کو سخت ناپسند ہے | کیونکہ اس کی وجہ سے اس کا نقد اور سامان کھوٹا |

یعنی لیکن کھوٹ والے پر (وہ خورشید) بہت مبغوض ہے اس لئے کہ اس کا نقد اور اسباب کھوٹا ہو گیا۔ مطلب یہ کہ جو جھوٹے اور مکار پیر ہیں وہ آپ سے بہت جلتے ہیں اور آپ ان کی نگاہ میں بہت مبغوض ہیں اس لئے کہ آپ کے سامنے ان کی دوکانداری چلتی نہیں ہے تو وہ جلتے ہیں۔

| پس عدوے جان صراف قلب | دشمن درویش کہ بود غیر کلب |
|---|---|
| تو کھوٹا صراف کی جان کا دشمن ہوتا ہے | کتے کے سوا درویش کی جان کا دشمن کون ہوتا ہے |

یعنی کھوٹ تو صراف ک جان کا دشمن ہے اور درویش کا دشمن سوائے کتے کے کون ہوتا ہے۔ مطلب یہ کہ چونکہ صراف کھوٹے کو پہچان دیتا ہے اور اس کی حالت کو ظاہر کر دیتا ہے تو وہ صراف کا جانی دشمن ہو جاتا ہے۔ اسی طرح اولیاء اللہ کا دشمن سوائے جھوٹے کے اور کتے کے اور کون ہوگا جو کہ ناپاک اور مکار ہے کہ اولیاء صدیقین اس کی اصلی حالت کو ظاہر فرما دیتے ہیں اب ہاں اولیاء کو فکر ہوئی کہ ان لوگوں سے دشمنی ہے تو ہم کیوں ان کی حالت کھولیں اور کیوں ان کو دشمن بنا دیں مولانا ان کی تسلی فرماتے ہیں کہ۔

| انبیا با دشمناں بری تنند | پس ملائک رب سلم می زنند |
|---|---|
| انبیاء دشمنوں کے ساتھ بھڑتے ہیں | تو فرشتے خدا سلامت رکھے کا نعرہ لگاتے ہیں |

یعنی انبیاء علیہم السلام دشمنوں سے نبٹتے ہیں تو ملائک رب سلم کہتے ہیں اور کہتے ہیں کہ۔

| کایں چراغے را کہ ہست آں نوردار | از پف و دمہائے دزداں دور دار |
|---|---|
| کہ اس چراغ کو جو روشن ہے | چوروں کی پھونک اور سانس سے دور رکھ |

یعنی کہ اس چراغ کو جو کہ نوروالا ہے چوروں کی پھونک اور دموں سے دور رکھ اور کہتے ہیں کہ۔

| وزد و قلاب است خصم نور و بس | زیں ذوائے فریادرس فریاد رس |
|---|---|
| چور اور ملمع ساز روشنی کا دشمن ہے | اے فریاد کو پہنچنے والے ان دونوں سے فریاد کو پہنچ |

یعنی چور اور کھوٹ والا نور کے دشمن ہیں اور بس تو اے فریادرس ان دونوں سے فریاد کو پہنچ۔ مطلب یہ کہ جب انبیاء علیہم السلام دشمنوں سے نبٹتے ہیں تو ملائک ان کے لئے دعا کرتے ہیں کہ اے اللہ ان کو سلامت ہی رکھ ان کو دشمن گزند نہ پہنچا سکیں تو بس اسی طرح جب آپ دشمنوں سے نبٹیں گے تو آپ کو بھی گزند نہ پہنچا سکیں گے۔ بے فکر رہئے آگے پھر حسام الدینؒ کو خطاب فرماتے ہیں کہ۔

| روشنی بر دفتر چارم بریز | کآفتاب از چرخ چارم کرد خیز |
|---|---|
| چوتھے دفتر پر روشنی ڈال | کیونکہ سورج چوتھے آسمان سے طلوع کر رہا ہے |

یعنی آپ دفتر چہارم پر روشنی ڈالئے کیونکہ آفتاب نے چوتھے آسمان سے حرکت کی ہے۔ مطلب یہ کہ جس طرح کہ آفتاب چرخ چہارم سے (علی المشہور) فیض پہنچاتا ہے اسی طرح آپ بھی دفتر چہارم سے فیض پہنچائیے۔

| ہیں ز چارم نور دہ خورشید وار | تا بتابد بر بلاد و بر دیار |
|---|---|
| ہاں چوتھے (دفتر) سے سورج کی طرح روشنی عطا فرما | تاکہ وہ ملکوں اور شہروں پر چمک اٹھے |

یعنی کہ ہاں دفتر چہارم سے خورشید کی طرح نور دیجئے تاکہ (وہ نور) بلاد و دیار پر چمکے۔ یعنی اس دفتر سے فیض پہنچائیے تاکہ شہروں شہروں پہ فیض پہنچے۔

| ہرکس افسانہ بخواند افسانہ است | وانکہ دیدش نقد خود مردانہ است |
|---|---|
| جس نے اس کو قصہ سمجھا وہ خود قصہ ہے | اور جس نے اس کو اپنی دولت سمجھا وہ مرد ہے |

یعنی جس شخص نے کہ افسانہ پڑھا تو افسانہ ہے اور جس نے کہ اس کو اپنا نقد دیکھا وہ ایک مرد ہے۔ مطلب یہ ہے کہ جس نے اس کے نتائج پر نظر نہ کی اور اس کو ایک افسانہ کی کتاب سمجھا تو اس کے نزدیک تو افسانہ ہی ہے اور جس نے نتائج پر نظر کی اس نے مردوں کا کام کیا اور اسی نے کام کی بات کو دیکھا آگے اس ایک کو صرف افسانہ معلوم ہونے اور دوسرے کو مفید معلوم ہونے اور مستفیض ہونے کی ایک مثال فرماتے ہیں کہ۔

| آب نیل است و بقبطی خون نمود | قوم موسےٰ را نہ خون بود آب بود |
|---|---|
| دریائے نیل پانی ہے اور قبطی کو خون نظر آیا | حضرت موسیٰ کی قوم کے لئے پانی تھا نہ کہ خون |

یعنی آب نیل ہے اور فرعونیوں کو خون دکھائی دیا۔ اور قوم موسےٰ کے لئے خون نہ تھا۔ (بلکہ) پانی تھا مطلب یہ ہے کہ دیکھو آب نیل ایک ہی شے ہے مگر قبطیوں کو تو خون دکھائی دیتا ہے اور وہ اس سے مستفیض نہیں ہو سکتے اور قوم موسےٰ کو پانی دکھائی دیتا ہے اور وہ اس سے مستفیض ہوتے ہیں بس یہی حال اس مثنوی کا ہے۔ محشیوں نے لکھا ہے کہ اس جگہ پر پہنچ کر حضرت مولانا حسام الدین کو کشف ہوا کہ منکرین مثنوی دوزخ میں ڈالے جارہے ہیں۔ اور اس کشف کا حضرت مولانا رومی کو ہوا تو اس پر مولانا رومی نے فوراً یہ دو شعر ذیل فرمائے کہ۔

| دشمن این حرف ایندم در نظر | شد ممثل سر نگو اندر سقر |
|---|---|
| اس وقت اس مثنوی کا دشمن ہماری نظر میں | دوزخ میں سرنگوں بنا ہوا ہے |

یعنی اس حرف کے دشمن اس وقت دیکھنے میں دوزخ میں اوندھے ممثل ہوئے ہیں۔

| اے ضیاء الحق تو دیدی حال او | خود نمودت پاسخ افعال او |
|---|---|
| اے ضیاء الحق تم نے اس کی حالت دیکھی ہے | اللہ تعالیٰ نے تمہیں اس کے کاموں کا جواب دکھایا ہے |

یعنی اے ضیاء الحق تم نے اس کا حال دیکھ لیا خدا نے خود کو اس کو افعال کی سزا دکھا دی۔ مطلب یہ کہ مولانا فرماتے ہیں کہ دیکھو اس وقت منکرین مثنوی کی صورت مثالی دوزخ میں جاتی ہوئی معلوم ہوئی ہے۔ تو اے ضیاء الحق تم دیکھ لو خدا نے تمہیں خود دکھا دیا کہ ان کی یہ سزا ہے اور ممثل اس لئے کہا کہ وہ لوگ اصل میں دوزخ میں تو نہ گئے تھے اس وقت ان کی صورت اس ہیئت سے مکشوف ہوئی تھی تو مولانا کی یہ غایت احتیاط ہی کی ممثل فرمایا۔ آگے مولانا حسام الدین کے دیدہ کے تعریف فرماتے ہیں جس سے کہ انہوں نے اس حالت کو دیکھ لیا تھا فرماتے ہیں کہ۔

| دیدۂ غیبت چو غیب است اوستاد | کم مبادا زیں جہان این دید وداد |
|---|---|
| تمہاری غیب کو دیکھنے والی آنکھ غیب کی طرح ماہر ہے | خدا کرے یہ مشاہدہ اور عطا اس دنیا سے ناپید نہ ہو |

یعنی آپ کا دیدۂ غیب غیب کی طرح اوستاد ہے تو اس جہان سے یہ دید وداد کم مت ہو مطلب یہ کہ جس طرح

کہ غیب ہر شے کی اصل ہے اسی طرح یہ دیدۂ غیب بین ہے کہ ہر شے کو دیکھ لیتا ہے۔ تو خدا کرے کہ یہ دیدہ اور فیض کم نہ ہو اب ناظرین کو یاد ہوگا کہ دفتر سوم کے آخر میں ایک عاشق کی حکایت کو ناتمام چھوڑا تھا اور کہا تھا کہ اس کو دفتر چہارم میں ختم کریں گے لہذا اب اسی کے متعلق فرماتے ہیں اور آگے اس حکایت کو شروع فرماویں گے۔

| گر تمامش میکنی اینجا رواست | آن حکایت را کہ نقد وقت ماست |
|---|---|
| اگر تم اس کو اس جگہ پورا کر دو تو مناسب ہے | یہ حکایت جو ہمارا ماحضر ہے |

یعنی اس حکایت کو جو کہ ہمارے وقت کی نقد ہے اگر (اے حسام الدین) تم یہاں تمام کر دو تو جائز ہے۔ یعنی یہ اس کے ختم کا موقعہ ہے اس کو یہاں ختم کر دو اب یہاں یہ شبہ ہوتا ہے کہ ممکن ہے کہ بدفہموں کی بدفہمی کی وجہ سے طبیعت رک جاوے اور یہ سمجھ کر کہ یہ لوگ سمجھتے تو ہیں ہی نہیں شاید نہ پورا فرماویں لہذا اس کی بابت فرماتے ہیں کہ۔

| قصہ را پایاں برد مخلص رساں | ناکساں را ترک کن بہر کساں |
|---|---|
| قصہ کو پورا کر دو اور انجام کو پہنچا دو | نالائقوں سے لائقوں کی خاطر قطع نظر کر لو |

یعنی ناکسوں کو کسوں کے لئے ترک کر دو اور قصہ کو ختم کرو اور مخلص تک پہنچاؤ۔ مطلب یہ کہ جو فہیم لوگ ہیں ان کا خیال کرو اور ان بدفہموں کو چھوڑ دو اور قصہ کو پورا کر دو۔

| چار میں جلد است آرش در نظام | ایں حکایت گر نشد آنجا تمام |
|---|---|
| یہ چوتھا دفتر ہے اس کو لڑی میں پرو دو | یہ قصہ اگر اس جگہ (دفتر سوم) میں مکمل نہیں ہوا ہے |

یعنی یہ حکایت اگر اسی جگہ پوری نہ ہوئی تو (یہ) چوتھی جلد ہے اس کو لڑی میں لاؤ۔ مطلب یہ کہ اگر وہ حکایت دفتر سوم میں پوری نہ ہوئی تھی تو تم نے دفتر چہارم کا وعدہ کیا تھا لہذا اس کو یہاں پورا کر دو آگے حکایت سنو۔

## شرح حبیبی

یہاں مولانا مثنوی کی طوالت کا عذر اور مولانا حسام الدین کی تعریف بیان فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اے ضیاء الحق حسام الدین تو ہی ہے جس کے نور کے سبب مثنوی افاضۂ نور ہدایت میں چاند پر فوقیت لے گئی ہے۔ اور اے وہ شخص جس سے ہماری امیدیں وابستہ ہیں آپ کی ہمت عالی خدا جانے اس مثنوی کو کہاں سے کہاں لے جاوے گی۔ میں نے جو کہا ہے کہ آپ کی ہمت عالی خدا جانے مثنوی کو کہاں سے کہاں لے جاوے گی۔ اس کی وجہ سے یہ ہے کہ اس پر آپ ہی کا تصرف ہے اور اس کی ڈوری آپ ہی کے ہاتھ میں ہے۔ آپ نے اس کی گردن باندھ رکھی ہے اور جس طرف آپ مناسب سمجھتے ہیں اس طرف لے جاتے ہیں پس چونکہ میں اس وقت تک آپ کا تصرف دیکھ رہا ہوں اس لئے سمجھتا ہوں کہ اس کا اختتام بھی آپ ہی کے تصرف سے ہوگا۔ اس لئے کہہ دیا گیا کہ آپ کی ہمت عالی الخ مثنوی ڈور رہی ہے اور لوگ سمجھتے ہیں کہ اسے میں کھینچ رہا ہوں مگر ایسا نہیں

بلکہ جو اصل کھینچنے والا ہے یعنی مولانا حسام الدین وہ من حیث التصرف مخفی ہے۔ مگر ہر ایک سے مخفی نہیں بلکہ اس جاہل سے مخفی ہے جو چشم بصیرت نہیں رکھتا اور جو لوگ چشم بصیرت رکھتے ہیں وہ جانتے ہیں کہ مولانا حسام الدین اس کے کھینچنے والے ہیں' خیر یہ تو ایک ضمنی گفتگو تھی۔ اب میں کہتا ہوں کہ چونکہ مثنوی کا مبدا آپ ہی ہیں اور اس کا ظہور آپ ہی کے فیض سے ہے۔ اس لئے اگر یہ بڑھ جاوے تو میں اس کا ذمہ دار نہیں بلکہ اس کے بڑھانے والے آپ ہی ہیں۔ اصل بڑھانے والے تو اس کو حق سبحانہ ہیں مگر میں نے آپ کو اس کا بڑھانے والا اس لئے کہہ دیا ہے کہ آپ فانی فی الحق ہیں پس جب آپ کسی چیز کو چاہتے ہیں تو خدا بھی وہی چاہتا ہے کیونکہ اس کا قاعدہ ہے کہ وہ متقین کے مقاصد پورے کرتا ہے چونکہ آپ پیشتر خدا کے ہو چکے ہیں اس لئے اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ خدا بھی آپ کا ہو گیا (اور غالب احوال میں باستثناء ان احوال کے جن میں آپ کی مرضی کا لحاظ رکھنا اس کی حکمت و مصلحت کے خلاف ہے وہ آپ کی منشاء کا لحاظ رکھتا ہے اور چونکہ آپ کا منشاء اس کا طول ہے اس لئے یہ طویل ہوتی جاتی ہے)۔ ایک وجہ تو اس کے طول کی یہ تھی دوسری وجہ یہ ہے کہ مثنوی آپ کی نہایت ممنون و مشکور ہے اور آپ کے لئے دعا اور آپ کے شکر کے لئے ہاتھ اٹھائے ہوئے ہیں۔ اس کے منہ اور زبان پر خدائے تعالیٰ نے آپ کا شکر دیکھا اس لئے اس نے عنایت اور فضل کیا اور ترقی بخشی۔ کیونکہ شاکر کے لئے ترقی کا وعدہ ہو چکا ہے اور فرما چکے ہیں۔ لئن شکرتم لازیدنکم اور ترقی شکر کی یوں ہی اجرت ہے۔ جیسی کہ سجدہ کی اجرت قرب ہے۔ چنانچہ حق سبحانہ نے واسجدو اقترب فرمایا ہے۔ (پس جس طرح) ہمارے اجسام کا سجدہ ہمارے ارواح کے قرب کا سبب ہو گیا ہے۔ (یوں ہی مثنوی کا شکر اس کی ترقی کا سبب ہو گیا)

الغرض اگر مثنوی میں زیادتی ہو تو اس کے اسباب یہ ہیں جو بیان کئے گئے ورنہ خواہش شہرت و نعرہائے تحسین اس کا باعث نہیں۔ چونکہ ہم آپ سے یوں ہی خوش ہیں جس طرح موسم گرما سے انگور خوش ہوتا ہے۔ اس لئے آپ کے مطیع ہیں اور کوئی ذاتی رائے نہیں رکھتے۔ اگر آپ چاہتے ہیں کہ یہ دراز ہو تو آپ حاکم ہیں۔

آپ کھینچیں آپ کے تابع ہو کر ہم بھی کھینچیں گے۔ اے امیر صبر اور اے کشائش کی کنجی آپ اس قافلہ کو اس حد تک کھینچنا چاہتے ہیں کہ حج ہو جاوے۔ آپ شوق سے کھینچیں ہم آپ کے تابع ہیں کوئی یہ نہ کہے کہ حج معنی تو افعال مخصوصہ کے ساتھ خانہ کعبہ کی زیارت ہے سو یہ مقصد مثنوی سے کب حاصل ہو سکتا ہے اس لئے کہ ہم کہتے ہیں کہ بیشک حج شرعی یہی ہے جس کا نصوص میں حکم ہے۔ لیکن حج بیت اللہ مردان خدا کے ساتھ مخصوص نہیں بلکہ اس میں وہ اور ان کے علاوہ لوگ سب شریک ہیں اور حج رب البیت اور بچشم قلب زیارت حق سبحانہ یہ مردان خدا کے ساتھ مخصوص ہے۔ اور یہاں یہی حج مراد ہے۔ نہ کہ مصطلح شرع یہاں تک عذر طویل کو ختم کر کے اب مولانا حسام الدین کی تعریف کرتے ہیں جو کہ تمہید ہے دوسرے مضمون کی اور کہتے ہیں کہ حسام الدین میں نے تمہیں اس لئے ضیاء کہا ہے کہ آپ شمس ہیں اور ضیاء اور حسام آپ کے دو وصف ہیں دو نہیں بلکہ ضیاء اور حسام بھی ذاتاً

ایک ہی ہیں اور فرق اعتباری ہے۔ ایک میں نے اس لئے کہا کہ آفتاب کی تلوار خود اس کا نور ہی ہوتا ہے اور اسی کو بوجہ قاطع ظلمت ہونے کے حسام کہا جاتا ہے تو چونکہ آپ آفتاب ہیں اور آفتاب کی روشنی کو ضیاء اور چاند کی روشنی کو نور کہا جاتا ہے چنانچہ اس کی تصدیق قرآن سے کر سکتے ہو۔ دیکھو قرآن نے شمس کو ضیاء اور قمر کو نور کہا ہے اس لئے میں نے آپکو نور نہیں کہا بلکہ ضیاء کہا۔ نیز چونکہ آفتاب ماہتاب سے ارفع ہے اس لئے ضیاء کو بھی نور پر فوقیت ہو گی۔ اور یہ امر مشاہدہ سے بھی ثابت ہے کیونکہ بہت سے لوگ چاند کی روشنی میں رستہ نہیں پا سکتے۔ لیکن جب آفتاب نکلتا ہے تو وہ ظاہر ہو جاتا ہے۔ نیز آفتاب سامان تجارت کو خوب اچھی طرح ظاہر کر دیتا ہے یہی وجہ ہے کہ بازار دن کو لگتے ہیں تا کہ کھوٹا کھرا اچھی طرح ظاہر ہو جاوے۔ اور تا کہ آدمی یا مال دھوکے اور چال سے دور رہے۔ نیز اسی کا نتیجہ ہے کہ اس کا نور کامل زمین پر تاجروں کے حق میں رحمۃ اللعالمین ہے۔ پس اس بیان سے معلوم ہوا کہ نور شمس نور قمر سے ارفع ہے لہذا میں نے آپ کو ضیاء کہا۔

اب سنو کہ گو آفتاب اور ضیاء تاجروں کا مجموعہ ہے لیکن کھوٹا مال چلانے والے اس کے سخت دشمن ہیں کیونکہ اس سے ان کا مال واسباب رائج نہیں ہو سکتا۔ اس سے معلوم ہوا کہ صراف کا جانی دشمن کھوٹا مال چلانے والا ہی ہوتا ہے اور ہونا بھی یہی چاہئے۔ اس لئے کہ فقیر کا دشمن کتا ہی ہوتا ہے۔ پس ضرور ہے کہ جس طرح کاملین آپ کو محبوب سمجھتے ہیں یوں ہی ناقصین آپ کے دشمن ہوں لیکن آپ کو مطمئن رہنا چاہئے کہ اس سے آپ کو کوئی ضرر نہ پہنچے گا۔ اس لئے کہ آپ نائب انبیاء ہیں اور جبکہ انبیاء کا اعداء سے مقابلہ ہوتا ہے تو فرشتے رب سلم رب سلم پکارتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اس چراغ کو جو کہ منور ہے تو ان چوروں (دشمنوں) کی پھونک سے دور رکھنا۔ پس نور کے دشمن دو ہی شخص ہیں ایک کھوٹا مال چلانے والا دوسرا چور سوائے فریادرس ہم تجھ سے ان دونوں کی تعدی کی فریاد کرتے ہیں تو ہماری فریاد سن اور ان کو سزا دے۔ پس جبکہ فرشتے انبیاء کے لئے دعا کرتے ہیں تو آپ کے لئے بھی ضرور کریں گے۔ اس لئے کوئی اندیشہ کی بات نہیں آپ شوق سے دفتر چہارم پر روشنی ڈالئے اور اس سے اپنے کمالات کو ظاہر فرمایئے۔ کیونکہ آفتاب بھی بنا بر مشہور چرخ چہارم ہی سے طلوع ہوتا۔ دیکھئے میں پھر عرض کرتا ہوں کہ آپ آفتاب کی طرح دفتر چہارم سے نور افشانی کریں تا کہ وہ ملکوں اور شہروں کو منور کر دے۔ یہ ضرور ہے کچھ لوگ اسے افسانہ کہتے ہیں اور کچھ اسے کھرا مال سمجھتے ہیں مگر میں کہتا ہوں کہ جو لوگ اسے افسانہ کہتے ہیں وہ خود افسانہ اور بے حقیقت ہیں اور جو اسے کھرا مال سمجھتے ہیں وہ ہی حقیقت میں مرد ہیں۔ نیز مثنوی کا لوگوں کی نظروں میں مختلف صورتوں میں ظاہر ہونا کچھ تعجب خیز نہیں اس لئے کہ ایسا ہوتا ہے کہ ایک چیز مختلف لوگوں کو مختلف صورتوں میں دکھلائی دیتی ہے چنانچہ آب نیل حقیقت میں پانی تھا اور قبطیوں کو خون دکھلائی دیتا تھا اور قوم موسیٰ کو خون نہ دکھلائی دیتا تھا بلکہ پانی ہی معلوم ہوتا تھا۔ پس یہی حالت مثنوی کی ہے۔ کہ کچھ لوگ اس کو اس کی حقیقت کے موافق دیکھتے ہیں اور کچھ خلاف لیکن جو لوگ اس کے دشمن ہیں اور اس کو اس کی حقیقت کے خلاف دیکھتے ہیں

عالم مثال کے مشاہدہ سے ان کی حالت یہ معلوم ہوتی ہے کہ وہ دوزخ میں سرنگوں ہیں۔ پس اے ضیاء الحق آپ نے ان کی حالت تو دیکھ ہی لی ہے اور خدا تعالیٰ نے آپ کو ان کے افعال کی سزا محسوس کرادی ہے لہذا آپ ان کی طرف التفات نہ فرمائیں آپ کی غیب میں آنکھ عالم غیب کی طرح فیض رساں ہے خدا کرے اس کی بینش اور سخاوت میں کمی نہ آئے اگر آپ اس حکایت کو جو پیش نظر ہے یہاں تمام فرمادیں تو کچھ مضائقہ نہیں اہلوں کی خاطر سے نااہلوں کو چھوڑ یئے اور قصہ ختم کیجئے اور انتہا کو پہنچایئے۔ اگر یہ حکایت وہاں تمام نہ ہوئی تو نہ ہو چوتھی جلد کے اندر اس کو سلسلہ بیان میں لے آئے۔

# شرح شبّیری

## اس عاشق کی حکایت کا تتمہ جو کہ کوتوال سے بھاگ کر ایک غیر معلوم باغ میں چلا گیا تھا اور اپنی معشوقہ کو اس باغ میں پایا تو کوتوال کو خوشی کے مارے دعائیں دے رہا تھا اور کہہ رہا تھا کہ عسیٰ ان تکرھو شیئاً وھو خیر لکم

| اندریں بودیم کاں شخص از عسس | راند اندر باغ از خوف او فرس |
|---|---|
| ہم یہ کہہ رہے تھے کہ اس شخص نے کوتوال کی وجہ سے | ڈر کے مارے گھوڑا باغ میں گھسا دیا |

یعنی ہم اسی میں تھے کہ اس شخص نے کوتوال کے خوف کی وجہ سے باغ میں اپنا گھوڑا اچلایا یعنی ہم بھی بیان کر رہے تھے کہ وہ کوتوال کے خوف سے ایک باغ میں گھس گیا۔

| بود اندر باغ آں صاحب جمال | کز غمش ایں در عنا ید ہشت سال |
|---|---|
| وہ حسینہ باغ میں تھی | جس کے غم میں وہ آٹھ سال سے مصیبت میں تھا |

یعنی باغ کے اندر وہ صاحب جمال موجود تھی۔ جس کے غم میں کہ آٹھ برس تک مصیبت میں رہا تھا۔

| سایۂ او را نبود امکان دید | ہمچو عنقا وصف او را می شنید |
|---|---|
| اس کے سایہ کو بھی دیکھنے کا امکان نہ تھا | عنقاء کی طرح اس کی خوبیاں سنتا تھا |

یعنی اس کے سایہ کو (بھی) دیکھنا ممکن نہ تھا اور عنقا کی طرح اس کے اوصاف سنا کرتا تھا۔

| جز یکے لقیہ کہ اول از قضا | بر وے افتاد و شد او را دلربا |
|---|---|
| سوائے ایک ملاقات کے جو شروع میں منجانب قضا | اس سے ہو گئی تھی اور وہ اس کی دلربا ہو گئی تھی |

یعنی سوائے اس ملاقات کے کہ اول بار قضا کی وجہ سے اس پر پڑ گئی تھی اور وہ (نگاہ) اس کے لئے دلربا ہو گئی

تھی۔ مطلب یہ کہ بس اول بار صرف ایک مرتبہ ملاقات ہوگئی تھی اس کے بعد تو سایہ بھی دیکھنے کو نہ ملتا تھا۔

| بعد ازاں چندانکہ می کوشید او | خود مجالش می نداد آں تند خو |
|---|---|
| اس کے بعد اس نے جتنی بھی کوشش کی | اس کو اس بد مزاج نے موقع نہ دیا |

یعنی اس کے بعد جس قدر کہ وہ کوشش کرتا تھا خود وہ تند خو اسکو مجال (ملاقات) نہ دیتی تھی۔

| نے بہ لابہ چارہ بودش نے بمال | سیر چشم و بے طمع بود آں نہال |
|---|---|
| نہ خوشامد سے اس کی کوئی تدبیر تھی نہ مال سے | وہ بوٹا سیر چشم اور بے طمع تھا |

یعنی نہ تو اس کا علاج خوشامد سے تھا اور نہ مال سے (اس لئے کہ) وہ نہال سیر چشم اور بے طمع تھی مطلب یہ کہ اس کی حالت یہ تھی کہ نہ بزور و نہ بزاری نہ بزری آید۔ آگے مولانا ایک قاعدہ کلیہ کے طور پر ہر عاشق اور طالب کی جو حالت ہوا کرتی ہے اس کو بیان فرماتے ہیں کہ۔

| عاشق ہر پیشۂ و ہر مطلبے | حق بیالود اول کارش لبے |
|---|---|
| ہر مقصد اور ہر پیشہ کے عاشق کے | ابتدا کار میں اللہ تعالیٰ اس کے ہونٹ آلودہ کر دیتے ہیں |

یعنی ہر پیشہ اور ہر مطلب کا حق تعالیٰ نے اس کے اول کار میں ایک لب آلودہ کر دیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ جو شخص کسی شے کا طالب ہوتا ہے تو اول حق تعالیٰ اس کو اس شے کا ایک مزہ چکھا دیتے ہیں کہ جس سے اسے اس کی چاٹ پڑ جاتی ہے۔

| چوں بداں آسیب در جست آمدند | پیش پاشاں می نہد ہر روز بند |
|---|---|
| جب اس معاملہ میں وہ بڑھنے لگتے ہیں | ان کے پاؤں میں ہر روز بیڑی ڈال دیتے ہیں |

یعنی جب وہ لوگ اس اثر کی وجہ سے تلاش میں آگئے تو ان کے پاؤں کے آگے ہر روز بند رکھتا ہے مطلب یہ کہ جب وہ لوگ اس چاٹ کی وجہ سے جستجو میں لگ جاتے ہیں تو اب رکاوٹیں پیدا ہونا شروع ہوتی ہیں۔

| چوں در افتادند اندر جستجو | بعد ازاں در بست و کابیں جست او |
|---|---|
| وہ جب جستجو میں لگ جاتے ہیں | اس کے بعد در بند کر دیتا ہے اور مہر کا مطالبہ کرتا ہے۔ |

یعنی جب وہ لوگ جستجو میں پڑ گئے تو اس کے بعد دروازہ بند ہو گیا۔ اور اس نے مہر ڈھونڈھا۔ مطلب یہ کہ جب جستجو شروع کی تو ملنے کے در بند ہوئے اور مشقتیں اور مجاہدات کی ضرورت ہوئی جو کہ اس شئے کے لئے مثل مہر کے تھے کہ جب مہر ادا کرو تو وہ زوجہ ملے اسی طرح جب مشقتیں کرو تو مطلوب ملے۔

| چوں در گفندش بجست و جوئے کار | بعد ازاں در بست کہ کابیں بیار |
|---|---|
| جب اس کو معاملہ کی جستجو میں مبتلا کر دیا | اس کے بعد دروازہ بند کر دیا کہ مہر لا |

یعنی جب اس شخص کو کام کی جستجو میں ڈال دیا اس کے بعد دروازہ بند کر دیا۔ کہ مہر لاؤ۔ یعنی اول چاشنی چکھا کر اسے کام میں لگا دیا اور پھر اس کے ملنے میں سینکڑوں موانع پیدا ہو گئے۔

| ہم براں بو می تنند وی روند | ہر دمے راجی و آئس می شوند |
|---|---|
| وہ اسی خوشبو کے درپے ہوتے ہیں اور چلتے ہیں | اور ہر سانس میں امیدوار اور ناامید ہوتے ہیں |

یعنی اسی بو پر تنتے ہیں اور چلتے ہیں اور ہر گھڑی امیدوار اور ناامید ہوتے ہیں یعنی وہ جو چاشنی لگ گئی ہے اسی کی بناء پر پھر رہے ہیں اور تلاش کر رہے ہیں اور کبھی امیدوار ہوتے ہیں اور کبھی ناامید ہوتے ہیں۔

| ہر کسے راہست امید برے | کہ کشادندش دراں روزے درے |
|---|---|
| ہر شخص کے لئے امید کا پھل ہوتا ہے | حتیٰ کہ اس معاملہ میں ایک روز اس کیلئے دروازہ کھول دیتے ہیں |

یعنی ہر شخص کو ایک پھل کی امید ہے کہ قضا و قدر نے اس کا اس روز میں ایک دروازہ کھول دیا ہے۔

| باز در بستندش و آن در پرست | برہماں امید آتش پا شد است |
|---|---|
| پھر اس کا دروازہ بند کر دیتے ہیں وہ دور کا پجاری | اس امید پر بے چین ہوتا ہے |

یعنی پھر اسکا دروازہ بند کر دیا اور وہ در پرست اسی امید پر بے قرار ہو رہا ہے۔ مطلب یہ کہ ہر شخص ایک امید پر تلا ہوا ہے اور اس کا شائق ہے۔ مگر اول چاشنی کے بعد قضا و قدر اس کا دروازہ ملاقات بند کر دیتے ہیں اب وہ طالب بے قرار اور بے چین پھرتا ہے۔ پس یہاں تک اس قاعدہ کو بیان فرما کر آگے پھر وہی حکایت بیان فرماتے ہیں۔

| چوں در آمد خوش دراں باغ آں جوان | خود فروشد پا بگنجش ناگہاں |
|---|---|
| جب وہ نوجوان خوشی سے اس باغ میں آیا | اچانک اس کا پاؤں خزانے میں دھنس گیا |

یعنی جب وہ جوان اس باغ میں خوش خوش آ گیا تو ناگہاں اس کا پاؤں خود بخود خزانہ میں اتر گیا یعنی بس وہاں پہنچتے ہی اس کو گویا کہ خزانہ مل گیا۔ یعنی معشوقہ مل گئی۔

| مر عسس را ساختہ یزداں سبب | تا زبیم او دود در باغ شب |
|---|---|
| اللہ تعالیٰ نے کوتوال کو سبب بنا دیا | تاکہ اس کے ڈر سے رات کو باغ میں دوڑ جائے |

یعنی حق تعالیٰ نے کوتوال کو سبب بنا دیا یہاں تک کہ اس کے خوف سے وہ رات کو باغ میں بھاگے۔

| بیند آں معشوقہ را او با چراغ | طالب انگشتری در جوئے باغ |
|---|---|
| وہ اس معشوقہ کو دیکھتا ہے کہ وہ چراغ لئے | باغ کی نہر میں (انگوٹھی) تلاش کر رہی ہے |

یعنی وہ اس معشوقہ کو مع ایک چراغ کے انگشتری کا طالب باغ کی ندی میں دیکھے۔ مطلب یہ کہ خدا نے اس کوتوال کو اس

کا سبب بنایا تھا کہ وہ رات کو اس سے ڈر کر باغ میں جاوے۔ اور پھر وہاں اپنی معشوقہ کو انگوٹھی تلاش کرتے ہوئے دیکھ لے۔

| پس قریں میکرد از ذوق آں نفس | با ثنائے حق دعائے آں عسس |
|---|---|
| اس وقت وہ ذوق و شوق سے ملاتا تھا | اللہ (تعالی) کی تعریف کیساتھ کوتوال کے لئے دعا کو |

یعنی پس وہ مزہ کی وجہ سے اس وقت خدا تعالیٰ کی حمد کے ساتھ اس کوتوال کی دعا کر رہا تھا۔ یعنی چونکہ اس کوتوال کی وجہ سے اس کو یہ لذت حاصل ہوئی تھی تو وہ خدا کا شکر بھی کر رہا تھا اور ساتھ ہی ساتھ اس کوتوال کو بھی دعائیں دے رہا تھا اور وہ دعائیں یہ تھیں کہ۔

| گر زیاں کردم عسس را از گریز | بیست چنداں سیم و زر بروے بریز |
|---|---|
| اگر میں نے بھاگ کر کوتوال کا نقصان کیا ہے | بیس گنا سونا اور چاندی اس پر بہا دے |

یعنی اگر میں نے کوتوال کا بھاگنے کی وجہ سے نقصان کر دیا ہے۔ تو بیس گنا سونا چاندی تو اس پر ڈال۔ مطلب یہ کہ وہ کہہ رہا تھا کہ اے اللہ اگر میں نے کوتوال کا نقصان بھاگنے سے کیا ہے کہ وہ مجھے پکڑتا تو اسے کچھ مل رہتا تو اس کے بدلے میں اسے اس سے بیس گنا زیادہ دے اور یہ دعا کر رہا تھا کہ۔

| از عوانی مردرا آزاد کن | آنچنانکہ شادم او را شاد کن |
|---|---|
| اس کو سپاہی پن سے آزاد کر دے | جیسا میں خوش ہوں اس کو خوش کر دے |

یعنی کوتوالی سے اس کو آزاد کر اور جس طرح کہ میں خوش ہوں اس کو بھی خوش کر۔ چونکہ کوتوالی ایک ظلم کی جگہ ہے اس لئے کہتا ہے کہ اے اللہ اس کو اس عہدہ سے نجات دے اور اس کو ہمیشہ خوش و خرم رکھ۔

| سعد دارش ایں جہاں و آں جہاں | از عوانی و سگی اش وارہاں |
|---|---|
| اس جہان اور اس جہان میں اس کو نیک بخت بنا دیا | سپاہی پن اور کتے پن سے اس کو نجات دیدے |

یعنی اس کو اس جہان اور اس جہان میں نیک بخت رکھ اور کوتوالی اور کتے پن سے اس کو چھڑا دے۔

| گرچہ خوئے آں عواں ہست ای خدا | کہ ہمارہ خلق را خواہد بلا |
|---|---|
| اے خدا اگرچہ اس کوتوال کی عادت ہے | کہ ہمیشہ مخلوق کی مصیبت کی تمنا کرتا ہے |

یعنی اگرچہ اے اللہ اس کوتوال کو تو یہ خصلت ہے کہ تمام خلق کے لئے بلا کو چاہتا ہے۔

| گر خبر آید کہ شہ جرمے نہاد | بر مسلمانان شود او رفت و شاد |
|---|---|
| اگر خبر آئے کہ بادشاہ نے جرم قائم کیا | مسلمانوں پر وہ پھولتا اور خوش ہوتا ہے |

یعنی اگر خبر آتی ہے کہ بادشاہ نے مسلمانوں پر کوئی رکھا ہے تو وہ خوب موٹا اور خوش ہوتا ہے۔

| در خبر آید کہ شہ رحمت نمود | از مسلمانان فگند او را بجود |
| --- | --- |
| اور اگر خبر آئے کہ بادشاہ نے رحم کیا | مسلمانوں میں سے کسی پر بخشش و عطا کی |

یعنی اور اگر خبر آتی ہے کہ بادشاہ نے رحم فرمایا اور مسلمانوں میں سے فلاں کو جود کی وجہ سے چھوڑ دیا۔

| ماتمے در جاں او افتد ازاں | گیردش قولنج زیں غم در زماں |
| --- | --- |
| اس سے اس کی جان غم میں مبتلا ہو جاتی ہے | فوراً اس غم سے اس کے (درد) قولنج ہو جاتا ہے |

یعنی اس خبر کی وجہ سے اس کی جان میں ایک ماتم پڑ جاتا ہے اور اس غم کی وجہ سے اسی وقت اسے قولنج پکڑ لیتا ہے۔

| صد چنیں ادبارہا دارد عوان | زیں بلا فریاد رس اے مستعان |
| --- | --- |
| سپاہی اس طرح کی سیکڑوں کی خرابیاں رکھتا ہے | اے مدد گار اس مصیبت سے فریاد رسی کر |

یعنی کوتوال ایسے سینکڑوں ادبار رکھتے ہیں تو اے اللہ اس بلا سے اس کی فریاد کو پہنچ۔ مطلب یہ کہ اگر چہ وہ بہت ہی خبیث ہے اور وہ ہماری بھلائی نہیں چاہتا اور چاہتا ہے کہ ہم سب بلا میں مبتلا ہوں مگر جب بھی اے اللہ اس کو اس بلا سے نجات دے۔

| او عواں را در دعا در می کشید | کز عواں او را چناں راحت رسید |
| --- | --- |
| وہ کوتوال کو دعا میں شامل کر رہا تھا | کیونکہ کوتوال سے اس کو ایسی راحت ملی تھی |

یعنی وہ کوتوال کو دعا میں (اس لئے) کھینچ رہا تھا کہ کوتوال سے اس کو ایسی راحت پہنچی تھی مطلب یہ کہ وہ جو کوتوال کے لئے دعا کر رہا تھا تو اس کا سبب یہ تھا کہ اس کو اس سے راحت بہت پہنچی تھی۔ لہذا وہ اس کو بلا میں نہ دیکھ سکتا تھا اور اس کے لئے دعا کر رہا تھا۔

| بر ہمہ زہر و برو تریاق بود | آں عواں پیوند آں مشتاق بود |
| --- | --- |
| (وہ کوتوال) سب پر زہر اس کے لئے تریاق تھا | وہ کوتوال اس عاشق کا دوست تھا |

یعنی وہ کوتوال سب پر تو زہر تھا اور اس پر تریاق تھا اور اس مشتاق کے وصل کا سبب تھا۔ مطلب یہ کہ چونکہ وہ کوتوال اوروں پر ظلم کرتا تھا تو اوروں کے لئے تو زہر اور مبغوض تھا مگر اس کا تو وصل محبوب کا سبب ہو گیا تھا۔ لہذا اس کے لئے تریاق اور محبوب ہو گیا تھا۔ آگے مولانا اس پر ایک تفریع فرماتے ہیں کہ۔

| پس بد مطلق نباشد در جہاں | بد بہ نسبت باشد این را ہم بداں |
| --- | --- |
| پس دنیا میں بالکلیہ کوئی برا نہیں ہے | برا نسبت سے ہوتا ہے اس کو بھی سمجھ لے |

یعنی پس جہان میں شر مطلق نہیں ہوتا۔ (بلکہ) بد نسبتاً ہوتا ہے اس کو جان لے۔ مطلب یہ کہ مولانا فرماتے ہیں کہ جہان میں شر مطلق کا وجود ہی نہیں ہے۔ بلکہ شر اور بد اور مضر ہمیشہ نسبتاً ہوتا ہے کہ ایک کے لئے شر ہے اور دوسرے کے لئے خیر ایک کے لئے بد دوسرے کے لئے نیک ایک کو نافع دوسرے کو مضر ہوتا ہے۔

| در زمانہ ہیچ زہر و قند نیست | کان یکے را پا دگر بند نیست |
|---|---|
| زمانے میں کوئی زہر اور شکر نہیں ہے | کہ ایک کے پاؤں اور دوسرے کے لئے قید نہیں ہے |

یعنی زمانہ میں کوئی زہر و قند نہیں ہے کہ ایک کے لئے پاؤں اور دوسرے کی قید نہیں ہے۔ مطلب یہ کہ دنیا میں جو بھی خیر و شر ہے اس کی یہ حالت ہے کہ ایک کے لئے معین اور دوسرے کیلئے مانع ہے۔

| مر یکے را پا دگر را پائے بند | مر یکے را زہر و دیگر را چو قند |
|---|---|
| ایک کے لئے پاؤں ہے دوسرے کے لئے پاؤں کی بیڑی | ایک کے لئے زہر ہے اور دوسرے کے لئے شکر |

یعنی ایک کے لئے تو پاؤں اور دوسرے کے لئے پائے بند ایک کے لئے زہر اور دوسرے کے لئے قند کی طرح۔ آگے اس کی مثالیں دیتے ہیں کہ ایک شے ایک کو مضر اور دوسرے کو نافع اور بالعکس فرماتے ہیں کہ۔

| زہر مار آں مار را باشد حیات | نسبتش با آدمی باشد ممات |
|---|---|
| سانپ کا زہر سانپ کی زندگی ہے | اس کی آدمی کے ساتھ نسبت موت ہے |

یعنی سانپ کا زہر سانپ کے لئے تو (موجب) حیات ہے اور آدمی کی طرف اس کی نسبت موت ہوتی ہے یعنی دیکھو سانپ کا زہر سانپ کے لئے موجب حیات ہے اور آدمی کو موت کا سبب ہے تو ایک شے ایک کو مضر اور دوسرے کو نافع۔

| خلق آبی را بود دریا چو باغ | خلق خاکی را بود آں مرگ و داغ |
|---|---|
| دریائی مخلوق کے لئے دریا باغ جیسا ہے | خشکی کی مخلوق کے لئے وہ موت اور داغ ہے |

یعنی پانی کی مخلوق کے لئے دریا باغ کی طرح ہوتا ہے اور مخلوق خاکی کے لئے موت اور داغ ہوتا ہے یعنی دریا دیکھو ایک شے ہے مگر دریائی جانوروں کے لئے تو جنت ہے اور خشکی کے جانوروں کے لئے موت کی جگہ ہے۔

| ہمچنیں بر می شمر اے مرد کار | نسبت ایں راز یک تا صد ہزار |
|---|---|
| اے کام کے آدمی اسی طرح شمار کر لے | اس کی نسبت ایک سے لاکھ تک |

یعنی اے کام کے آدمی اسی طرح اس کی نسبت کو ایک سے لاکھ تک گن لے۔ مطلب یہ کہ اسی طرح دیکھتے چلے جاؤ پس معلوم ہوگا کہ جو شے ایک کو مفید ہے وہی دوسرے کو مضر اور بالعکس۔ اور مثال دیتے ہیں کہ۔

| زید اندر حق آں شیطاں بود | در حق شخص دگر انسان بود |
|---|---|
| زید اس کے حق میں شیطان ہے | دوسرے کے حق میں شاہ ہے |

یعنی زید اس شخص کے حق میں شیطان ہوتا ہے اور دوسرے شخص کے حق میں انسان ہوتا ہے۔

| آں بگوید زید صدیق و سنی است | واں بگوید زید گبر و کشتنی است |
|---|---|
| وہ کہتا ہے زید بہت سچا اور بھلا ہے | اور یہ کہتا ہے کہ زید کافر اور گردن زدنی ہے |

یعنی وہ ایک کہتا ہے کہ زید صدیق ہے اور بزرگ ہے اور وہ دوسرا کہتا ہے کہ زید گبر ہے اور قابل کشتن ہے۔

| زید یک ذاتست برآں یک جناں | او بریں دیگر ہمہ رنج و زیاں |
|---|---|
| زید ایک ذات ہے جو ایک پر بہشت ہے | اور دوسرے کے لئے مجسم رنج اور بردباری ہے |

یعنی زید ایک ہی ذات ہے اور اس ایک پر تو ایسا ہے اور وہی اس دوسرے پر بالکل رنج اور نقصان ہے۔

| گر تو خواہی او ترا باشد شکر | پس ورا از چشم عشاقش نگر |
|---|---|
| اگر تو چاہتا ہے کہ وہ تیرے لئے شکر ہو | تو اس کو اس کے عاشقوں کی نظر سے دیکھ |

یعنی اگر تو چاہے کہ وہ تیرے لئے شکر ہو جاوے۔ تو تو اس کو اس کے عاشقوں کی آنکھ سے دیکھ۔ مطلب یہ کہ لیلیٰ را بہ چشم مجنوں باید دید۔

| منگر از چشم خودت آں خوب را | بین بچشم طالباں مطلوب را |
|---|---|
| اس محبوب کو اپنی آنکھ سے نہ دیکھ | معشوق کو عاشقوں کی آنکھ سے دیکھ |

یعنی اس خوب کو اپنی آنکھ سے مت دیکھ (بلکہ) مطلوب کو طالبوں کی آنکھ سے دیکھ۔

| چشم خود بر بند زاں خوش چشم تو | عاریت کن چشم از عشاق او |
|---|---|
| اس اچھی آنکھ والے سے اپنی آنکھ بند کر لے | اس کے عاشقوں سے آنکھ مانگ لے |

یعنی اس خوش چشم سے تو اپنی آنکھ تو بند کر لے اور اس کے عشاق کی آنکھ عاریتاً مانگ لے۔

| بلکہ زوکن عاریت چشم و نظر | پس ز چشم او بروئے او نگر |
|---|---|
| بلکہ آنکھ اور نگاہ اس سے مانگ لے | پھر اس کی آنکھ سے اس کے چہرے کو دیکھ |

یعنی بلکہ اسی سے چشم و نظر عاریت مانگ لے اور پھر اسی کی آنکھ سے اس کے چہرہ پر نظر کر۔ مطلب یہ کہ اول تو فرمایا کہ محبوب کو اس کے عشاق کی نگاہ سے دیکھو تب اس کے پورے اوصاف اور خوبیاں معلوم ہوں گی۔ آگے ترقی کر کے فرماتے ہیں کہ بلکہ خود اسی محبوب کی نگاہ عاریت مانگ لے اور اس کی آنکھ سے خود اس کو دیکھ اس لئے کہ عشاق کی نگاہ سے دیکھنے میں بھی بہت سے کمالات نظر نہ آئیں گے۔ اس لئے کہ دوسرے شخص کو اصل اوصاف کی اطلاع نہیں ہو سکتی اور اپنی نظر سے اپنے اوصاف اور کمالات سب نظر آتے ہیں اس لئے کہ عشاق کو جو محبوب کے اوصاف کا علم ہوتا ہے وہ علم تو حصولی ہوتا ہے اور خود محبوب کو جو اپنی صفات کا علم ہوگا وہ حضوری ہوگا۔ تو اس سے کوئی کمال اور کوئی وصف پوشیدہ نہ رہے گا۔ لہٰذا چاہئے کہ خود محبوب کی ہی آنکھ سے اس کے اوصاف کو دیکھیں یہ تو مطلب اشعار کا ہوا اور مقصود مولانا کا یہ ہے کہ حق تعالیٰ کی صفات اور کمالات کو خود اسی کی نگاہ سے دیکھنا چاہئے اور اس کا طریقہ یہ ہے کہ فناء کامل حاصل کرنا چاہئے کہ اس کے بعد بی یسمع اور بی یبصر اور بی یبطش کا درجہ حاصل ہو جاوے تو جب بی یبصر ہو جاوے گا تو اسی کی نظر سے اس کے اوصاف پر نظر ہو

گی اور ظاہر ہے کہ پھر اس کی معرفت بقدر امکان پوری حاصل ہوگی۔

| تاشوی ایمن زسیری و ملال | گفت کان اللہ لہ زیں ذوالجلال |
|---|---|
| تاکہ تو نفرت اور انقباض سے محفوظ ہو جائے | اس وجہ سے اللہ تعالیٰ نے فرمایا اللہ کا ہو گیا |

یعنی تاکہ تم سیری اور اکتانے سے بے خوف ہو جاؤ۔ اسی سبب سے حق تعالیٰ نے کان اللہ لہ فرمایا ہے اور فرمایا ہے کہ۔

| چشم او من باشم ودست و دلش | تارہد از مدبریہا مقبلش |
|---|---|
| میں اس کی آنکھ اور ہاتھ اور اس کا دل ہو جاتا ہوں | تاکہ اس کی خوش نصیبی' بدنصیبوں سے نجات پا جائے |

یعنی میں اس کی آنکھ ہو جاتا ہوں اور ہاتھ ہو جاتا ہوں اور دل ہو جاتا ہوں۔ یہاں تک کہ اس کا مقبل بریوں سے چھوٹ جاتا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ جب تم فنا کامل حاصل کرلوگے اور تمہاری بصر اس کی بصر ہو جاوے گی اور تمہاری سمع اس کی سمع ہو جاوے گی تو پھر تم اس کے جمال سے کبھی سیر نہ ہوگے اور کبھی اس کے نظارہ سے اکتاؤ گے نہیں۔ اس لئے کہ کوئی اپنے دیکھنے سے نہیں اکتایا کرتا۔ اور اسی لئے حق تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ جب کوئی میرا ہو جاتا ہے تو میں اس کا ہو جاتا ہوں۔ یہاں تک کہ اس کی نگاہ میری نگاہ وعلیٰ ہذا تو بس حق تعالیٰ کی معرفت درجہ فناء حاصل کر کے کرنی چاہئے اور بصر اور سمع وغیرہ کی ایک ہو جانے کے یہ معنی ہیں کہ اس کی مرضی کے خلاف کوئی شے نہیں ہوتی۔ اس نے چاہا کہ یہ اب دیکھے اب سنے اب چلے اسی طرح یہ شخص کرتا ہے تو گویا اس کی سمع و بصر اس کی سمع و بصر ہیں۔ اور اتحاد سے وہی اتحاد اصطلاحی مراد ہے۔ اتحاد حقیقی مراد نہیں ہے آگے فرماتے ہیں کہ۔

| ہر چہ مکروہ است چوں اوشد دلیل | سوئے محبوبت حبیب است و خلیل |
|---|---|
| ناپسندیدہ ہے جب وہ رہنما ہوتا ہے | تیرے محبوب کی جانب (وہ) محبوب اور دوست ہے |

یعنی جو شے کہ مکروہ ہے جب وہ تمہارے محبوب کی طرف دال ہو جاوے تو وہ محبوب اور دوست ہو جاتا ہے۔ مطلب یہ کہ جو شے کہ مکروہ ہے اگر وہ دال علی المحبوب ہو جائے تو وہ مکروہ بھی محبوب ہو جاتا ہے آگے اس پر کہ وہ مکروہ دال علی المطلوب ہونے سے محبوب ہو جاتا ہے ایک حکایت لاتے ہیں۔

# شرح حبیبی

خیر تو ہم اسی گفتگو میں تھے کہ اس شخص نے کوتوال کے خوف سے باغ میں گھوڑا دوڑایا یعنی جلدی سے باغ میں گھس گیا۔ اتفاق سے باغ میں وہ حسین بھی تھی جس کے غم میں یہ آٹھ سال سے مصیبتیں جھیل رہا تھا۔ اس کے سایہ کو بھی اس کے لئے دیکھنا ممکن نہ تھا بلکہ عنقا کی طرح اس کے اوصاف ہی سنتا تھا بجز ایک نظر کے جو اتفاقاً اس پر پڑ گئی تھی اور جس کے ذریعہ سے وہ اس کا دل لے اڑی تھی۔ اس کے بعد جس قدر بھی یہ کوشش کرتا تھا وہ بدمزاج اس کو موقعہ ہی نہ دیتی تھی۔ نہ خوشامد سے اس کا کام نکلتا تھا نہ مال سے کیونکہ وہ نہال خوبی سیر چشم اور بے طمع تھا۔

حق سبحانہ ہر کام اور ہر مقصد کے عاشق کو اولاً اس کا مزہ چکھا دیتے ہیں پھر جب کہ وہ طلب میں مصروف ہوتا ہے تو دروازہ بند کر دیتے ہیں اور اس کے مناسب معاوضہ مانگتے ہیں اور جب کہ یہ لوگ اس اثر سے اس کو طلب کرتے ہیں تو ان کے پاؤں کے آگے ہر روز ایک نیا جال بچھاتے ہیں اور رکاوٹیں اور مزاحمتیں پیدا کرتے ہیں حق سبحانہ کا تو ان کے ساتھ یہ معاملہ ہوتا ہے اور ان کی یہ حالت ہوتی ہے کہ اسی بو کو لپٹے ہوتے ہیں اور اسی کے سہارے چلے جاتے ہیں اور طے منازل الی المطلوب کے زمانہ میں ان کی یہ حالت ہوتی ہے کہ ذرا سے مقصود کی جھلک دیکھی امید بندھ گئی پھر کوئی مزاحمت پیش آ گئی۔ مایوسی ہوگئی اور طبیعت بجھ گئی۔

ان ابیات کے متعلق ہم کو شرح صدر نہیں ہوا اس لئے متعدد توجیہیں لکھی جاتی ہیں اب ناظرین کو اختیار ہے خواہ ان میں سے کسی کو اختیار کریں یا کوئی اور ان سے اچھی توجیہ پیدا کریں۔

(۱) برے میں لفظ بر معنی نزدیک ہے جو بقطع اضافت مستعمل ہوا ہے۔ مگر اس کی نظیر ہمیں نہیں ملی۔ اس تقریر پر تقریر توجیہہ یہ ہے کہ ہر شخص کی امید (ایک وقت میں اس کی نظر میں) قریب (بحصول) ہوتی ہے۔ کیونکہ قضاوقدر کبھی اس کے لئے اس امید میں ایک کھڑکی کھول دیتے ہیں جس سے وہ حصول مطلوب کا نظارہ کرتا ہے۔ یعنی اس کے حصول کی صورت پیدا کر دیتے ہیں مگر پھر دفعۃً وہ دروازہ بند کر دیتے ہیں جس سے وہ نظارہ بھی بند ہو جاتا ہے اور گونہ مایوسی ہو جاتی ہے لیکن یہ مایوسی دیرپا نہیں ہوتی اور وہ در پرست اسی امید سابق پر بے قرار ہوتا ہے اور سمجھتا ہے کہ جس طرح پہلے ایک صورت پیدا ہوگئی تھی ممکن ہے کہ اب بھی کوئی صورت پیدا ہو جائے۔

(۲) لفظ برے میں با حرف جر اور رے بفتح راء ایک شہر کا نام ہے لیکن رے کا قافیہ درے بھی نظر سے نہیں گزرا۔ اس وقت تقریر توجیہ یہ ہوگی کہ جس کی امید رے میں بھی ہو یعنی متعسر الحصول ہو تو ناگاہ قضاوقدر اس کے لئے اسی میں دروازہ کھول دیتے ہیں۔ الیٰ آخر ما مر۔

(۳) لفظ امیدے میں یا سہو کاتب ہے اور لفظ امید لفظ برے کی طرف مضاف ہے۔ اور باز در بستندش بحذف عاطف کشادندش پر معطوف ہے اور معطوف و معطوف علیہ دونوں لفظ برے کی صفتیں ہیں۔ اس وقت تقریر توجیہ یہ ہوگی کہ ہر شخص کے لئے ایک ایسے ثمرہ یعنی نتیجہ کی امید ہوتی ہے جس کیلئے قضاوقدر نے اولاً راستہ کھول دیا تھا جس سے امید بندھے مگر پھر بند کر دیا جس سے گونہ مایوسی ہوئی مگر وہ مایوسی قائم نہ رہی اور وہ در پرست ہنوز اسی امید سابق پر بیقرار ہے۔

(۴) توجیہ تین کو بحالہ باقی رکھا جاوے مگر اس میں اتنا تغیر کر دیا جاوے کہ باز در بستندش کو ہر کسے راہست الخ پر معطوف کہا جاوے۔ اس وقت تقریر مطلب یوں ہوگی کہ ہر شخص کو ایک ایسے نتیجہ کی امید ہوتی ہے جس کے لئے قضاوقدر نے ایک وقت میں دروازہ کھول دیا تھا۔ جو کہ منشا ہو گیا تھا اس امید کا لیکن اس کے بعد وہ دروازہ بند کر دیا گیا جس سے اس کو قدرے ناامیدی ہوئی مگر وہ ناامیدی قائم نہ رہی اور ہنوز وہ در پرست اسی امید سابق پر بے قرار ہے اور سمجھتا ہے کہ پھر دروازہ کھلے گا۔

(۵) لفظ برے کو لفظ امیدے سے بدل کہا جاوے۔ اور بر کو بمعنی ثمرہ کہا جاوے۔ اس وقت تقریر مطلب یوں ہوگی کہ ہر شخص کیلئے ایک امید ہے جو کہ ایک پھل ہے جس کے لئے ایک وقت میں قضا وقدر نے دروازہ کھول دیا تھا جس سے مطلب حاصل ہوتا معلوم ہوتا تھا مگر پھر وہ دروازہ بند کر دیا گیا جس سے اس کو حصول مطلوب سے گونہ مایوسی ہوگئی مگر یہ مایوسی دیر پا نہ رہی۔ اور وہ در پرست ہنوز اسی امید سابق پر بیقرار ہے۔

فائدہ:۔ اس توجیہ میں دو احتمال ہیں یا تو امید اپنے حقیقی معنیٰ مستعمل ہو یا مجازاً بمعنی مطلوب ہو جس سے وہ امید وابستہ ہے۔ فتدبر۔

جبکہ وہ جوان خوش خوش باغ میں آیا تو پھر کیا تھا اس کے پاؤں گویا کہ دفعۂ خزانہ میں اتر گئے اور وہ نہال ہو گیا۔ دیکھو خدا نے کوتوال کو سبب بنا دیا کہ وہ اس سے ڈر کر رات کو باغ میں جاوے اور اپنی معشوقہ کو چراغ لئے ہوئے باغ کی نہر میں انگشتری ڈھونڈتے دیکھے جبکہ ایسا ہوا تو اس نے فوراً مزہ میں آ کر خدا کی تعریف کی اور اس کے ساتھ کوتوال کو بھی دعائیں دیں اور کہا کہ اگر میں نے بھاگ کر اس کا نقصان کیا ہے کہ اسے انعام اور ترقی سے محروم کیا ہے جو میرے گرفتار کرنے کی صورت میں اس کو حاصل ہوتا تو اے اللہ جس قدر اس کا نقصان ہوا ہے تو اس کا بیس گنا چاندی سونا اس پر برسا اور پولیس کی ملازمت سے اسے رہائی دے اور جیسا کہ میں خوش ہوا ہوں ویسا ہی تو اسے خوش کر۔ تو اس جہان میں بھی اسے خوش نصیب رکھ اور اس جہان میں بھی اور پولیس کی ملازمت اور کتے پن سے اسے نجات دے۔ اگر چہ ملازم پولیس کی یہ عادت ہوتی ہے کہ ہمیشہ مخلوق خدا کے لئے مصیبت چاہتا ہے چنانچہ اگر یہ خبر آوے کہ مجسٹریٹ نے مسلمانوں کو سزا کر دی تو پھول کر کپا ہو جاتا ہے اور اگر یہ خبر آوے کہ مجسٹریٹ نے مسلمانوں پر رحم کیا اور اپنے کرم سے ان کا قصور معاف کر کے انہیں بری کر دیا تو اس سے اس کی جان کے اندر شدت غم سے ماتم برپا ہو جاتا ہے اور اس غم سے وہ فوراً درد قولنج میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ نیز اسی قسم کی وہ اور سینکڑوں بدبختیاں رکھتا ہے لیکن اے اللہ تو ان سب کو معاف کر دے اور اس مصیبت سے اس کی فریاد سن اور اسے چھڑا۔ دیکھو یہ شخص کوتوال کے لئے دعا کرتا ہے کیونکہ کوتوال سے اس کو اس قدر راحت پہنچی ہے اور کوتوال اور سب کے لئے زہر تھا مگر اس کے لئے تریاق ہو گیا کیونکہ وہ اس عاشق کے وصال کا سبب ہو گیا۔

بیان بالا سے یہ نتیجہ نکلا کہ دنیا میں کوئی ایسی چیز نہیں جس میں کوئی خوبی نہ ہو بلکہ خوب جان لینا چاہئے کہ جو چیز بری ہے اس کی برائی اضافی اور بعض اعتبارات سے ہے۔ پس زمانہ میں کوئی زہر اور کوئی قند نہیں ہے جو کہ ایک کے لئے پاؤں یعنی موجب نفع اور دوسرے کے لئے بیڑی یعنی باعث ضرر نہ ہو۔ بلکہ ضرور ایک کے لئے نافع اور دوسرے کے لئے مضر ہوگی۔ اور ایک کے لئے مثل زہر کے اور دوسرے کے لئے مانند قند کے ہوگی۔ چنانچہ دیکھو سانپوں کا زہر خود ان کے لئے مایۂ حیات ہوتا ہے۔ اور آدمی کے لحاظ سے موجب موت ہے۔ نیز پانی کی مخلوق کے لئے دریا باغ کی طرح دلچسپی اور فرحت کا مقام ہے اور خشکی کی مخلوق کے لئے رنج اور تکلیف کا سبب ہے۔

پس تم اسی طرح ایک سے لاکھ تک اسی نسبت سے گن لو۔ دیکھو زید مثلاً ایک شخص کے اعتبار سے شیطان ہے اور دوسرے کے اعتبار سے انسان پس یہ کہتا ہے کہ زید صدیق اور رفیع المرتبہ شخص ہے دوسرا کہتا ہے کہ کافر اور گردن زدنی ہے تو دیکھو زید ایک ذات ہے مگر ایک کے لئے جنت کی طرح مرغوب اور راحت رساں ہے اور دوسرے کے لئے تکلیف اور نقصان کا سبب ہے۔ پس اگر تم یہ چاہو کہ وہ تمہارے اعتبار سے شکر کی طرح مرغوب ہو تو اس کو اس کے عاشقوں کی آنکھ سے دیکھ لو۔ اور اس پسندیدہ شخص کو اپنی آنکھ سے نہ دیکھو بلکہ مطلوب کو اس کے طالبوں کی نظر سے دیکھو اور اس خوش چشم کو اپنی آنکھ سے نہ دیکھو بلکہ اس کے عاشقوں سے آنکھ مانگ لو بلکہ خود اسی سے آنکھ اور نظر مانگ لو۔ اس کے بعد اس کی آنکھ سے اسے دیکھو تا کہ تم کو جی بھر جانے اور طبیعت کے اکتا جانے کا کھٹکا نہ رہے۔ کیونکہ کوئی شخص اپنے سے نہ سیر ہوتا ہے نہ اکتاتا ہے اس لئے حق سبحانہ نے کان اللہ لہ فرمایا ہے۔ یعنی جبکہ کوئی ہمارا ہو جاتا ہے تو اس کے بعد ہم اس کے ہو جاتے ہیں یعنی اس کی آنکھ بھی ہم ہی ہو جاتے ہیں اس کا ہاتھ بھی ہمیں ہو جاتے ہیں اس کا دل بھی ہم ہی ہو جاتے ہیں اور یہ وہ اس لئے کرتے ہیں تا کہ اس کا خوش قسمت بندہ بد بختیوں سے چھوٹ جاوے۔ کیونکہ جب اس کو حق سبحانہ سے وہ تعلق ہو گیا جو اس کو اس سے قبل اپنی جان اور اپنے اعضاء سے تھا تو اب کونسی خوش قسمتی ہے جو اس کو حاصل نہیں اور کون سی بد بختی ہے جو باقی ہے کوئی بد بختی باقی نہیں رہی اور تمام خوش نصیبیاں حاصل ہو گئیں۔ خیر یہ تو استطرادی مضمون تھا اب سمجھو کہ اس بیان سے معلوم ہوا کہ جب کوئی ناپسندیدہ شخص ناچیز مطلوب تک پہنچا دیتی ہے تو وہ محبوب اور دوست ہو جاتی ہے اور کراہت الفت سے مبدل ہو جاتی ہے۔ اس کے مناسب ایک حکایت یاد آ گئی سنو۔

## شرح شبّیری

## اس واعظ کی حکایت جو کہ ہر وعظ کے شروع میں ظالموں پر دعائے خیر کیا کرتا تھا

| آں یکے واعظ چو بر تخت آمدے | قاطعاں راہ را داعی شدے |
|---|---|
| ایک واعظ جب تخت پر آتا | ڈاکوؤں کا دعا گو ہوتا |

یعنی وہ ایک واعظ جب تخت پر (وعظ کے لئے) آتا تو ڈاکوؤں کے لئے دعا کیا کرتا تھا۔

| دست برمے داشت یارب رحم راں | بر بداں و مفسداں و طاغیاں |
|---|---|
| ہاتھ اٹھاتا تھا اے خدا رحم فرما | بروں اور مفسدوں اور سرکشوں پر |

یعنی ہاتھ اٹھاتا تھا کہ اے اللہ بدوں پر اور مفسدوں پر اور نافرمانوں پر رحم کر۔

| برہمہ تسخر کناں و اہل خیر | برہمہ کافر دلاں و اہل دیر |
|---|---|
| سب مذاق اڑانے والوں اور نقصان پہنچانے والوں پر | سب کافروں اور بت خانہ والوں پر |

یعنی سب دین کے ساتھ تمسخر کرنے والوں پر اور اہل خیر پر اور سب کافر دلوں پر اور اہل دیر پر یعنی سب ان لوگوں پر جو لوگوں کو ستاویں اور دین کے ساتھ تمسخر کریں یا کافر ہوں رحم فرما۔

| می نکردے او دعا بر اصفیا | می نکردے جز خبیثاں را دعا |
|---|---|
| وہ برگزیدہ لوگوں کے لئے دعا نہ کرتا | خبیثوں کے علاوہ کسی کے لئے دعا نہ کرتا |

یعنی وہ نیک لوگوں پر دعا نہ کرتا تھا اور بجز خبیث لوگوں کے اور کسی پر دعا نہ کرتا تھا۔

| مرد را گفتند کایں معہود نیست | دعوت اہل ضلالت جود نیست |
|---|---|
| لوگوں نے اس سے کہا یہ معمول نہیں ہے | گمراہوں کو دعا دینا سخاوت نہیں ہے |

یعنی لوگوں نے اس سے کہا کہ یہ معمول نہیں ہے اور اہل ضلالت پر دعا کرنا سخاوت نہیں ہے مطلب یہ کہ لوگوں نے کہا کہ گمراہ لوگوں کے لئے دعا کرنا اچھے لوگوں کا معمول تو ہے نہیں پھر تم کیوں دعا کرتے ہو۔

| گفت نیکوئی ازینہا دیدہ ام | من دعاشان زیں سبب بگزیدہ ام |
|---|---|
| اس نے کہا میں نے ان سے بھلائی دیکھی ہے | اس لئے میں نے ان کو دعا دینا اختیار کیا ہے |

یعنی اس واعظ نے کہا کہ میں نے ان لوگوں سے نیکی دیکھی ہے۔ تو اس سبب سے ان کے لئے دعا اختیار کی ہے اور اس نے کہا کہ مجھے ان لوگوں سے بہت نفع ہوا ہے اس لئے ان کے لئے دعا کرتا ہوں۔ آگے اس نفع کو بیان کرتا ہے۔

| خبث و ظلم و جور چنداں ساختند | کہ مرا از شر بخیر انداختند |
|---|---|
| انہوں نے ایسا ظلم اور خباثت کی | کہ مجھے برائی سے بھلائی میں لا ڈالا |

یعنی خباثت اور ظلم اور جور اس قدر کیا کہ مجھے شر سے خیر کی طرف ڈال دیا۔

| ہر گہے کہ رو بدنیا کردمے | من از ایشاں زخم وضربت خوردمے |
|---|---|
| جب بھی میں دنیا کا رخ کرتا | میں ان سے تکلیف اٹھاتا اور مار کھاتا |

یعنی جس وقت کہ میں توجہ دنیا کی طرف کرتا تو میں ان سے زخم اور ضرب کھاتا۔

| کردمے از زخم آں جانب پناہ | باز آوردندمے گرگاں براہ |
|---|---|
| تکلیف سے میں اس جانب پناہ پکڑتا | بھیڑئے مجھے راہ پر لگا دیتے |

یعنی میں زخم کی وجہ سے اس جانب کو پناہ کرتا تو بھیڑئیے مجھے پھر راہ پر واپس لے آتے تھے۔

| چوں سبب ساز صلاح من شدند | پس دعاشان بر من است اے ہوشمند |
|---|---|
| جب وہ میری نیکی کا سبب بنانے والے ہوئے | تو اے ہوش مند ان کا دعا دینا میرا فرض ہے |

یعنی جب میری صلاح سازی کا سبب ہو گئے تو اے ہوشمند ان کے لئے دعا کرنا مجھ پر ضروری ہے مطلب یہ کہ اس نے کہا کہ ان لوگوں سے مجھے یہ نفع ہوا کہ جب میں دنیا کی طرف توجہ کرتا تھا تو یہ لوگ مانع ہوا کرتے تھے اور یہ لوگ مارتے پیٹتے تھے تو میں دنیا سے دل سرد ہو کر خدا کی طرف متوجہ ہوتا تھا تو اس توجہ بخدا کا سبب تو یہی لوگ ہوئے اور دنیا سے بے تعلق بنانے کا سبب تو یہی لوگ ہیں لہٰذا میں ان کے لئے دعا کرتا ہوں اور مجھ پر ان کے لئے دعا کرنا واجب ہے کہ سچ یہ ہے کہ مرشد ہیں کہ جو کام بڑے بڑے مجاہدوں سے پورا ہوتا اس کو انہوں نے پورا کر دیا۔ آگے مولانا فرماتے ہیں کہ۔

| بندہ می نالد بحق از درد و نیش | صد شکایت میکند از رنج خویش |
|---|---|
| بندہ خدا کے سامنے درد اور زخم سے آہ و زاری کرتا ہے | اپنی تکلیف کی سو شکایتیں کرتا ہے |

یعنی بندہ حق تعالیٰ کے سامنے اپنے درد اور زخم کی وجہ سے روتا ہے اور اپنے رنج کی وجہ سے سو شکایتیں کرتا ہے۔

| حق ہمی گوید کہ آخر رنج و درد | مر ترا لابہ کناں و راست کرد |
|---|---|
| اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ آخر تکلیف اور درد نے | تجھے خوشامد کرنے والا اور سیدھا کر دیا ہے |

یعنی حق تعالیٰ فرماتے ہیں کہ آخر رنج اور درد نے تجھے خوشامد کرنے والا اور سیدھا کر دیا ہے۔

| ایں گلہ زاں نعمتے کن کیت زند | از در ما دور و مطرودت کند |
|---|---|
| یہ شکوہ اس نعمت کا کر جو تجھے راہ سے بھٹکائے | تجھے ہمارے دروازے سے دور اور مردود کرے |

یعنی یہ شکایت اس نعمت سے کر جو کہ تجھے مارے اور ہمارے در سے تجھے دور اور مطرود کر دے۔ مطلب یہ ہے کہ جب بندہ حق تعالیٰ سے مصائب کی شکایت کرتا ہے تو ارشاد ہوتا ہے کہ اس کی شکایت مت کر واس لئے کہ اس مصیبت سے تو تم کو ہمارا قرب حاصل ہوا ہے۔ کہ تم نے زاری شروع کر دی۔ ہاں اس نعمت اور مال و دولت کی شکایت کرو جو کہ تم کو ہمارے دروازہ سے دور کر دے وہ تو تمہارا دشمن ہے اور مصیبت جو کہ مقرب خدا بنا دے وہ تو اصل میں دوست ہے۔

| در حقیقت ہر عدو داروے تست | کیمیائے نافع و دلجوئے تست |
|---|---|
| حقیقتاً ہر دشمن تیری دوا ہے | تیرے لئے مفید کیمیا اور پسندیدہ ہے |

یعنی حقیقت میں ہر دشمن تیری دوا ہے۔ اور کیمیائے نافع اور تیرا دل جو ہے۔

| کہ ازو اندر گریزاں در خلا | استعانت جوئے از لطف خدا |
|---|---|
| کیونکہ تو اس کی وجہ سے تنہائی کی طرف بھاگتا ہے | اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے مدد چاہتا ہے |

یعنی تاکہ تو اس سے گریزاں ہو اور خلوت میں لطف خدا سے مدد چاہے۔ مطلب یہ کہ تمہارے جو دشمن ہیں وہ حقیقت میں تمہارے دوست ہیں اس لئے کہ جب وہ تم کو ستاتے ہیں تو تمہیں خدا کی یاد آتی ہے اور خدا سے تم مدد مانگتے ہو۔ تو دیکھو دشمن جب تک نہیں تھا اس وقت تک خدا کو بھولے ہوئے تھے۔ اس دشمن ہی نے تو یاد دلایا کسی نے خوب کہا ہے۔ کہ جب کیا تنگ بتوں نے تو خدا یاد آیا

حقیقت میں یہ دوست ہوئے اگرچہ بظاہر دشمن ہیں اور ان دشمنوں سے وہ دشمن مراد ہیں جو دنیاوی امور میں دشمنی کریں اور جو دشمن دین ہوں وہ کسی حالت میں بھی دوست نہیں بن سکتے۔

| در حقیقت دوستانت دشمنند | کہ ز حضرت دور و مشغولت کنند |
|---|---|
| حقیقت تیرے دوست دشمن ہیں | کیونکہ تجھے (خدا کے) دربار سے دور اور بے نیاز کرتے ہیں |

یعنی حقیقت میں تیرے (وہ) دوست دشمن ہیں جو کہ حق تعالیٰ سے تجھے دور اور مشغول کریں۔ یعنی جو دوست کہ غافل عن الحق کرنے والے ہیں وہ حقیقت میں دشمن ہیں اور جو دشمن کہ واصل الی الحق کرنے والا ہے وہ حقیقت میں دوست ہے۔ تو مصیبت سے گھبرانا نہ چاہئے بلکہ اس کے حقوق مثل صبر وغیرہ کے ادا کرنا چاہئیں۔ تو واللہ بجائے کدورت کے صفائی اور بجائے ظلمت کے نور پیدا ہوتا ہے۔ ہاں اگر طبیعت ہی سلیم نہ ہو تو اور بات ہے۔ آگے مولانا نفس کی ایک مثال دیتے ہیں کہ۔

| ہست حیوانے کہ نامش اسغرست | کو بزخم چوب زفت دل تراست |
|---|---|
| ایک جانور ہے جس کا نام ہسغر ہے | جو لکڑی کی مار سے موٹا اور قوی ہوتا ہے |

یعنی ایک جانور ہے جس کا نام سیہی ہے کہ وہ لکڑی کی چوٹ سے خوب موٹا اور ڈبل ہوتا ہے۔

| تا کہ چوبش مے زنی بہ مے شود | او زخم چوب فربہ مے شود |
|---|---|
| تو اس کے لکڑی مارتا رہے گا وہ بہتر ہو گا | وہ لکڑی کی چوٹ سے موٹا ہو گا |

یعنی جتنا کہ تو اس کے لکڑی مارے وہ اچھا ہوتا ہے اور لکڑی کی چوٹ سے موٹا ہوتا ہے۔

| نفس مومن اسغری آمد یقین | کو بزخم و رنج زفت است و سمین |
|---|---|
| مومن کا نفس یقیناً سغر ہے | جو چوٹ اور رنج سے قوی اور موٹا ہوتا ہے |

یعنی مومن کی ذات یقیناً ایک سیہی ہے کہ وہ زخم اور رنج سے موٹا اور ڈبل ہے۔ مطلب یہ کہ دیکھو ایک جانور سیہی ہوتا ہے تو جب اسے مارتے ہیں تو اپنے پر پھیلا لیتا ہے اور خوب ڈبل ہو جاتا ہے۔ اسی طرح مومن کی ذات اور اس کا نفس بھی ہے کہ جب اس کو تکالیف پہنچا دیں اور اس کو ماریں پیٹیں تو یہ حق تعالیٰ کی راہ میں خوب قوی اور موٹا ہو جاتا ہے اور پھر خوب کام کرتا ہے۔ لہذا مصیبت سے گھبرانا نہ چاہئے آگے اس پر ایک تفریع فرماتے ہیں کہ۔

| زیں سبب بر انبیا رنج و شکست | از ہمہ خلق جہاں افزوں تر است |
|---|---|
| اسی وجہ سے انبیاء پر رنج اور تکلیف | دنیا کی تمام مخلوق سے زیادہ ہوتی ہے |

یعنی اسی سبب سے انبیاء علیہم السلام پر تکالیف اور شکستگی تمام جہان کی مخلوق سے زیادہ ہے۔

| تا ز جانہا جان شاں شد زفت تر | کہ ندیدند آں بلا قومے دگر |
|---|---|
| حتیٰ کہ ان کی روح تمام روحوں سے زیادہ قوی ہو گئی | کیونکہ وہ مصیبت کسی دوسری قوم نے نہیں دیکھی ہے |

یعنی یہاں تک کہ تمام جانوں سے ان کی جان زیادہ عظیم ہو گئی کیونکہ کسی دوسری قوم نے وہ بلا نہیں دیکھی۔
مطلب یہ کہ چونکہ مصائب وتکالیف سے روح میں صفائی آتی ہے اس لئے حضرات انبیاء علیہم السلام پر سب سے زیادہ مصائب پڑے ہیں اور ان کی وجہ سے ان کی ارواح دیگر ارواح مخلوق سے بدر جہا قوی اور بزرگ ہیں کیونکہ جو بلائیں ان پر پڑیں اور انہوں نے ان کے حقوق کو ادا کیا وہ کسی اور پر نہیں پڑیں اور جب اوروں پر نہیں پڑیں تو اوروں کو درجے بھی ویسے نہیں ملے۔ آگے مصائب جھیلنے سے عمدگی اور نفاست ولطافت آ جانے کی ایک مثال فرماتے ہیں کہ۔

| پوست از دارو بلاکش مے شود | چوں ادیم طائفی خوش مے شود |
|---|---|
| چمڑا دوا سے مصیبت جھیلنے والا بن جاتا ہے | طائف کی نری کی طرح عمدہ ہو جاتا ہے |

یعنی کھال دوا سے بلاکش ہو جاتی ہے تو ادیم طائفی کی طرح عمدہ ہو جاتی ہے۔

| ورنہ تلخ و تیز مالیدے درو | گندہ گشتے ناخوش و ناپک بو |
|---|---|
| اگر تو تلخ اور تیز (مسالے) اس پر نہ ملتا | گندہ اور برا اور بدبودار ہو جاتا |

یعنی اگر تلخ وتیز (دوا) اس میں نہ ملتا تو وہ گندہ ہو جاتی اور ناخوش اور ناپاک بو والی ہو جاتی مطلب یہ کہ دیکھو کھال پر اول خوب کڑوے اور خراب مصالح لگاتے ہیں اور اس کو رگڑتے ہیں تو چونکہ وہ ان سب باتوں کو جھیل جاتی ہے لہٰذا بعد میں ادیم طائفی بن جاتی ہے۔ اور بہت ہی عمدہ ہو جاتی ہے کہ اس کو ہر طرح استعمال میں لاتے ہیں اور اگر وہ رگڑا اور مصیبت اس کے اوپر نہ پڑتی تو یہ نتیجہ ہوتا کہ وہ کھال گندی ہو جاتی اور سڑ جاتی اور کوئی اس کے پاس بھی نہ کھڑا ہوتا۔ آگے اس مثال کو منطبق فرماتے ہیں کہ۔

| آدمی را پوست نامد بوغ داں | از رطوبتہا شدہ زشت دگراں |
|---|---|
| آدمی کو بغیر دباغت کی کھال سمجھ | جو رطوبتوں سے بھدا اور بھاری ہو رہا ہے |

یعنی آدمی کو بے رنگی ہوئی کھال جانو جو کہ رطوبتوں کی وجہ سے اور بھاری ہو رہا ہے۔

| تلخ و تیز و مالش بسیار دہ | تا شود پاک و لطیف و بامزہ |
|---|---|
| اس کو تلخ اور تیز (دوا) دے اور بہت مل | تاکہ پاک اور پاکیزہ اور شاندار بن جائے |

یعنی تلخ اور تیز اور مالش اس کو بہت دے تا کہ وہ پاک اور لطیف اور باعزت ہو جاوے۔ مطلب یہ کہ تم بھی ایک نامد بوغ کھال کی طرح ہو۔ تو تم خوب مجاہدات و ریاضات کرو اور ان مجاہدات کو تلخیوں کو سہو تو اس سے تمہارے اندر لطافت اور پاکی پیدا ہو جائے گی اور یہ رطوبات ذنوب تم سے زائل ہو جاویں گی۔

| ور نمی تانی رضادہ اے عیار | کہ خدا بخت دہد بے اختیار |
|---|---|
| اے مکرے اگر تو نہیں کر سکتا ہے تو راضی ہو جا | کہ خدا تجھے مجبوراً تکلیف میں مبتلا کر دے |

یعنی اور اگر تم نہیں کر سکتے تو اے عیار رضا دو تا کہ خدا تم کو بے اختیار رنج دے۔

| کہ بلائے دوست تطہیر شماست | علم او بالائے تدبیر شماست |
|---|---|
| کیونکہ دوست کی مصیبت تمہاری پاکیزگی ہے | اس کا علم تمہاری تدبیر سے بڑھا ہوا ہے |

یعنی کہ دوست کی بلا تمہاری پاکی ہے اور اس کا علم تمہاری تدبیر سے بالا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اگر تم مجاہدات اختیار یہ پر قادر نہیں ہو اور تم سے اختیاری مجاہدات نہیں ہو سکتے تو اب راضی برضا رہو تا کہ تم پر مجاہدات اضطراریہ واقع ہوں اور حق تعالیٰ تم کو پاک کرنے کے لئے اضطراری مجاہدہ میں مبتلا فرما دیں تو اس پر صبر کرو اور شکوہ و شکایت نہ کرو کہ انشاء اللہ وہ بلائے دوست یعنی حق تعالیٰ تم کو پاک کر دے گی۔ اور وہ مجاہدہ اضطراری تمہارے اخلاق رذیلہ کو مائل باخلاق حمیدہ کر دیگا۔ مگر شرط یہ ہے کہ اس سے گھبراؤ نہیں اس لئے کہ وہ تم سے زیادہ علیم ہے حکیم ہے۔ وہ جانتا ہے کہ اس مجاہدہ میں کیا کیا مصلحتیں ہیں۔ لہٰذا اس پر صبر کرو اور راضی برضا رہو۔

| چوں صفا بیند بلا شیریں شود | خوش شود دارو چو صحت بین شود |
|---|---|
| جب صفائی دیکھتا ہے مصیبت شیریں ہو جاتی ہے | جب صحت کو دیکھتا ہے تو وہ اچھی لگتی ہے |

یعنی جب وہ شخص صفائی دیکھتا ہے تو وہ (مجاہدہ وغیرہ) شیریں ہو جاتا ہے۔ اور دوا اچھی ہو جاتی ہے۔ جب (مریض) صحت کو دیکھنے والا ہوتا ہے یعنی جب اس مجاہدہ کرنے والے کو معلوم ہوگا کہ اس سے صفائی قلب میسر ہوتی ہے تو وہ بلا بھی اس پر شیریں ہو جاتی ہے۔ جیسے کہ مریض جب دیکھتا ہے کہ اس دوا سے مجھے نفع ہوا ہے تو وہ کڑوی دوا اس کو شیریں معلوم ہونے لگتی ہے۔

| بردبیند خویش را در عین مات | پس بگوید اقتلونی یا ثقات |
|---|---|
| وہ عین ہار میں اپنی جیت سمجھتا ہے | تو کہتا ہے اے بھروسہ والو! مجھے قتل کر دو |

یعنی وہ عین ہار میں اپنی جیت دیکھتا ہے پس کہتا ہے کہ اے ثقات مجھے مار ڈالو۔ یعنی جب یہ شخص دیکھتا ہے کہ عین مات کی حالت میں میری جیت ہوتی ہے اور عین موت میں میری حیات ہے تو اب وہ موت کی اور اپنی ہار کی تمنا کرتا ہے۔

| ایں جوان در حق غیرے سود شد | لیک اندر حق خود مردود شد |
|---|---|
| یہ سپاہی دوسرے کے لئے مفید بنا | لیکن اپنے حق میں مردود ہو گیا |

یعنی یہ کوتوال دوسرے کے حق میں تو نافع ہو گیا تھا لیکن اپنے حق میں وہ مردود ہو گیا تھا۔

| رحم ایمانی ازو ببریدہ شد | کین شیطانی بروچیدہ شد |
|---|---|
| ایمانی رحم ان سے منقطع ہو گیا | شیطانی کینہ اس پر لپٹ گیا |

یعنی ایمان والا رحم تو اس سے قطع ہو گیا تھا اور شیطانی کینہ اس پر لپیٹ دیا گیا تھا۔ مطلب یہ کہ وہ رحم جو کہ ایمان کا مقتضا ہے اس عوان کے اندر سے بالکل جاتا ہی رہا اور شیطانی کینہ دری اس کے اندر پیوست ہو گئی تھی۔

| کارگاہ خشم گشت و کین دری | کینہ داں اصل ضلال و کافری |
|---|---|
| وہ غصہ اور کینہ دری کا کارخانہ بن گیا | کینہ کو گمراہی اور کافری کی جڑ سمجھ |

یعنی (وہ عوان) خشم اور کینہ دری کا کارخانہ ہو گیا تھا اور کینہ کو گمراہی اور کافری کی جڑ سمجھئے یعنی یہی وہ شے ہے کہ جس کی بدولت انسان گمراہ ہو جاوے یا کافر ہو جاوے تو کچھ عجب نہیں ہے۔ آگے اس غصہ کی مذمت میں ایک قصہ لاتے ہیں۔

## عیسیٰ علیہ السلام سے ایک شخص کا سوال کرنا کہ موجودات میں سب سے زیادہ سخت کون شے ہے

| گفت عیسیٰ را یکے ہشیار سر | چیست در ہستی ز جملہ صعب تر |
|---|---|
| ایک بیدار مغز نے (حضرت) عیسیٰ سے کہا | وجود میں سب سے زیادہ کیا چیز سخت ہے؟ |

یعنی ایک ہوشیار انسان نے عیسیٰ سے دریافت کیا کہ موجودات میں سب سے زیادہ سخت کونسی شے ہے۔

| گفتش اے جاں صعب تر خشم خدا | کہ ازاں دوزخ ہمی لرزد چو ما |
|---|---|
| انہوں نے اس سے فرمایا اے جان! خدا کا غصہ سب سے سخت ہے | کہ اس سے دوزخ (بھی) ہماری طرح لرزتی ہے |

یعنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اس سے کہا کہ اے جان سب سے زیادہ سخت خدا کا غصہ ہے کہ اس سے دوزخ بھی ہماری طرح کانپتا ہے۔

| گفت زیں خشم خدا چہ بود اماں | گفت ترک خشم خویش اندر زماں |
|---|---|
| اس نے کہا خدا کے غصہ سے بچاؤ کی کیا صورت ہے؟ | فرمایا دنیا میں اپنے غصہ کو ترک کر دینا |

یعنی اس شخص نے کہا کہ اس خدا کے غصہ سے امان کیا ہو تو عیسیٰ نے فرمایا کہ اپنے غصہ کو زمانہ میں ترک کر دینا۔ مطلب یہ کہ اس شخص نے سوال کیا کہ خشم خدا سے کسی طرح بچ بھی نہیں سکتے ہیں تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اپنے غصہ کو ترک کر دو تو حق تعالیٰ کے غصہ سے نجات ہو جائے گی۔

| خشم حق یاد آورد در کش عنان | کظم غیظ است اے پسر خط امان |
|---|---|
| اللہ (تعالیٰ) کا غصہ یاد کر لے اور باگ کھینچ لے | اے بیٹا! غصہ کا پی جانا امن کا فرمان ہے |

یعنی غصہ کا پی لینا اے صاحبزادہ امن کا پروانہ ہے خدا کے غصہ کو یاد کرو اور باگ کھینچ لو۔ مطلب یہ کہ خدا کے غصہ کو یاد کر کے اپنے غصہ کو پی لینا بس یہ امن کا پروانہ ہے کہ پھر انشاء اللہ قہر حق سے نجات ہو جاوے گی۔

| خشم زشتش از سبع ہم در گذشت | پس عوان کہ معدن ایں خشم گشت |
|---|---|
| اس کا برا غصہ درندے سے بھی بڑھ گیا ہے | تو سپاہی جو اس غصہ کی کان بن گیا ہے |

پس کوتوال جو کہ اس خشم کا معدن ہو گیا خشم زشت اس کا درندہ سے بھی گزر گیا تھا یعنی خشم مذموم کا وہ عوان معدن تھا اور اس کا غصہ درندوں سے بھی کہیں زیادہ تھا۔

| باز گردد زاں صفت آن بے ہنر | چہ امیدستش برحمت جز مگر |
|---|---|
| سوائے اس کے کہ وہ بے ہنر اس عادت سے باز آ جائے | اس کو رحم کی کیا امید ہے؟ |

یعنی اس کو رحمت کی کیا امید ہے۔ سوائے اس کے کہ وہ بے ہنر اس صفت سے پھر جاوے۔ مطلب یہ کہ جب اس کوتوال کو اس قدر غصہ ہے اور اس قدر ظلم کرتا ہے تو اب اس کو رحمت حق کی کیا امید ہے۔ ہاں اگر وہ اس صفت سے باز آ جاوے اور اپنے غصہ کو کم کر دے تو ممکن ہے کہ رحمت حق نازل ہو آگے ایک دوسرا مضمون بیان فرماتے ہیں کہ۔

| ایں سخن اندر ضلال افگند نیست | گرچہ عالم را از ایشاں چارہ نیست |
|---|---|
| یہ بات گمراہی میں مبتلا کرتا ہے | اگرچہ دنیا کو ان سے بے نیازی نہیں ہے |

یعنی اگرچہ عالم کو ان لوگوں سے چارہ نہیں ہے اور یہ بات گمراہی میں ڈالنے والی ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اگرچہ تکویناً ان ظالموں کی بھی ضرورت ہے اور اگر یہ نہ ہوں تو عالم میں کمی رہ جاوے مگر پھر بھی یہ مبغوض و مردود ہی ہیں اس لئے کہ یہ مراد حق تو ہیں مگر مرضی حق نہیں ہیں۔ ان کی خلق کے ساتھ ارادہ حق تو متعلق ہوا ہے لیکن رضائے حق متعلق نہیں ہوئی اور رضاء اور ارادہ میں جو فرق ہے وہ ظاہر ہے تو تکویناً تو ان ظالموں وغیرہ کا ہونا عالم میں ضروری ہے اور حق تعالیٰ نے ہی ان کو پیدا فرمایا ہے لیکن حق تعالیٰ ان کے افعال سے اور خود ان سے راضی نہیں ہیں۔ مگر یہ بات ایسی ہے کہ عوام کو گمراہی میں ڈالنے والی ہے کہ ارادہ اور رضا میں فرق تو کرتے نہیں مراد کو مرضی سمجھ لیتے ہیں۔ آگے ان کے مراد ہونے اور مرضی نہ ہونے کی ایک مثال لاتے ہیں کہ۔

| لیک نبود آں چمیں ماء معین | چارہ نبود ہم جہاں را از چمین |
|---|---|
| لیکن وہ پیشاب جاری پانی نہیں ہوتا | دنیا کو پیشاب سے بھی بے نیازی نہیں ہے |

یعنی جہان کو بول و براز سے بھی چارہ نہیں ہے لیکن وہ بول و براز ماء معین نہیں ہوتا۔ مطلب یہ کہ دیکھو بول و

براز جو ہے یہ مراد تو ہے کہ امکانات بنانے میں اس کیلئے بھی خاص ایک مکان بنایا جاتا ہے پھر وہاں سب جاتے ہیں لیکن جس طرح ماء معین مرضی اور عمدہ شے ہے۔

# شرح حبیبی

ترجمہ وتشریح:۔ایک واعظ جب ممبر پر بیٹھتا تو ڈکیتوں کے لئے دعا کیا کرتا اور ہاتھ اٹھا کر کہتا کہ اے اللہ تو بدوں مفسدوں سرکشوں اچھے لوگوں پر ہنسنے والوں اور کافروں بت خانہ والوں پر رحم کر یہ شخص برگزیدہ اشخاص کے لئے کبھی دعا نہ کرتا تھا صرف خبیثوں کے لئے دعا کرتا تھا۔لوگوں نے کہا کہ یہ دستور معلوم نہیں ہے اور گمراہوں کے لئے دعا کرم نہیں ہے اس نے کہا کہ مجھے ان سے بھلائی حاصل ہوئی ہے۔اس لئے میں ان کے لئے دعا کرتا ہوں کیونکہ انہوں نے اس قدر خباثتیں اور ظلم اور زیادتیاں کی ہیں کہ انہوں نے مجھے برائی سے بھلائی کی طرف لاڈالا جب کبھی میں دنیا کی طرف رخ کرتا تھا میں اہل دنیا سے زخم اور چوٹ کھاتا تھا۔پس میں اس زخم سے دوسری طرف پناہ لیتا تھا تو وہ ادھر بھی میرے رستہ میں بھیڑیے لاکھڑے کرتے تھے پس جبکہ وہ میری بہتری کے اسباب مہیا کرنے والے ہوئے تو ان کے لئے دعا مجھ پر لازم ہوئی۔اب مولانا انتقال فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ بندہ خدا کے سامنے اپنی تکلیف کی وجہ سے روتا ہے۔اور تکلیف سے زیادہ شکوہ وشکایت کرتا ہے۔لیکن حق سبحانہ فرماتے ہیں کہ اس تکلیف ہی نے تجھے تضرع وزاری کرائی ہے اور اسی نے تو تجھے سیدھا کیا ہے۔پس تجھے اس کی شکایت نہ کرنی چاہئے بلکہ اس نعمت کی شکایت کرنی چاہئے جو تجھ کو حاصل ہوتی ہے اور حاصل ہو کر تجھے ہمارے در سے ہٹاتی ہے۔پس تم کو سمجھنا چاہئے کہ ہر دشمن حقیقت میں تمہارا علاج اور کیمیائے نافع اور تمہارا محبوب ہے۔کیونکہ تم اسی کے سبب خلوت میں جاکر حق سبحانہ کے فضل سے مدد چاہتے ہو اور حقیقت میں یہ تمہارے دوست تمہارے دشمن ہیں جو کہ تمہیں حضرت حق سے دور اور اس سے مشغول کرتے ہیں۔دیکھو ایک جانور ہے جسے ساہی کہتے ہیں اس کی یہ خاصیت ہے کہ لاٹھیوں کی مار سے خوب موٹا تازہ ہوتا ہے اور جب تک کہ تم اس کے لاٹھیاں مارتے رہو گے اس کی حالت درست ہوتی رہے گی اور وہ لاٹھیوں کے صدمہ سے موٹا ہوتا رہے گا۔پس جان مومن بھی ساہی کی خاصیت رکھتی ہے کہ صدمات اور تکالیف سے موٹی اور فربہ ہوتی ہے یہی وجہ ہے کہ انبیاء پر تکلیفیں اور خستگیاں تمام مخلوق سے زیادہ ہوتی ہیں جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ان کی جان سب جانوں سے زیادہ موٹی ہوتی ہے کیونکہ اور لوگوں کو وہ تکلیفیں ہی نہیں ہوتیں اور دیکھو کھال دواؤں کی تکالیف برداشت کرتی ہے اور طائف والے چمڑہ کی طرح عمدہ ہو جاتی ہے۔اگر دباغ اس میں تلخ اور تیز دوائیں نہ ملتا تو سڑ جاتی اور خراب اور بدبودار ہو جاتی پس تم آدمی کو بھی چمڑے ہی کے مثل سمجھو جو کہ رطوبات فضلیہ یعنی اخلاق رذیلہ سے خراب اور بھاری ہو رہا ہے۔پس تم اس کو تلخ اور تیز دواؤں کی خوب مالش کر دتا کہ وہ پاک اور پاکیزہ اور عمدہ ہو جاوے اور اگر تم سے یہ نہیں ہو سکتا تو اس پر رضامند ہو کہ خدا تمہیں بے اختیار رنج دے اس لئے کہ حق سبحانہ کی

بلا تمہارے لئے پاکی کا سبب ہے اور اس کا علم تمہاری تدبیر سے فائق ہے۔ چنانچہ ارشاد ہے۔ عسیٰ ان تکرھوا شیئاً و ھو خیر لکم اس وقت تم کو نا گواری ہوگی لیکن اس کا فائدہ بعد کو محسوس ہوگا اور اس وقت تم کو یہ بلا مرغوب ہو جائے گی کیونکہ آدمی جب اپنے اندر صفائی دیکھتا ہے تو بلا بھی اس کی نظر میں محبوب ہو جاتی ہے اور جبکہ آدمی اپنے اندر صحت کے آثار دیکھتا ہے تو دوا اچھی معلوم ہوتی ہے وہ عین شکست میں کامیابی دیکھتا ہے۔ اس لئے کہتا ہے کہ اے ثقات مجھے مار ڈالو کہ موت مجھے اچھی معلوم ہوتی ہے۔ جیسا کہ منصور علیہ الرحمۃ نے کہا تھا کہ یہ قصہ تو ختم ہوا اب اصل مطلب سنو ہم نے کہا تھا کہ ہر چیز میں برائی اور بھلائی ہوتی ہے۔ سو دیکھو یہ کوتوال دوسرے کے حق میں فائدہ بن گیا لیکن اپنے حق میں مردود ہی رہا۔ کیونکہ رحم ایمانی اس سے منقطع ہو گیا ہے اور کینہ شیطانی اسے لپٹ گیا ہے۔ اس لئے وہ گویا کہ غصہ اور کینہ وری کا کارخانہ ہے جس سے ہر دم نیا غصہ اور نیا کینہ تیار ہو کر نکلتا ہے اور کینہ گمراہی اور کفر کی جڑ ہے۔ چنانچہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے کسی عاقل نے کہا تھا کہ تمام چیزوں میں کون شے زیادہ سخت ہے۔ تو انہوں نے فرمایا کہ سب سے زیادہ سخت تو خدا کا غضب ہے جس سے کہ دوزخ بھی ہماری طرح کانپتی ہے۔ اس نے کہا کہ اس غضب سے کیا چیز بچا سکتی ہے تو آپ نے فرمایا کہ اپنے غصہ کا چھوڑ دینا سو یاد رکھو کہ غصہ کھانا حقیقت میں امان کا پروانہ ہے۔ پس خدا کا غصہ یاد کر کے اپنی باگ روکو۔ دیکھو کوتوال جو غصہ کی کان ہے اور جس کا غصہ درندوں سے بھی بڑھ گیا ہے اس کو رحمت کی کیا امید ہو سکتی ہے۔ بجز اس کے کہ وہ اپنی اس صفت کو چھوڑ دے۔ گو عالم کے لئے ایسے لوگوں کی ضرورت ہے مگر تاہم یہ صفات محمود نہیں ہو سکتیں یہ ایک ایسی بات ہے جس سے آدمی گمراہ ہو سکتا ہے اگر وہ تدبر سے کام نہ لے اسلئے ہم اس کو ایک مثال سے سمجھاتے ہیں تاکہ لوگ گمراہی میں مبتلا نہ ہوں۔ دیکھو جہاں میں پیشاب کی بھی ضرورت ہے مگر اس سے وہ عمدہ اور آب شیریں نہیں ہو سکتا۔ علیٰ ہذا اشخاص بد اور اخلاق بد کی بھی ضرورت ہے مگر اس سے وہ اچھے نہیں ہو سکتے اور جبکہ اچھے نہیں ہو سکتے تو ان پر لازم ہے کہ اچھے بنیں۔ اچھا اب اس خستہ جگر کی حالت بیان کرو کہ باغ میں اس کو اس رشک قمر کے ساتھ کیا معاملہ پیش آیا۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# بقیہ ربع اول از دفتر رابع کلید مثنوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## شرح شبیری

### برادر دباغ کا اپنے بھائی کا علاج خفیہ طور پر سرگین سگ سے کرنا

| خلق را می راند از وے آں جواں | تا علاجش را نہ بینند آں کساں |
|---|---|
| اس نوجوان نے لوگوں کو اس سے ہٹا دیا | تاکہ وہ لوگ اس کا علاج نہ دیکھ سکیں |

یعنی وہ جوان لوگوں کو اس کے پاس سے ہٹاتا تھا تاکہ وہ لوگ اس کے علاج کو دیکھ نہ لیں۔

| سر بگوشش برد ہمچوں راز گو | پس نہاد آں چیز بر بینی او |
|---|---|
| اس نے راز کہنے والے کی طرح سر اس کے کان کے قریب کیا | پھر اس نے وہی چیز اس کی ناک پر رکھ دی |

یعنی اس کے کان کے پاس راز گو کی طرح سر لے گیا پھر اس گوہ کو اس کی ناک پر رکھ دیا۔

| کو بکف سرگین سگ سائیدہ بود | دارو مغز پلیداں دیدہ بود |
|---|---|
| اس لئے کہ اس نے ہتھیلی پر کتے کا پاخانہ ملا تھا | ناپاک دماغ کا علاج اس کو سمجھا تھا |

یعنی کہ اس نے ہاتھ میں سرگیں سگ مل رکھا تھا۔ اور پلیدوں کے مغز کی دوا کو دیکھے ہوئے تھا۔

| چونکہ بوئے آں حدث را وکشید | مغز زشتش بوے ناخوش را سزید |
|---|---|
| جب اس نے اس ناپاکی کی بو سونگھی | اس کا گندا دماغ بدبو کے لائق تھا |

یعنی جبکہ اس دباغ نے اس ناپاکی کو کھینچا تو اس کا مغز زشت ناخوش بو کے لائق تھا (نتیجہ یہ ہوا کہ)

| ساعتے شد مرد جنبیدن گرفت | خلق گفتند ایں فسونے بد شگفت |
|---|---|
| تھوڑی دیر گزری کہ مردے نے حرکت کرنی شروع کر دی | لوگوں نے کہا یہ منتر بھی عجیب تھا |

یعنی ایک گھڑی ہوئی کہ اس مرد نے ہلنا شروع کیا لوگوں نے کہا کہ یہ تو ایک عجیب فسوں تھا۔

| کایں بخواند افسوں بگوش او دمید | مردہ بود افسوں بفریادش رسید |
|---|---|
| کہ اس نے منتر پڑھا اور اس کے کان میں پھونکا | وہ مردہ تھا منتر اس کی مدد کو آ گیا |

یعنی کہ اس نے افسوں پڑھا اور اس کے کان میں پھونک دیا تو وہ مردہ تھا تو افسوں اس کی فریاد کو پہنچ گیا۔

یعنی افسوں نے اس پر اثر کیا اور وہ اچھا ہو گیا۔ آگے مولانا انتقال فرماتے ہیں کہ۔

| جنبش اہل فساد آنسو بود | کہ زنا و غمزہ وا برو بود |
|---|---|
| مفسدوں کی حرکت اس جانب کو ہوتی ہے | جہاں زنا اور ناز و ادا اور ابرو (کا اشارہ) ہو |

یعنی اہل فساد کی جنبش اس طرف ہوتی ہے جو کہ ناز اور غمزہ اور ابرو سے ہو۔ مطلب یہ کہ جو حسن کہ ناز و غمزہ وابرو سے ہوتا ہے اہل فساد تو اس طرف مائل ہوتے ہیں اور جو لوگ اہل صلاح ہوتے ہیں وہ جمال حقیقی باری تعالیٰ کے شیدائی ہوتے ہیں۔

| ہر کرا مشک نصیحت سود نیست | لاجرم بابوئے بد خو کرد نیست |
|---|---|
| جس کو نصیحت کے مشک سے فائدہ نہیں ہے | لامحالہ بدبو کی عادت ہے |

یعنی جس کو مشک نصیحت کا نفع نہیں ہے وہ یقیناً بوئے بد کے ساتھ خو کرتا ہے۔ مطلب یہ کہ جس شخص کو کہ نصیحت فائدہ نہیں کرتی۔ وہ یقیناً بوئے بد میں رہے گا اور اس کو ہرگز نفع نہیں ہو سکتا۔ ہمیشہ گمراہی میں رہے گا۔

| مشرکاں را زاں نجس خواندہ است حق | کاندروں پشک زا دند از سبق |
|---|---|
| اللہ (تعالیٰ) نے مشرکوں کو اسی لئے نجس کہا ہے | کیونکہ وہ ازل سے مینگنیوں میں پیدا ہوئے ہیں |

یعنی مشرکوں کو حق تعالیٰ نے اسی لئے نجس کہا ہے کہ وہ نجاست ہی کے اندر ازل سے پیدا ہوئے ہیں۔

| کرم کوزا دست از سرگین بد | می نگرداند بعنبر خوئے خود |
|---|---|
| وہ کیڑا جو گوبر سے پیدا ہوا ہے بھی | اپنی عادت عنبر کی نہیں ڈال سکتا |

یعنی جو کیڑا کہ سرگین بد میں پیدا ہوا ہے وہ عنبر سے اپنی عادت کو بدل نہیں سکتا۔ یعنی وہ کرم عنبر نشیم نہیں بن سکتا۔ جس کا نشو و نما گوہ ہی میں ہوا ہو۔

| چوں نزد بروے نثار رش نور | او ہمہ جسم است نے جاں چوں قشور |
|---|---|
| کیونکہ اس پر نور کے چھڑکاؤ کا چھینٹا نہیں لگا ہے | وہ چھلکوں کی طرح مجسم جسم ہے نہ کہ دل |

یعنی جب اس پر رش نور کے نثار نے مارا نہیں تو وہ بالکل جسم ہی جسم ہے۔ نہ کہ جاں ہے مثل چھلکوں کے مطلب یہ کہ حدیث میں ہے کہ ان اللہ خلق الخلق فی ظلمتہ فرش علیہ نورہ فمن اصاب منہ اھتدیٰ و من اخطاء ضل او کماقال تو جس پر وہ نور پہنچا ہے وہ تو مہتدی ہو گیا اور چونکہ ان کفار و مشرکین کو وہ نور نہیں پہنچا اور اس نور سے یہ محروم رہے ہیں لہٰذا ان کو ہدایت نہیں ہوئی اور یہ گمراہ ہو گئے۔

| ور زرش نور حق قسمیش داد | ہمچو رسم مصر سرگین مرغ زاد |
|---|---|
| اگر اللہ (تعالیٰ) نے اس کو نور کے چھڑکاؤ میں حصہ دیا | تو مصریوں کے رواج کے مطابق گوبر نے مرغ پیدا کیا |

یعنی اور اگر رش نور میں سے حق تعالیٰ نے اس کو کوئی حصہ دیا تو مصر کی رسم کی طرح سرگین نے مرغ جنا۔ (مصر میں رسم ہے کہ سرگین میں انڈا دبا دیتے ہیں تو اس کی گرمی سے بچہ نکل آتا ہے) مطلب یہ کہ کفار وغیرہ پر چونکہ وہ نور پہنچا نہیں ہے اس لئے وہ تو گمراہ ہی رہے۔ اور جن لوگوں کو اس نور میں سے حصہ مل گیا ہے وہ مہتدی ہو گئے ہیں۔ اور ایسا ہے کہ جیسے سرگین میں سے بچہ نکل آوے۔ کہ ایک ناپاک شے میں سے پاکیزہ شے پیدا ہو گئی ہے اسی طرح وہ ظلمت میں سے نورانی شکل کا انسان پیدا ہو گیا۔

| لیک نے مرغ خسیس خانگی | بلکہ مرغ دانش و فرزانگی |
|---|---|
| لیکن گھریلو کمینہ مرغ نہیں | بلکہ عقل و دانش کا مرغ |

یعنی لیکن نہ کہ مرغ خسیس خانگی بلکہ مرغ عقل اور فرزانگی کا۔ یعنی وہ جو بیضہ میں سے بچہ نکلا ہے تو وہ بچہ مرغ خانگی کا خسیس اور پلید نہیں ہے بلکہ یہ تو بہت زیادہ پاک اور صاف شے ہے اور یہ شخص تو بڑا دانا اور عاقل اور فرزانہ ہے آگے اس معشوقہ کا قولہ ہے کہ وہ کہتی ہے کہ۔

| تو بداں مانی کزاں نورے تہی | زانکہ بینی بر پلیدے می نہی |
|---|---|
| تو بھی اس (دباغ) کی طرح ہے کہ اس نور سے خالی ہے | کیونکہ تو نجاست پر ناک رکھتا ہے |

یعنی تو اس کے مشابہ ہے کیونکہ اس نور سے تو خالی ہے اس لئے کہ تو ناک پلیدی پر رکھتا ہے۔ مطلب یہ کہ اس عاشق کو کہہ رہی ہے کہ جس طرح کہ وہ دباغ تھا کہ اس کو پلیدی کے سونگھنے سے۔ دُن آ گیا ایسا ہی تو ہے اور وجہ اس کی یہ ہے کہ تو اس نور حق سے خالی ہے۔ لہٰذا تیرے پاس پاکی آتی ہی نہیں اور دلیل اس کی یہ ہے کہ جیسا وہ ناپاکی سے اچھا ہو گیا اور اس نے ناپاکی کو پسند کیا اسی طرح تو بھی خباثت اور ناپاکی ہی کو پسند کرتا ہے۔

| از فراقت زرد شد رخسار و رو | برگ زردی میوهٔ ناپختہ تو |
|---|---|
| فراق میں تیرا رخسار اور چہرہ زرد ہو گیا ہے | تو پیلا پتہ ہے تو کچا پھل ہے |

یعنی فراق کی وجہ سے تیرا رخسار و روز زرد ہو گیا تو تو برگ زرد ہے اور تو میوۂ ناپختہ ہے۔ مطلب یہ کہ میوہ زرد ہو کر پک جاتا ہے اور پتا زرد ہو کر خشک ہو جاتا ہے تو تو بھی زرد جو ہو رہا ہے یہ زردی میوہ جیسی زردی نہیں ہے بلکہ یہ زردی پتے کی سی ہے کہ جو دلیل نقص کی ہے۔ آگے ایک مثال دیتے ہیں کہ۔

| دیگ ز آتش شد سیاہ و دود خام | گوشت از سختی چنیں ماند است خام |
|---|---|
| دیگ آگ سے کالی اور دھویں کی طرح ہو گئی | گوشت سختی کی وجہ سے اسی طرح کچا ہے |

یعنی ہنڈیا تو آگ سے سیاہ اور دھوئیں کی رنگت کی ہو گئی اور گوشت سختی کی وجہ سے ویسا ہی کچا رہا ہوا ہے۔ مطلب یہ کہ تیرا چہرہ تو زرد ہو گیا اور رنگت بھی تیری بدل گئی مگر کمبخت تیرا دل اسی طرح گناہوں میں مبتلا ہے۔

| ہشت سالت جوش دادم در فراق | کم نشد یک ذرہ خامیت از نفاق |
|---|---|
| میں نے آٹھ سال فراق میں تجھے جوش دیا | نفاق کی وجہ سے تیری خامی ایک ذرہ کم نہ ہوئی |

یعنی آٹھ برس تک میں نے تجھے فراق میں جوش دیا ہے۔ (مگر) تیری خامی نفاق کی وجہ سے کم نہیں ہوئی۔

| خامی و ہرگز نہ خواہی پخت تو | گر ہزاراں بار جوشی اے عتو |
|---|---|
| تو کچا ہے اور ہرگز نہ پکے گا | اے سرکش! خواہ ہزاروں بار جوش کھائے |

یعنی تو خام ہے اور تو ہرگز نہ پکے گا۔ اگرچہ تو اے سرکش ہزار بار بھی جوش کرے۔

| غورۂ تو سنگ بستہ از سقام | غورہا اکنوں مویزند و تو خام |
|---|---|
| بیماری سے تیرا انگوروں کا گچھا چترا گیا ہے | خوشے منقی بن گئے اور تو کچا ہے |

یعنی تو انگور کچا ٹھرا ہوا ہے۔ امراض (باطنی) کی وجہ سے اور غورے تو اب مویز ہو گئے اور تو کچا ہے۔ یعنی اور سب تیرے ساتھ کے تو درست ہو گئے اور تو ویسا کا ویسا ہی ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ تیری اصلاح نہ ہوگی۔ آگے وہ عاشق اپنی اس حرکت کی عذر خواہی کرتا ہے کہ۔

# شرح حبیبی

ترجمہ و تشریح:۔ ہاں تو وہ شخص لوگوں کو ہٹاتا تھا تاکہ وہ لوگ اس کے علاج کو نہ دیکھیں۔ جب ہٹا چکا تو اس کے کان سے یوں منہ ملایا جیسے کوئی راز کہتا ہو اور اس طرح وہ گوہ اس کی ناک سے لگا دیا۔ کیونکہ اس نے ہاتھ سے کتے کا گوہ ملا تھا۔ جس میں اس کی بو آ گئی تھی۔ اور ملا تھا اس لئے کہ اس کو علم تھا کہ گندے دماغ والوں کا علاج یہ

ہی ہے۔ بس جبکہ اس نے گوہ کی بو کھینچی تو اس کے برے دماغ نے اس بدبو کو سونگھا۔ تھوڑی دیر میں اس مردہ نے حرکت شروع کی۔ لوگوں کو اس سے نہایت تعجب ہوا۔ اور انہوں نے کہا کہ یہ تو عجیب منتر تھا۔ کہ اس نے وہ منتر پڑھ کر اس کے کان میں پھونکا پس حالانکہ وہ مردہ تھا۔ مگر منتر نے اس کی فریاد سن لی اور اسے جلا دیا۔ پس اس سے تم سمجھو کہ خراب لوگوں کی حرکت بھی اسی طرح کی ہوتی ہے کیونکہ وہ ناز وغمزہ اور ابرو سے ہوتی ہے جو کہ مذموم ہیں۔ اور جس کو مشک نصیحت مفید نہیں ہوتا۔ اس کو بجز بوے بد معاصی کے فائدہ نہیں ہوتا نیز مشرکین کو حق سبحانہ نے اس لئے نجس کہا ہے کہ وہ پیشتر ہی سے گندگی کفر میں پیدا ہوئے ہیں اور اسی سے مانوس ہیں۔ یہ ہی وجہ ہے کہ وہ عنبر ہدایت کے خوگر نہیں ہوتے۔ کیونکہ جو کیڑا گوبر میں پیدا ہوتا ہے وہ کبھی عنبر کا عادی نہیں ہوتا چونکہ ان پر اس نور کی چھینٹ نہیں پڑی۔ جو کہ ابتدائے خلقت میں مخلوق پر چھڑکا گیا تھا۔ اس لئے وہ سراسر جسم ہیں اور ان میں جان بالکل نہیں (جان کی نفی اس لئے کی گئی ہے کہ وہ اپنے مقتضیات سے خالی ہے۔ پس گویا کہ وہ معدوم ہی ہے) لہٰذا ان کی ایسی مثال ہے جیسے چھلکے' کہ ان میں فضلہ ہی فضلہ ہوتا ہے اور جوہر بالکل نہیں ہوتا۔ اور صورت ہی صورت ہوتی ہے معنی بالکل نہیں ہوتے۔ ہاں اگر حق سبحانہ نے ان کو نور کی چھینٹوں کا کوئی حصہ عطا کیا ہے تو وہ باوجود کفر میں پیدا ہونے کے ہدایت پاتے ہیں اور ان کی مثال ایسی ہے جیسے اہل مصر کے رسم کی بنا پر گوبر سے مرغ پیدا ہو۔ (اہل مصر کا قاعدہ تھا کہ انڈوں کو گوبر میں دبا دیتے تھے اور کچھ خاص شرائط کے ساتھ اس کی حرارت سے بچے نکل آتے تھے۔ اس رسم کی طرف اشارہ ہے) مگر گوبر سے تو ذلیل اور خانگی مرغ پیدا ہوتا ہے۔ یہ ویسے نہیں ہوتے۔ بلکہ یہ دانش وفرزانگی کا مرغ یعنی ہدایت یافتہ انسان ہوتے ہیں۔ خلاصہ یہ کہ کفر میں پیدا ہونے والے دو قسم کے ہیں۔ شقی ازلی اور سعید ازلی۔ اشقیا کی ایسی مثال ہے جیسے جعل اور سعداء کی ایسی مثال ہے جیسے مرغ جو کہ مصر کی رسم کے مطابق گوبر میں پیدا ہوا ہو۔ یہ مضمون تو استطرادی تھا۔ اب سنو کہ معشوقہ اپنے عاشق سے کہتی ہے کہ تو چونکہ نور ہدایت سے جو مخلوق پر ابتداء خلقت میں چھڑکا گیا تھا۔ خالی ہے کیونکہ میں دیکھتی ہوں کہ تو گوہ پر ناک رکھتا ہے اور معاصی کی طرف میلان رکھتا ہے اور اس لئے تو اس دباغ کے مشابہ ہے۔ باوجودیکہ رنج فراق سے تیر رخسارا۔ چہرہ سب زرد ہو گئے ہیں مگر ہنوز تو زرد پتے اور کچے میوے سے مشابہ ہے۔ یعنی تجھ میں کمال کی استعداد ہی نہیں۔ یا ہے مگر ہنوز اس کا ظہور نہیں ہوا (زرد پتے سے اشارہ عدم استعداد کمال کی طرف ہے کیونکہ جو پتا خزاں سے زرد ہو جاتا ہے پھر ہرا نہیں ہوتا اور میوۂ ناپختہ سے عدم ظہور کمال مع وجود الاستعداد کی طرف اشارہ ہے) ہانڈی تو آگ سے کالی اور دھوئیں کے رنگ ہو گئی۔ مگر گوشت ہنوز کچا ہے۔ یعنی جسم پر تو بہت کچھ اثر ہوا۔ مگر روح پر کچھ اثر نہ ہوا۔ میں نے تجھے آتش فراق سے آٹھ سال تک جوش دیا۔ مگر تیری نفاق کے سبب تیری خامشی میں ذرا برابر کمی نہیں آئی۔ اور تو کچا کا کچا ہی رہا۔ معلوم ہوتا ہے کہ تو کبھی نہ پکے گا۔ اگرچہ ہزاروں مرتبہ جوش کھائے کیونکہ کچے انگور تو مویز ہو گئے۔ اور ناقصین کامل بن گئے۔ مگر تو کچا کا کچا ہی رہا۔ اس سے معلوم ہوا کہ تو اپنے مرض کے سبب کچا اور ٹھٹھرا ہوا انگور ہے۔ جس میں پختگی کی قابلیت ہی نہیں۔

# شرح شبّیری

## عاشق کا اپنے گناہ کی عذر خواہی کرنا تلبیس اور روپوشی کے ساتھ اور معشوقہ کا اس تلبیس کو سمجھ لینا

| گفت عاشق امتحاں کردم مگیر | تا بہ بینم تو حریفی یا ستیر |
|---|---|
| عاشق نے کہا معاف کر، میں آزما رہا تھا | تاکہ سمجھ لوں کہ تو یار مجلس ہے یا پردہ نشین |

یعنی عاشق نے کہا کہ میں نے امتحان کیا تھا مجھ سے گرفت مت کرنا کہ میں دیکھ لوں کہ تو حریف ہے یا مستورہ ہے۔ مطلب یہ کہ عاشق نے کہا کہ میں نے تو تجھے آزمایا تھا۔ کہ آیا تو عفیفہ ہے یا نہیں۔ لہذا اب معلوم ہوگیا تو بے شک عفیفہ ہے۔ تو اس امتحان میں مجھے گرفت مت کر اب یہاں وہ معشوقہ کہہ سکتی ہے کہ کیا تو مجھے پہلے سے عفیفہ نہ جانتا تھا کیا مجھے اوباش سمجھتا تھا۔ تو اس کا جواب بطور دفع دخل مقدر کے دیتا ہے کہ۔

| من ہمی دانستمت بے امتحاں | لیک باشد کے خبر ہمچوں عیاں |
|---|---|
| میں تجھے بغیر امتحان کے بھی جانتا تھا | لیکن خبر مشاہدہ کی طرح کب ہوتی ہے؟ |

یعنی میں تجھے بے امتحاں ہی جانتا تھا لیکن خبر معائنہ کے مثل کب ہوتی ہے۔ یعنی لیس الخبر کا لمعاینۃ پہلے تو صرف خبر ہی تھی اور اب دیکھ لیا۔ تو ان میں تو یوں بعید ہوا۔

| آفتابی نام تو مشہور و فاش | چہ زیانست ار بکردم ابتلاش |
|---|---|
| تو سورج ہے، تیرا نام مشہور اور ظاہر ہے | کیا نقصان ہوا اگر میں نے اس کو آزما لیا؟ |

یعنی تو تو آفتاب ہے اور تیرا نام مشہور ہے اور ظاہر ہے تو میں نے کیا نقصان کیا اگر اس کا امتحان کرلیا۔ مطلب یہ کہ اگر آفتاب کا کوئی امتحان کرے تو آفتاب کا اس میں کیا ضرر ہے تو اسی طرح تو تو آفتاب ہے۔ اگر میں نے تیرا امتحان کر ہی لیا تو اس میں تیرا کیا ضرر ہوا۔

| تو منی من خویشتن را امتحاں | میکنم ہر روز در سود و زیاں |
|---|---|
| تو میں ہوں، میں اپنا امتحان | نفع اور نقصان میں روز کرتا ہوں |

یعنی تو تو میرا عین ہے اور میں اپنا امتحان بھی ہر روز بے نفع نقصان کے کرتا ہوں یعنی میری تیری تو حالت من تو شدم تو من شدی الخ کی ہوگئی ہے تو اگر میں نے تیرا امتحان کیا تو گویا اپنا امتحان کیا پھر اپنا تو میں روزمرہ امتحاں کرتا ہوں اس میں جرح ہی کیا ہے۔

| تاشدہ ظاہر از ایشان معجزات | انبیا را امتحاں کردہ عدات |
|---|---|
| حتیٰ کہ ان سے معجزے ظاہر ہوئے | دشمنوں نے انبیاء کا امتحان لیا ہے |

یعنی دشمنوں نے انبیاء علیہم السلام کا امتحان کیا ہے۔ یہاں تک کہ ان سے معجزات ظاہر ہوئے۔ مطلب یہ کہ امتحان میں نقصان تو کیا ہوتا بلکہ نفع ہے اس لئے کہ دیکھو اس امتحان سے تمہاری عفت ظاہر ہوگئی انبیاء کا کفار نے امتحان کیا تو ان سے معجزات ظاہر ہوئے۔ علیٰ ہذا امتحان میں تو نفع ہی ہے۔

| اے کہ چشم بدز چشماں تو دور | امتحاں چشم خود کردم بنور |
|---|---|
| اے وہ (محبوبہ)! کہ تیری آنکھوں سے چشم بد دور رہے | میں نے روشنی کے ذریعہ اپنی آنکھ کا امتحان کیا |

یعنی میں نے اپنی آنکھ کا امتحان نور سے کیا ہے اے وہ کہ چشم بد تیری آنکھوں سے دور ہو۔ مطلب یہ کہ تم تو میری آنکھ ہو میں نے تمہارا امتحاں کیا گویا کہ اپنی آنکھ کا امتحان کیا ہے کہ دیکھوں اس میں نور ہے کہ نہیں تو اس میں تو نور پہلے سے تھا اب امتحان سے اور خوب ظاہر ہوگیا۔

| گر تفحص کردم از گنجت مرنج | ایں جہاں ہمچوں خرابہ است وتو گنج |
|---|---|
| اگر میں نے تیرے خزانہ کی تلاش کر لی تو رنجیدہ نہ ہو | یہ دنیا کھنڈر کی طرح ہے اور تو خزانہ ہے |

یعنی یہ جہاں تو مثل ویرانہ کے ہے اور تو خزانہ ہے تو اگر میں نے تیرے خزانہ میں سے تفحص کیا تو خفا مت ہو (اس لئے کہ اگر میں تفحص کروں گا تو معلوم ہوگا کہ اس میں یہ جوہر ہیں)

| تا کنم با دشمناں ہر بار لاف | زاں چنیں بے خردگی کردم گزاف |
|---|---|
| تاکہ دشمنوں کے مقابلہ میں بڑھ کر بات کہہ سکوں | میں نے اس لئے ایسی لغو بے عقلی کی |

یعنی ایسی بے عقلی سے جو میں نے بیہودگی کی تو اس لئے کہ دشمنوں میں ہر بار شیخی کر سکوں۔ مطلب یہ کہ میں نے امتحان کیا تو صرف اس لئے کیا تاکہ لوگوں میں مجھے کہنے کا موقعہ ملے کہ میں نے خود آزما دیکھا ہے میں وثوق سے کہتا ہوں کہ وہ عفیفہ ہے۔ اور اگر میں نے دیکھ نہ لیا ہوتا تو پھر تو صرف اندازہ اور تخمین ہی سے تم کو عفیف کہہ سکتا تھا اور اس لئے کیا ہے کہ۔

| چشم از دیدہ گواہی ہادہد | تا زبانم چوں ترا نامے نہد |
|---|---|
| آنکھ اس چشم دید کی گواہیاں دے | تاکہ میری زبان جب تیرا نام لے |

یعنی تاکہ میری زباں جب تیرا نام لے تو آنکھ دیکھے ہوئے کی گواہی دے۔ یعنی اگر زباں سے تیری تعریف کروں تو آنکھ کہے بیشک صحیح کہتا ہے ہم نے بھی دیکھا ہے۔

| آمدم اے مہہ بشمشیر و کفن | گر شدم در راہ حرمت راہزن |
|---|---|
| اے چاند! میں تلوار اور کفن لے کر آ گیا ہوں | اگر میں تیری حرمت کا ڈاکو بنا ہوں |

یعنی اگر میں راہ ادب میں راہزن ہو گیا ہوں تو اے ماہ میں مع شمشیر وکفن کے آیا ہوں۔ (پہلے قاعدہ تھا کہ اگر مجرم خود جرم کا اقرار کرتا ہوا حاضر ہوتا تھا تو شمشیر وکفن بھی ساتھ لاتا تھا اور بزبان حال کہتا تھا کہ۔

قتل کر ڈالو ہمیں یا جرم الفت بخش دو     لو کھڑے ہیں ہاتھ باندھے ہم تمہارے سامنے

اور یہ اس لئے کرتے تھے تا کہ آقا کو یا معشوق کو جس کا وہ مجرم ہے رحم آ جاوے) تو اسی طرح یہ کہتا ہے کہ اگر میں نے بے ادبی ہی کی ہے تو اچھا تو میں حاضر ہوں۔ جو سزا چاہو دے لو۔ لیکن ایک شرط ہے وہ یہ کہ۔

| جز بشمشیر خود اے شاہم مکش | پیش ازیں از دوری اے ماہم مکش |
|---|---|
| اے میرے شاہ! مجھے اپنی تلوار کے علاوہ کسی چیز سے قتل نہ کر | اے میرے چاند! اس سے زیادہ فراق سے مجھے نہ مار |

یعنی اپنی شمشیر کے سوا اور کسی سے مجھے مت مار اور اس سے پہلے اے ماہ مجھے دوری سے مت مار۔ مطلب یہ کہ اگر سزا دو تو مجھے اپنے ہاتھ سے ہی دینا تا کہ یہ حالت ہو کہ۔

سر بوقت ذبح اپنا اس کے زیر پائے ہے     کیا نصیب اللہ اکبر لوٹنے کی جائے ہے

اور دوسری شرط یہ ہے کہ سزا کے پہلے پہلے دوری میں مت رکھنا بلکہ اپنے ہی پاس رکھنا تا کہ اخیر وقت میں تو تمہارے دیدار سے مشرف ہو لوں اسی کو دوسرے عنوان سے کہتا ہے کہ۔

| جز بدست خود مبرم پاؤ سر | کہ ازیں دستم نہ از دست دگر |
|---|---|
| میرے پاؤں اور سر اپنے ہاتھ ہی سے کاٹنا | کیونکہ میں اس ہاتھ کا ہوں نہ کہ دوسرے کے ہاتھ کا |

یعنی اپنے ہاتھ کے سوا میرے ہاتھ پاؤں مت کاٹنا۔ کیونکہ میں اسی ہاتھ کا ہوں نہ کہ دوسرے ہاتھ کا یعنی میں اسی ہاتھ کا پلا ہوا ہوں تو آج تمنا یہ ہے کہ اسی ہاتھ سے ذبح ہو جاؤں اور کہتا ہے کہ۔

| از جدائی باز می رانی سخن | ہر چہ خواہی کن ولیکن ایں مکن |
|---|---|
| تو پھر فراق کی بات کر رہی ہے | تو (اور) جو چاہے کر یہ نہ کر |

یعنی جدائی کی بات کو پھر چلاتی ہو تو جو چاہے کرو مگر یہ نہ کرو۔ مطلب یہ کہ تم پھر جدائی کو کہتی ہو کہ میں جدا کر دوں گی تو اللہ اس کا تو نام بھی نہ لو اور جو چاہے سزا دے لو مگر اس کا نام نہ لو۔

| در سخن آباد ایندم راہ شد | گفت امکان نیست چون بیگاہ شد |
|---|---|
| بات کرنے کا اب راستہ نکل آیا | (لیکن) بات کا موقع نہیں ہے چونکہ بے وقت ہو گیا ہے |

یعنی سخن آباد میں اس وقت میری راہ ہو گئی ہے (لیکن) کہنا ممکن نہیں ہے۔ جب بے وقت ہو گیا مطلب یہ کہ وقت تو باتیں کرنے کا ہے مگر کیا کہیں کہنے کا وقت نہیں رہا۔ لہذا چپ ہی رہتے ہیں۔

| پوستہا گفتیم و مغز آمد وفیں | گر بمانیم ایں نماند ہمچنیں |
|---|---|
| ہم نے چھلکے بیان کر دیئے اور مغز چھپا رہ گیا | اگر ہم اس طرح رہے وہ بھی اسی طرح رہ جائے گا |

یعنی اوپر اوپر کی باتیں ہم نے کہی ہیں اور اصل باتیں مدفون ہیں اگر ہم رہے تو یہ اس طرح نہ رہے گا۔ مطلب یہ کہ ہم نے جو باتیں کی ہیں وہ صرف پوست پوست ہیں باقی اصل باتیں ابھی بیان نہیں کی ہیں اور پھر اگر چہ ہم تو رہیں گے مگر وقت ایسا نہ رہے گا۔

| گر خطائے آمد از مادر وجود | چشم میداریم در عفو اے ودود |
|---|---|
| اگر ہم سے کوئی غلطی وجود میں آئی ہے | اے محبوب! ہم معافی کی توقع رکھتے ہیں |

یعنی اگر کوئی خطا ہم سے وجود میں آئی ہے تو اے صاحب مودت ہم عفو کی امید رکھتے ہیں۔

| امتحاں کردم مرا معذور دار | چوں زفعل خویش گشتم شرمسار |
|---|---|
| میں نے امتحان لیا مجھے معذور سمجھ | جبکہ میں اپنے فعل پر شرمندہ ہوں |

یعنی میں نے امتحان کیا (مگر) مجھے معذور رکھ جبکہ میں اپنے فعل سے (خود) شرمندہ ہوں۔ یعنی میں تو اپنے فعل پر خود مقر ہو کر شرمندہ ہوں لہذا مجھے معذور سمجھو اور معاف کر دو۔ آگے وہ معشوقہ اس کی تلبیس کو رد کرتی ہے۔

# شرح حبیبی

ترجمہ و تشریح:۔ عاشق نے جواب دیا کہ اگر آپ مجھ پر مواخذہ نہ کریں میں نے امتحان کیا تھا کہ دیکھوں آپ اس فعل میں میری موافقت کرنے والی ہیں یا عفیفہ گو یہ امر کہ آپ پارسا ہیں مجھے پہلے سے بھی معلوم تھا لیکن لیس الخبر کالمعاینۃ یعنی سنی سنائی بات مشاہدہ کے برابر نہیں ہوتی۔ اس لئے میں نے چاہا کہ مشاہدہ کر لوں آپ آفتاب عصمت ہیں اور آپ کا نام عفت میں مشہور و معروف ہے پس اگر میں نے اس بات کی آزمائش کر لی تو کیا گناہ ہوا۔ دشمنوں نے انبیاء کا امتحان کیا ہے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ان سے معجزات کا ظہور ہوا نیز آپ اور میں ایک ہیں اور میں اپنا ہر روز نفع و نقصان میں امتحان کرتا رہتا ہوں۔ پس آ کا امتحان کوئی بے جا بات نہیں۔ علیٰ ہذا آپ میری آنکھ ہیں اور اے خوش چشم خدا کرے آپ کی آنکھوں کو نظر نہ لگے میں اپنی آنکھ کا نور سے امتحان کرتا ہوں تو آپ کا امتحان کوئی قابل تعجب بات نہیں۔ نیز جہاں ایک ویرانہ ہے اور آپ خزانہ کمالات۔ پس اگر میں نے آپ کا خزانہ کمالات تلاش کیا تو کوئی خفا ہونے کی بات نہیں نیز میں نے بیہودگی سے یہ حماقت اس لئے کی ہے کہ مخالفین کے مقابلہ میں ہر مرتبہ آپ کی پارسائی کا بے تکلف دعویٰ کر سکوں اور تا کہ جب میری زبان پر بھلائی کیساتھ آپ کا نام آئے تو آنکھ اس امر مشاہد کی گواہی دے۔ اچھا اگر میں نے آپ کی آبرو ریزی کی ہے تو میں سزائے موت کے لئے موجود ہوں۔ اگر آپ مجھے مارنا چاہتی ہیں تو اپنی ہی تلوار سے ماریئے اور اس سے زیادہ مجھے صدمہ فراق سے ہلاک نہ کیجئے۔ آپ میرے پاؤں اور سر اپنی ہی تلوار سے کاٹئے کیونکہ میں آپ کا غلام ہوں نہ کہ کسی دوسرے کا۔ دیکھئے آپ پھر جدائی کا نام لیتی ہیں آپ جو چاہیں کریں مگر یہ نہ کریں دیکھئے مجھے اس وقت گفتگو کا موقعہ ملا ہے۔ اور جب نا وقت ہو جائے گا اس وقت کچھ نہ کہہ سکوں گا اس لئے یہ مختصر گزارش ہے اور جو کچھ عرض کیا ہے یہ اس کے

مقابلہ میں ہنوز نہیں کہہ سکا بمنزلہ پوست کے ہے اور مغز ہنوز مدفون ہے۔ اور یہ بھی اس لئے کہا ہے کہ ہم تو رہیں گے مگر یہ صورت حال نہ رہے گی۔ پس اگر اس ملاقات میں مجھ سے کوئی خطا ہوئی ہو تو مجھ کو آپ سے معافی کی امید ہے۔ میں نے جو کچھ کہا تھا وہ امتحاناً تھا۔ اب جبکہ میں اپنی اس حرکت پر نادم ہوں تو مجھے معذور رکھئے اور معاف کیجئے۔

# شرح شبیری

## معشوق کا عاشق کے عذر اور اس کی تلبیس کو رد کرنا

| در جوابش برکشاد آں ماہ لب | کہ سوئے ماروز و سوئے تست شب |
|---|---|
| اس کے جواب میں اس چاند نے لب کشائی کی | کہ ہماری جانب دن اور تیری جانب رات ہے |

یعنی اس عاشق کے جواب میں اس ماہ نے لب کھولے کہ ہماری طرف تو روز ہے اور تیری طرف شب ہے۔ مطلب یہ کہ میرے پاس حیلہ اور تدبیر سے کام نہیں چلتا تو تدابیر باطلہ کرتا ہے۔ مگر ان سب کو مردود سمجھتی ہوں اور میرے آگے یہ سب مکر و فریب کھلم کھلا معلوم ہو رہا ہے۔

| حیلہ ہائے تیرہ اندر داوری | پیش بینایاں چرا می آوری |
|---|---|
| غلط حیلے انصاف کے موقع پر | عقلمندوں کے سامنے تو کیوں پیش کرتا ہے؟ |

یعنی تاریک حیلے معاملہ میں بینا لوگوں کے سامنے تو کیوں لا رہا ہے۔

| ہر چہ در دل داری از مکر و رموز | پیش ما سواؤ پیدا ہمچو روز |
|---|---|
| تو جو کچھ مکر اور اشارے دل میں رکھتا ہے | ہمارے سامنے دن کی طرح کھلے اور ظاہر ہیں |

یعنی تو جو کچھ مکر اور موز دل میں رکھتا ہے وہ سب ہمارے نزدیک دن کی طرح ظاہر ہیں۔

| گر بپوشیمش زبندہ پروری | تو چرا بیروئی از حد می بری |
|---|---|
| اگر ہم اس کو بندہ پروری کی وجہ سے چھپا رہے ہیں | تو کیوں حد سے زیادہ بے لحاظی کر رہا ہے؟ |

یعنی اگر ہم اس کو بندہ پروری کی بناء پر چھپائیں تو تو کیوں بے شرمی کو حد سے لے جاتا ہے۔ یعنی اب جو ہم نے اس کو پوشیدہ کر لیا ہے تو مکر و فریب کر کے اب تو کیوں بے شرم اور بے حیا بنتا ہے۔

| از پدر آموز کا دم در گناہ | خوش فرود آمد بسوئے پایگاہ |
|---|---|
| باپ سے سیکھ لے کیونکہ (حضرت) آدم گناہ کے بارے میں | خوشی سے جوتوں کی جگہ اتر آئے |

یعنی باپ سے سیکھ کہ آدمؑ گناہ میں تواضع کی طرف بالکل اتر آئے۔ یعنی دیکھو انہوں نے کس طرح جرم کا اقرار کر لیا۔

| بر دو پا استاد استغفار را | چوں بدید آں عالم الاسرار را |
|---|---|
| تو معافی کے لئے دونوں پاؤں پر کھڑے ہو گئے | جب انہوں نے اس رازوں کے جاننے والے کو دیکھا |

یعنی جب انہوں نے اس عالم الاسرار کو دیکھا تو دونوں پاؤں پر استغفار کے لئے کھڑے ہو گئے۔

| وز بہانہ شاخ تا شاخے نجست | برسر خاکستر اندہ نشست |
|---|---|
| اور بہانہ کیلئے ایک شاخ سے دوسری شاخ پر چھلانگ نہ لگائی | وہ غم کی راکھ پر بیٹھ گئے |

یعنی غم کی خاک پر بیٹھ گئے اور بہانہ سے ایک شاخ سے دوسری شاخ تک کودے۔یعنی انہوں نے بہانے نہیں کئے بلکہ گناہ کا اعتراف کرلیا اور بے حد غمگین ہوئے۔

| چونکہ جانداراں بدید از پیش و پس | ربنا انا ظلمنا گفت و بس |
|---|---|
| جبکہ فرشتوں کو آگے پیچھے دیکھا | بس انہوں نے "اے خدا ہم نے ظلم کیا" کہا |

یعنی صرف ربنا ظلمنا ہی کہا جبکہ آگے پیچھے سے جانداروں (ملائکہ) کو دیکھا۔ مطلب یہ کہ جب ملائکہ کو دیکھا کہ وہ کوئی حیلہ و بہانہ نہیں کرتے تو ایک تو ان کی طبیعت کے اندر بہانہ نہ تھا اور پھر ان کو دیکھ کر اور یہی بہانہ نہیں کیا بلکہ گناہ کا اعتراف کرلیا۔اور ربنا ظلمنا ہی کہا جس سے اعتراف ذنب ظاہر ہے۔

| دور باش ہر یکے تا آسماں | دیدہ جانداران پنہاں ہمچو جان |
|---|---|
| ہر ایک کا دو شاخہ نیزہ آسمان تک تھا | انہوں نے روح کی طرح پوشیدہ فرشتوں کو دیکھا |

یعنی جانداروں کو دیکھا جو کہ جان کی طرح پوشیدہ تھے کہ ہر ایک کی دور باش آسمان تک پہنچتی تھی۔

| تا نہ بشگافد ترا ایں دور باش | کہ ہلا پیش سلیمانؑ مور باش |
|---|---|
| تا کہ تجھے یہ دو شاخہ نیزہ نہ پھاڑ دے | کہ خبردار! سلیمانؑ کے سامنے چیونٹی بن جا |

یعنی کہ خبردار سلیمان کے سامنے چیونٹی رہ تا کہ تجھے یہ دور باش چیر نہ دے۔(دور باش اس نیزہ کو کہتے ہیں کہ جس کی دو شاخیں ہوتی ہیں اور وہ بادشاہوں کی سواری کے آگے نقیب لے کر چلتا ہے اور دور باش کی آواز نکالتا ہے۔تا کہ لوگ ہٹ جاویں اور اگر کوئی نہ ہٹے تو وہ نیزے سے اس کو زخمی کر دیتے ہیں) مطلب یہ ہے کہ ملائکہ کی تسبیح و تہلیل اور ان کی صفائی اس قدر تھی کہ انکا تہلیل و تقدیس کا نیزہ اجازت نہ دیتا تھا کہ کوئی مکر و فریب کرے اور جو وہاں مکر و فریب کرے وہ مارا جاوے تو ایک تو آدم علیہ السلام کا خود مکر و فریب سے متنفر ہونا دوسرے پھر یہ موانع تو انہوں نے بالکل مکر و فریب نہ کیا۔ بلکہ مقر ذنب ہو گئے۔تو بس اسی طرح وہ لڑکی کہتی ہے کہ تو بھی اقرار کر لے۔اور مکر و فریب مت کر اور وہ فرشتے یوں کہتے تھے کہ۔

| ہیچ لا لا مرد را چوں چشم نیست | جز مقام راستی یکدم مایست |
|---|---|
| انسان کا کوئی خادم آنکھ جیسا نہیں ہے | سچائی کے مقام کے علاوہ بالکل نہ ٹھہر |

یعنی سوائے مقام (استی کے اور کہیں مت کھڑے ہو۔ (کیونکہ) انسان کے لئے کوئی خادم آنکھ جیسا نہیں ہے۔ مطلب یہ کہ فرشتے کہتے تھے کہ اے آدم راستی ہی میں رہنا راستی کے علاوہ اور کوئی مقام بہتر نہیں ہے۔ اس سے کام لو اور راستی کو دیکھ کر اس کو اختیار کرو۔

| کورا گر از پند پالودہ شود | ہر دمے او باز آلودہ شود |
|---|---|
| اندھا اگر نصیحت سے پاک و صاف بن جائے | وہ پھر ہر وقت گندہ ہو جائے گا |

یعنی اندھا اگر نصیحت سے صاف ہو جاوے تو وہ ہر دم پھر آلودہ ہو جاتا ہے اس لئے کہ اسے راستہ نظر ہی نہیں آتا۔ وہ کہیں سے کہیں پھر جا پڑے گا اگر ایک دفعہ تم نے اس کا ہاتھ پکڑ کر درست کر بھی دیا تو وہ پھر کسی طرف کو چل دے گا۔

| آدما تو نیستی کور از نظر | لیک اذا جاء القضاء عمی البصر |
|---|---|
| اے آدم! تم نظر کے اندھے نہیں ہو | لیکن جب قضا آتی ہے نظر اندھی ہو جاتی ہے |

یعنی اے آدم تم تو نظر سے کور نہیں ہو لیکن جب قضا آئی تو بصر اندھی ہو جاتی ہے۔ مطلب یہ کہ وہ فرشتے کہتے ہیں کہ اندھا تو آلودہ ہو جاتا ہے مگر اے آدم آپ تو بینا ہیں آپ راہ راستی کو خود دیکھ لیجئے۔ اب یہاں شبہ ہوا کہ جب خود بینا ہیں تو پھر اس کی کیا وجہ ہے کہ پہلے کیوں غلطی ہوئی اور کیوں لغزش ہوئی اس کا جواب دیتے ہیں کہ بات یہ ہے کہ بینا تو تھے لیکن قضا کے سامنے سب کی پیش نہیں جاتی۔ چونکہ تقدیر حق اسی طرف تھی کہ یہ اس طرح کریں اور ان کو اس طرح دنیا میں بھیجا جائے۔ اب اس امر کا اتفاقاً ہو جانا بیان فرماتے ہیں کہ۔

| عمر ہا باید بنا درگاہ گاہ | تا کہ بینا از قضا افتد بچاہ |
|---|---|
| عمریں چاہئیں بہت کم ہوتا ہے (اور) کبھی کبھی | کہ آنکھوں والا قضا سے کنویں میں گرے |

یعنی بہت سی عمروں کی ضرورت ہے کہ نادراً کبھی کبھار کوئی بینا قضا کی وجہ سے کنوئیں میں گرے۔ مطلب یہ کہ ایسا بہت ہی کم ہوتا ہے کہ کوئی بینا ہو لیکن غلبہ قضا کی وجہ سے اس سے لغزش ہو ورنہ اکثر غلطی تو اسی وجہ سے ہوتی ہے کہ یہ شخص خود ہی اندھا ہوتا ہے آگے فرماتے ہیں کہ اس اندھے کا بھی لغزش میں پڑنا قضا ہی کی وجہ سے ہے لیکن کچھ اس کی بھی اس میں شرکت ہوتی ہے فرماتے ہیں کہ۔

| کور را خود ایں قضا ہمراہ اوست | کہ مر او را اوفتادن طبع و خوست |
|---|---|
| اندھے کی یہ قضا خود اس کے ساتھ ہے | کیونکہ گرنا اس کا مزاج اور عادت ہے |

یعنی اندھے کے خود یہ قضا ہمراہ ہے کہ اس کا گرنا طبعی اور عادی ہے۔ مطلب یہ کہ اندھے کی بابت یہ بھی تو قضا میں لکھا ہے کہ یہ لغزش کرے گا اور اس کی لغزش خود اس کی ہی طرف سے ہوگی۔ اور اس کی طبیعت میں داخل ہوگی۔ تو گرا تو قضا کی وجہ سے مگر خود بھی شریک رہا۔ اب آگے اس دل کے اندھے کی مثال ظاہری اندھے کی

حالت سے بیان فرماتے ہیں کہ۔

| در حدث افتند نداند بوئے چیست | از من است ایں بوئے یا آلودگیست |
|---|---|
| وہ ناپاکی میں گرتا ہے نہیں سمجھتا کہ بدبو کس چیز کی ہے | یہ بدبو مجھ میں سے ہے یا سننے کی وجہ سے ہے |

یعنی ناپاکی میں گر جاتا ہے اور اسے خبر نہیں ہوتی کہ کس شے کی بو ہے اور یہ بو میرے اندر سے ہے یا (اس) آلودگی کی وجہ سے ہے۔

| ور کسے بروے کند مشکے نثار | ہم ز خود داند نہ از احسان یار |
|---|---|
| اگر کوئی اس پر مشک چھڑکے | وہ اپنی جانب سے سمجھے گا نہ کہ دوست کے احسان سے |

یعنی اور اگر کوئی اس پر مشک نثار کر دے تو وہ بھی اپنے ہی اندر سے جانے نہ کہ یار کا احسان۔ مطلب یہ کہ اگر گناہوں اور نافرمانیوں میں مبتلا ہو تو اسے خبر نہ ہو کی میری کیا حالت ہے اور میں کس ناپاکی میں مبتلا ہوں اور اگر کوئی نعمت حق تعالیٰ کی طرف سے اس پر فائض ہو تو بھی اس کو خبر نہ ہو بلکہ ان کمالات کو اپنی طرف سے اور اپنے اندر سے سمجھے گا۔ جو کہ ظاہر ہے کہ سخت مضر ہے تو دیکھو ایک تو قضا کی وجہ سے گرا اور دوسرے اس وجہ سے کہ اس کو اس قدر غلط فہمیاں ہو رہی تھیں۔ آگے فرماتے ہیں کہ۔

| پس دو چشم روشن صاحب نظر | بہتر از صد ما درست و صد پدر |
|---|---|
| اے صاحب نظر! دو روشن آنکھیں | سینکڑوں ماؤں اور سینکڑوں باپوں سے بہتر ہیں |

یعنی پس صاحب نظر کی دو روشن آنکھیں سینکڑوں ماؤں اور باپوں سے بہتر ہیں۔ یعنی اس صاحب نظر کی تربیت کرنے کے لئے اور اس کو راہ راست پر لانے کے لئے اس کی یہ دونوں آنکھیں بہت مفید ہیں اور ان سے زیادہ رہنما ہیں۔

| خاصہ چشم دل کہ آں ہفتاد تو است | پیش چشم حس کہ خوشہ چین اوست |
|---|---|
| خصوصاً دل کی آنکھ جس کی ستر تہیں ہیں | اور حس کی یہ دونوں آنکھیں اس کی خوشہ چین ہیں |

یعنی خاص کر دل کی آنکھ کہ وہ چشم حس کے سامنے جو کہ اس کی خوشہ چین ہے۔ ستر تہیں ہیں۔ مطلب یہ کہ جب چشم دل روشن ہو تو پھر تو کیا کہنا ہے کیونکہ وہ تو اس چشم حس سے روشنی میں کہیں زیادہ اور بڑھی ہوئی ہے۔ تو وہ تو خوب تربیت کرے گی اب یہاں تک قضا کی حالت اور اس سے انسان کا مجبور ہونا بیان کیا تھا آگے اس بیان کو بند کرتے ہیں اور اس کے بند کرنے کا عذر بیان کرتے ہیں کہ۔

| اے دریغا رہزنان بنشستہ اند | صد گرہ زیر زبانم بستہ اند |
|---|---|
| ہائے افسوس! ڈاکو بیٹھے ہوئے ہیں | جنہوں نے میری زبان کے نیچے سینکڑوں گرہیں لگا دی ہیں |

یعنی افسوس ہے کہ سینکڑوں ڈاکو بیٹھے ہیں اور میری زبان کے نیچے انہوں نے سینکڑوں گرہیں لگا دی ہیں۔ مطلب

مچھلیاں ان کے اس ارادہ پر مطلع اور خبردار ہو گئیں پس ان میں جو مچھلی عاقل تھی اس نے تو وہاں سے چل دینے کا پختہ ارادہ کر لیا یعنی اس راستہ کا قصد کر لیا جو کٹھن تھا اور جس پر چلنے کی خواہش نہ ہوتی تھی اور دل میں کہا کہ میں ان مچھلیوں سے اس معاملہ میں مشورہ نہیں کرتی کیونکہ یہ امر یقینی ہے کہ یہ مجھے اپنی مقدور بھر ڈھل مل کریں گی۔ اور پیدائش وسکونت کی محبت ان کے دل میں اثر کرے گی۔ اور وہ مجھے سفر سے مانع ہوں گی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ ان کی کاہلی اور جہالت کا اثر مجھ پر پڑے گا اب مولانا انتقال فرماتے اور مضمون ارشادی بیان فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ مشورہ کے لئے زندہ دل اور اچھے شخص کی ضرورت ہے جو کہ تمہیں زندہ کر دے اس کے بعد فرماتے ہیں کہ ایسے لوگ کہاں ہیں یعنی بہت کم ہیں اور عام حالت تو خراب ہی ہے خیر تم چونکہ عالم ناسوت سے عالم ملکوت کا سفر کرنا چاہتے ہو۔ اس لئے ایسے ہی لوگوں سے مشورہ کرو کیونکہ جو لوگ عورتوں کی طرح خانہ ناسوت میں محبوس ہیں ان کی رائے تمہارے پاؤں توڑ دے گی۔ یعنی اس سے مانع ہوگی۔ دیکھو تم حب الوطن من الایمان کے فریب میں نہ آ جانا اور عالم ناسوت کو وطن سمجھ کر اس میں نہ رہ پڑنا۔ بلکہ اس سے گزر جانا۔ کیونکہ وطن اصلی تو عالم غیب ہے کیونکہ تمہاری حقیقت روح ہے اور روح ناسوتی نہیں ہے پس اگر وطن مطلوب ہے تو دریائے ناسوت کے اس پار پہنچ جاؤ اور اس صحیح حدیث حب الوطن من الایمان کو غلط مت پڑھو۔ یعنی اس کو عالم ناسوت پر محمول نہ کرو۔

## سر حدیث حب الوطن من الایمان و کژ خواندن شخصے دعای استنشاق راکه اللهم ارحنی رائحة الجنة بجائے ورد استنجا که اللهم اجعلنی من التوابین و اجعلنی من المتطهرین وشنیدن عزیزے وطاقت نیاوردن وباز نمودن

اس حدیث کا راز کہ وطن کی محبت ایمان سے ہے اور ایک شخص کا ناک میں پانی دینے کے وقت کی دعا کو بے موقع پڑھنا جو کہ اے اللہ مجھے جنت کی خوشبو سونگھا دے استنجے کی دعا کی جگہ جو کہ "اے اللہ مجھے توبہ کرنے والوں میں سے کر دے اور مجھے پاکی حاصل کرنے والوں میں سے کر دے" ہے اور ایک دوست کا سننا اور صبر نہ کر سکنا اور بتانا

| | |
|---|---|
| در وضو ہر عضو را وردے جدا | آمدہ است اندر خبر بہر دعا |
| وضو کرنے میں ہر عضو کا جدا وظیفہ | حدیث میں دعا کے لئے آیا ہے |
| چونکہ استنشاق بینی می کنی | بوی جنت خواہ از رب غنی |
| جب تو ناک میں پانی دے | بے نیاز رب سے جنت کی خوشبو چاہ |
| تا تر اآں بو کشد سوی جناں | بوی گل باشد دلیل گلستاں |
| تاکہ وہ خوشبو تجھے جنتوں کی طرف کھینچے | پھول کی خوشبو چمن کی رہنما ہوتی ہے |
| چونکہ استنجا کنی ورد و سخن | ایں بود یارب توزینم پاک کن |
| جب تو استنجا کرے وظیفہ اور کلام | یہ ہوگا کہ اے خدا تو مجھے اس سے پاک کر |

| | |
|---|---|
| دست من اینجا رسید ایں بشست را | دستم اندر شستن جانست ست |
| میرا ہاتھ یہاں پہنچا اس کو دھو دیا | روح کے دھونے میں میرا ہاتھ کوتاہ ہے |
| اے ز تو کس گشتہ جان ناکساں | دست فضل تست در جانہا رساں |
| اے (خدا) تجھ سے نالائقوں کی جان لائق بن گئی ہے | تیرے کرم کا ہاتھ روحوں تک پہنچنے والا ہے |
| حد من ایں بود کردم من لئیم | زاں سوی حد را نقی کن اے کریم |
| مجھ کمینے کی یہی حد تھی جو کر لی | حد کی اس جانب کو اے کریم تو پاک کر دے |
| از حدث شستم خدایا پوست را | از حوادث تو بشو ایں دوست را |
| اے خدا میں نے ناپاکی سے کھال کو دھو لیا | تو اس دوست کو حوادث (زمانہ) سے دھو دے |
| آں یکے در وقت استنجا بگفت | کہ مرا بابوی جنت دار جفت |
| ایک شخص نے استنجے کے وقت کہا | مجھے جنت کی خوشبو کا جوڑی دار بنا دے |
| گفت شخصے خوب ورد آوردۂ | لیک سوراخ دعا گم کردۂ |
| ایک شخص نے کہا تو نے بہت اچھا وظیفہ پڑھا | لیکن تو نے دعا کے سوراخ کو گم کر دیا ہے |
| ایں دعا چوں ورد بینی بود چوں | ورد بینی را تو آوردی بکوں |
| یہ دعا جبکہ ناک کا وظیفہ تھا کیوں | تو ناک کے وظیفہ کو مقعد میں لے آیا؟ |
| رائحہ جنت ز بینی یافت حر | رائحہ جنت کے آید از دبر |
| آزاد آدمی جنت کی خوشبو ناک کے ذریعہ پاتا ہے | مقعد سے جنت کی خوشبو کب آتی ہے؟ |
| اے تواضع بردہ پیش ابلہاں | وے تکبر کردہ تو پیش شہاں |
| اے بے وقوفوں کے سامنے تواضع کرنے والے! | اے شاہوں کے سامنے تکبر کرنے والے! |
| آں تکبر بر خساں خوب ست و چست | ہیں مرو معکوس عکسش بند تست |
| تکبر کمینوں کے ساتھ اچھا اور بھلا ہے | خبردار! الٹا نہ چل اس کا الٹا تیری بیڑی ہے |
| از پے سوراخ بینی رست گل | بو وظیفہ بینی آمد اے عتل |
| پھول ناک کے سوراخ کے لئے اگا ہے | اے بدخو! سونگھنا ناک کا کام ہے |
| بوی گل بہر مشام ست اے دلیر | جای آں بو نیست ایں سوراخ زیر |
| اے دلیر! پھول کی خوشبو دماغ کے لئے ہے | یہ نچلا سوراخ اس خوشبو کی جگہ نہیں ہے |

| کے ازینجا بوی خلد آید ترا | بوز موضع جو اگر باید ترا |
|---|---|
| تجھے جنت کی خوشبو اس جگہ سے کب آئے گی؟ | اگر تجھے (خوشبو) چاہیے تو اس کو جگہ سے تلاش کر |
| ہمچنیں حب الوطن باشد درست | تو وطن بشناس اے خواجہ نخست |
| اسی طرح سے وطن کی محبت درست ہے | اے خواجہ! تو پہلے وطن کو پہچان |

چونکہ اوپر حدیث حب الوطن من الایمان کے غیر محل سے متعلق کرنے کی ممانعت کی تھی اور محل سے متعلق کرنے کی ترغیب دی تھی اس لئے اب اس مضمون کو ایک قصہ سے واضح فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اولاً یہ سمجھ لو کہ وضو میں ہر عضو کے لئے ایک جداگانہ وظیفہ دعا کے لئے۔ حدیث میں آیا ہے چنانچہ حکم ہے کہ جب تم ناک میں پانی دو تو حق سبحانہ سے بوئے جنت کی درخواست کرو اور کہو اللھم ارحنی من رائحة الجنة تاکہ حق سبحانہ تم کو جنت کی بو سنگھادیں اور وہ بو تمہیں جنت میں لے جاوے کیونکہ قاعدہ ہے کہ بوئے گل گلستاں کی طرف رہبر ہوتی ہے۔ اسی طرح بوئے جنت کی طرف رہنمائی کرے گی۔ اور حکم ہے کہ جب استنجا کرو تو تمہارا وظیفہ اور کلام یہ ہونا چاہئے کہ اے اللہ تو مجھے نجاست سے پاک کر۔ میرا ہاتھ تو یہیں تک پہنچتا ہے۔ سو اس نے اس مقام کو دھوڈالا لیکن میرا ہاتھ میری جان کو دھونے سے عاجز ہے۔ پس اے وہ ذات جو نالائقوں کو لائق بناتی ہے۔ تیرا دست قدرت جانوں تک پہنچتا ہے پس تو میری جان کو پاک کردے مجھ نالائق کی رسائی تو یہیں تک تھی اس لئے میں نے اسی کو پاک کرلیا۔ پس اس مقام سے ادھر جو شے ہے یعنی روح تو اسے پاک کردے اور اے اللہ میں کھال کو تو دھو چکا ہوں۔ مگر تو میرے دل و جان کو دھودے۔ جو میرے دوست ہیں خیر یہ تو تمہید تھی اب اصل مطلب سنو۔ ایک شخص استنجے کے وقت کہہ رہا تھا کہ اے اللہ تو مجھے بوئے جنت سے پیوستہ رکھ۔ کسی شخص نے اس دعا کو سن کر کہا کہ میاں دعا تو تم نے اچھی کی۔ لیکن اس دعا کا سوراخ بھول گئے بھائی یہ دعا تو سوراخ بینی کی تھی۔ تم نے سوراخ مقعد پر اسے کیوں پڑھا جنت کی بو تو ناک سے محسوس ہوتی ہے پاخانہ کے مقام سے تو جنت کی بو نہیں آتی۔ اب مولانا یہاں سے ایک استطرادی مضمون ارشادی کی طرف انتقال فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اے وہ شخص جو احمقوں کے سامنے تواضع کرتا ہے اور اہل اللہ سے تکبر کرتا ہے تو محل تواضع و تکبر بھول گیا۔ تکبر تو کمینوں کے مقابلہ میں عمدہ اور موزوں ہے تو ٹیڑھا مت چل یہ تیرا ٹیڑھا چلنا تیرے لئے بیڑی ہے جو تجھے نفس کے قبضہ سے نہ نکلنے دے گی۔ اس مضمون استطرادی کو ختم کر کے پھر اصل قصہ کی طرف عود فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اس شخص نے کہا کہ پھول تو سوراخ بینی کے لئے اگا ہے اور بو تو ناک کا حق ہے اور بوئے گل تو قوت شامہ کے لئے ہے یہ نیچے کا سوراخ اس بو کا محل نہیں تو سوچ تو سہی کہیں جنت کی بو تجھے پاخانہ کے مقام سے آسکتی ہے ہرگز نہیں۔ پس تو اس بو کو اس کے محل سے طلب کر اب مولانا فرماتے ہیں کہ یوں ہی حب الوطن من الایمان نہایت صحیح ہے مگر تم کو پہلے وطن کو پہچاننا چاہئے کہ کون ہے اور پھر وطن کی محبت کرنی چاہئے۔

## واقف شدن آں ماہی عاقل و سفر پیش گرفتن بے مشورت بادیگراں از حکمت

عقلمند مچھلی کا واقف ہو جانا اور دانائی سے دوسروں کے مشورے بغیر روانہ ہو جانا

| | |
|---|---|
| گفت آں ماہی زیرک رہ کنم | دل زرای و مشورت شاں بر کنم |
| اس عقلمند مچھلی نے کہا میں سفر کر جاؤں | ان کے مشورے اور رائے پر دل نہ جماؤں |
| نیست وقت مشورت ہیں راہ کن | چوں علیؓ تو آہ اندر چاہ کن |
| خبردار! مشورے کا وقت نہیں ہے سفر کر جا | (حضرت) علیؓ کی طرح تو کنویں میں آہ کر |
| محرم آں راہ کمیاب ست و بس | شب روی پنہاں روی کن چوں عسس |
| اس راستہ کا محرم بالکل نایاب ہے | رات کو چلنا اور پوشیدہ چلنا کوتوال کی طرح (اختیار) کر |
| سوی دریا عزم کن زیں آبگیر | بحر جو و ترک ایں گرداب گیر |
| اس تالاب سے دریا کی جانب ارادہ کر | سمندر کی تلاش کر اور اس بھنور کو چھوڑ دے |
| سینہ را پا ساخت وی رفت آں حذور | از مقام باخطر تا بحر نور |
| وہ محتاط سینہ کو پاؤں بنا کر جا رہی تھی | پرخطر مقام سے نور کے سمندر کی جانب |
| ہمچو آہو کز پئے او سگ بود | می دود تا در تنش یک رگ بود |
| اس ہرن کی طرح کتا جس کے درپے ہو | وہ دوڑتا ہے جب تک اس کے بدن میں ایک رگ ہو |
| خواب خرگوش و سگ اندر پے خطاست | خواب خود در چشم ترسندہ کجاست |
| خرگوش کی نیند اور کتا درپے غلط ہے | ڈرنے والے کی آنکھ میں نیند کہاں ہوتی ہے؟ |
| رفت آں ماہی رہ دریا گرفت | راہ دور و پہنہ پہنا گرفت |
| وہ مچھلی چلی گئی، دریا کی راہ لی | دراز اور چوڑے سے چوڑا راستہ اختیار کیا |
| رنجہا بسیار دید و عاقبت | رفت آخر سوی امن و عافیت |
| وہ بہت سی تکلیفوں سے دور ہوئی، انجام کار | امن اور عافیت کی جانب چلی گئی |
| خویشتن افگند در دریای ژرف | کہ نیا بد حد آں را ہیچ طرف |
| اس نے اپنے آپ کو گہرے دریا میں ڈال دیا | جس کے کنارے کو کوئی آنکھ نہیں پاتی ہے |
| پس چو صیاداں بیاورند دام | نیم عاقل را ازاں شد تلخ کام |
| پھر جب شکاری جال لے آئے | اس سے نیم عاقل کو ناگواری ہوئی |

| گفت آہ من فوت کردم وقت را | چوں نگشتم ہمرہ آں رہنما |
|---|---|
| بولی ہائے میں نے وقت گنوا دیا | میں اس رہنما کی ساتھی کیوں نہ بنی؟ |
| ناگہاں رفت او ولیکن چوں برفت | می ببایستم شدن درپے بہ تفت |
| وہ اچانک چلی گئی، لیکن چونکہ وہ چلی گئی ہے | مجھے (بھی) جلد اس کے پیچھے جانا چاہیے تھا |
| ایں زماں سودے ندارد حسرتم | چوں کنی چوں فوت شد آں فرصتم |
| اب میری حسرت مفید نہیں ہے | کیا کروں جب کہ وہ موقع جاتا رہا؟ |
| برگذشتہ حسرت آوردن خطاست | باز ناید رفتہ یاد آں ہباست |
| گذشتہ پر حسرت کرنا غلطی ہے | گیا (وقت) نہیں لوٹتا ہے اس کی یاد بیکار ہے |

اب مولانا مچھلیوں کے قصہ کی طرف عود فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ عاقل مچھلی نے کہا کہ مجھے چل دینا چاہیے اور ان سے مشورہ اور رائے لینے کا خیال چھوڑ دینا چاہیے اور اپنے نفس سے خطاب کر کے کہا کہ اب مشورہ کا وقت نہیں ہے پس تھے راستہ پر پڑلینا چاہیے اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی طرح کنوئیں میں اظہار غم کرنا چاہیے (مشہور ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے اسرار بیان فرماتے تھے تو وہ نہ ضبط کر سکتے تھے اور نہ کسی سے کہہ سکتے تھے اس لئے کنوئیں میں منہ ڈال کر اپنے دل کا بخار نکالتے تھے مگر یہ واقعہ ثابت نہیں۔ مولانا نے بناء بر شہرت لکھ دیا ہے دھوکہ نہ کھانا چاہیے) کیونکہ اس اظہار غم کے محرم کمیاب ہیں اور اب تجھ کو صرف یہ چاہیے کہ کسی کو راز دار نہ بنائے اور کوتوال کی طرح رات کو اور تنہا چلے یعنی سفر مخفی اور بلا مشورہ اختیار کرے تاکہ کوئی مزاحم نہ ہو اور چاہیے کہ اس تالاب کو چھوڑ کر دریا کا عزم کرے اور اس گرداب کو چھوڑے اور دریا کو طلب کرے یہ سوچ کر اس ہوشیار مچھلی نے اپنے سینہ کو پاؤں بنایا اور سینہ کے بل اس خوفناک مقام سے بحر نور میں چل دی۔ (بحر نور سے مراد بحر حقیقت و معرفت نہیں ہے کما وہم بلکہ دریائے متعارف ہے اور توجیہ اضافت یہ ہے کہ مصائب وبلایا کو ظلمت سے تشبیہ دی جاتی ہے اس کے مقابلہ میں راحت و آسائش نور سے مشابہ ہوں گے اور معنی بحر نور دریائے موجب راحت ہوں گے واللہ اعلم) اور وہ یوں دوڑی جس طرح وہ ہرن جس کے پیچھے کتا لگا ہوا ہو اس وقت تک دوڑتا ہے جب تک کہ اس میں ذرا سی بھی قوت باقی ہوتی ہے اور دوڑنا بھی چاہیے کیونکہ ایسی حالت میں غفلت کی نیند سونا جبکہ کتا پیچھے لگا ہو سخت غلطی ہے اس کے علاوہ دوڑنے والے کو نیند آ بھی تو نہیں سکتی۔ پھر سو کیونکر سکتا ہے خیر تو وہ مچھلی چل دی اور دریا کا راستہ لیا اور بہت لمبا چوڑا راستہ اختیار کیا۔ گو اسے راستے میں بہت کچھ تکلیفیں ہوئیں مگر بالآخر وہ امن و عافیت کے مقام پر پہنچ گئی۔ اس نے اپنے کو ایسے گہرے سمندر میں ڈال دیا جس کے کنارہ کو کوئی نظر نہیں محسوس کر سکتی تھی۔ پس جبکہ شکاری لوگ جال لے آئے تو نیم عاقل مچھلی کی زندگی تلخ ہوگئی اور اس نے کہا کہ افسوس میں نے وقت کھو دیا میں اس راہبر کے ہمراہ کیوں نہ چلی گئی یہ مسلم ہے۔ وہ بدوں کہے اچانک چلی گئی لیکن جب وہ چلی گئی تھی اور مجھے معلوم ہو گیا تھا تو فوراً ہی مجھے بھی اس کے پیچھے چل دینا چاہیے تھا۔ خیر اب پچھتانے سے کچھ نہیں ہوتا۔ جب وقت نکل گیا تو اب کیا ہو سکتا ہے۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ گذشتہ پر

پچھتانا سخت غلطی ہے کیونکہ وہ تو اب واپس ہو نہیں سکتا۔ اس لئے کہ وہ تو اب معدوم ہو چکا پھر لوٹ کیسے سکتا ہے لہٰذا اس پچھتاوے کو چھوڑنا چاہئے اور آئندہ کی فکر کرنی چاہئے اس کے بعد مولانا اس کے متعلق ایک واقعہ بیان فرماتے ہیں۔

## قصہ آں مرغ گرفتہ کہ وصیت کرد کہ بر گذشتہ پشیمانی مخور وسخن محال باور مکن و در تدارک وقت، اندیش و روزگار مبر در پشیمانی

اس پھنسے ہوئے پرند کا قصہ جس نے وصیت کی کہ گذشتہ پر پشیمان نہ ہو اور ناممکن بات کا یقین نہ کر اور موجود وقت کی اصلاح کر اور پشیمانی میں وقت ضائع نہ کر

| | |
|---|---|
| آں یکے مرغے گرفت از مکر ودام | مرغ او را گفت کاے خواجہ ہمام |
| ایک شخص نے ایک پرند مکر اور جال سے پکڑ لیا | اس سے پرند نے کہا اے خواجہ بزرگ! |
| تو بسے مرغے ضعیفے ہمچو من | صید کردہ خوردہ گیر اے نیک ظن |
| تو نے مجھ جیسے ایک کمزور پرند کو | شکار کر لیا، فرض کر کھا لیا، اے نیک گمان! |
| تو بسے گاواں و میشاں خوردۂ | تو بسے اشتر بقرباں کردۂ |
| تو نے بہت سی گائیں اور بھیڑیں کھائی ہیں | تو نے بہت سے اونٹ قربان کئے ہیں |
| تو نگشتی سیر زانہا در زمن | ہم نگردی سیر از اجزای من |
| تو زمانہ میں ان سے پیٹ بھرا نہ بنا | میرے اجزاء سے بھی تیرا پیٹ نہ بھرے گا |
| مر مرا آزاد گرداں از کرم | اے جواں مرد کریم محتشم |
| کرم کر کے مجھے آزاد کر دے | اے شریف! معزز جوان شخص! |
| ہل مرا تا کہ سہ پندت بردہم | تا بدانی زیرکم یا ابلہم |
| مجھے چھوڑ دے تاکہ تجھے تین نصیحتیں کر دوں | حتیٰ کہ تجھے معلوم ہو جائے کہ میں عقلمند ہوں یا بیوقوف ہوں |
| اول آں پندے دہم بردست تو | بدہمت اے جان ودل سرمست تو |
| ان میں کی پہلی نصیحت میں تیرے ہاتھ پر (بیٹھے ہوئے) | تجھے کروں گا اے وہ کہ دل و جان تیرے شیدائی ہیں |
| بر سر دیوار بدہم ثانیش | تا شوی زاں پند شاد وخوب وکش |
| ان میں سے دوسری دیوار پر (بیٹھ کر) کروں گا | تاکہ تو اس نصیحت سے خوش اور بھلا اور نازاں ہو |
| واں سوم پندت دہم من بر درخت | کہ ازیں سہ پند گردی نیک بخت |
| میں تیسری نصیحت تجھے درخت پر پہنچ کر کروں گا | تاکہ تو ان تینوں نصیحتوں سے نیک بخت بن جائے |

انچہ بردست ست اینست آں سخن — کہ محالے راز کس باور مکن

جو ہاتھ پر (بیٹھے ہوئے کرنی ہے) وہ یہ بات ہے — کہ ناممکن (بات) پر کسی کا یقین نہ کر

برکفش چوں گفت اول پندرفت — گشت آزاد و برآں دیوار رفت

اس کے ہاتھ پر (بیٹھے ہوئے) جب پہلی (نصیحت) کہہ دی اڑ گیا — آزاد ہوگیا اور دیوار پر جا بیٹھا

گفت دیگر برگذشتہ غم مخور — چوں زتو بگذشت زاں حسرت مبر

دوسری نصیحت کی کہ گزری ہوئی (بات) پر غم نہ کر — جب تجھ سے گزر گئی اس پر حسرت نہ کر

بعدازاں گفتش کہ در جسمم کتیم — دہ درم سنگ ست یک در یتیم

اس کے بعد اس نے اس سے کہا کہ میرے جسم میں چھپا ہوا — دس درہم کے وزن کا ایک نادر موتی ہے

دولت تو بخت فرزندان تو — بود آں گوہر بحق جان تو

تیری دولت تیری اولاد کا نصیبہ — تھا وہ موتی تیری جان کی قسم!

فوت کردی در کہ روزیت نبود — کہ نباشد مثل آں در در وجود

تو نے وہ موتی کھو دیا چونکہ تیرے مقدر میں نہ تھا — کہ جس موتی کی مثال وجود میں نہ ہوگی

آنچناں کہ وقت زادن حاملہ — نالہ دارد خواجہ شددر غلغلہ

جس طرح حاملہ (عورت) جننے کے وقت — فریاد کرتی ہے (وہ شکاری) خواجہ شور کرنے لگا

گشت غمناک وہمی گفت آہ آہ — ایں چرا کردم کہ شد کارم تباہ

غمگین ہو گیا اور کہتا تھا ہائے ہائے — یہ میں نے کیوں کیا؟ کہ میرا کام برباد ہوگیا

من چرا آزاد کرم مر ترا — زیں حیل از راہ بردی مر مرا

میں نے تجھے کیوں آزاد کیا؟ — تو نے ان حیلوں سے مجھے گمراہ کر دیا

مرغ گفتش نے نصیحت کردمت — کہ مبادا برگذشتہ دی غمت

پرندنے اس سے کہا کہ میں نے تجھے نصیحت نہیں کر دی؟ — کہ کل کی گذشتہ (بات) پر غمگین نہ ہو

چوں گذشت ورفت غم چوں میخوری — یانکردی فہم پندم یا کری

جبکہ رفت و گذشت ہو گئی تو کیوں غم کرتا ہے؟ — یا تو میری نصیحت نہیں سمجھا ہے یا تو بہرا ہے

واں دوم پندت بگفتم کز ضلال — ہیچ تو باور مکن قول محال

میں نے دوسری نصیحت تجھے کی کہ گمراہی سے — تو بھی ناممکن (بات) کا یقین نہ کرنا

| من نیم خود سہ درم سنگ اے اسد | دہ درم سنگ اندر دنم چوں بود |
| --- | --- |
| میں خود تین درہم بھر نہیں ہوں! اے شیر! | دس درہم کا وزن میرے اندر کیسے ہوگا؟ |
| خواجہ باز آمد بخود گفتا کہ ہیں | باز گو پند سوم اے نازنیں |
| خواجہ ہوش میں آیا! بولا کہ ہاں | اے نازنیں! تیسری نصیحت کر |
| گفت آرے خوش عمل کردی بداں | تا بگویم پند ثالث رائگاں |
| اس نے کہا ہاں تو نے ان (دو) پر اچھا عمل کیا | تاکہ میں فضول تیسری نصیحت کروں |
| ایں بگفت و برپرید و شاد رفت | سوی صحرا سرخوش و آزاد رفت |
| اس نے یہ کہا اور اڑ گیا اور خوش (ہو کر) چل دیا | مست اور آزاد جنگل کی جانب چلا گیا |
| پند گفتن باجہول خوابناک | تخم افگندن بود در شورہ خاک |
| نادانٔ جاہل کو نصیحت کرنا | شوری زمین میں بیج بونا ہوتا ہے |
| چاک حمق و جہل نہ پذیرد رفو | تخم حکمت کم دہش اے پند گو |
| حماقت اور نادانی کا چاک رفو کے قابل نہیں ہے | اے نصیحت کرنے والے! اس میں دانائی کا بیج نہ بو |
| زانکہ جاہل جہل را بندہ بود | چونکہ تو پندش دہی او نشنود |
| کیونکہ جاہل جہل کا غلام ہوتا ہے | جب تو اسے نصیحت کرے گا وہ نہ سنے گا |

ایک شکاری نے فریب اور جال سے ایک پرندہ پکڑا اس پرندہ نے اس سے کہا کہ جناب میں نے مانا کہ آپ نے مجھ سے کمزور جانور کو پکڑ کر کھا لیا لیکن آپ خیال فرمائیں کہ آپ نے بہت سی گائیں اور بہت سے بھیڑیں چٹ کر لی ہیں۔ مگر ہنوز آپ کا پیٹ نہیں بھرا۔ پس ضرور ہے کہ مجھے کھا کر بھی آپ کا پیٹ نہ بھرے گا۔ پس میرے نزدیک بہتر رائے یہ ہے کہ آپ مجھے براہ کرم آزاد کر دیں اور چھوڑ دیں تاکہ میں آپ کو تین نصیحتیں کروں اور اس سے آپ کو معلوم ہو جاوے کہ میں دانا ہوں یا بیوقوف۔ لیکن شرط یہ ہے کہ پہلی نصیحت تو آپ کے ہاتھ پر بیٹھا ہوا کروں گا اور دوسری دیوار پر تاکہ آپ اس سے شاداں و فرحاں ہوں اور تیسری نصیحت میں آپ کو درخت پر بیٹھ کر کروں گا۔ ان تین نصیحتوں سے آپ خوش اقبال ہو جاویں گے اس رائے کو شکاری نے منظور کر لیا اور پرندہ نے کہا کہ پہلی نصیحت جو آپ کے ہاتھ پر بیٹھے ہوئے ہے یہ ہے کہ محال بات کوئی کہے تم اس کا یقین نہ کرنا۔ جبکہ اس نے اس کے ہاتھ پر بیٹھ کر یہ پہلی نصیحت کر دی تو اب وہ حسب الشرط آزاد ہو گیا۔ اور دیوار پر جا بیٹھا اور وہاں بیٹھ کر کہا کہ دوسری نصیحت یہ ہے کہ گذشتہ پر افسوس نہ کرنا اور جو بات تمہارے ہاتھ سے نکل جاوے اس پر پچھتانا مت۔ یہ کہہ کر اس نے کہا کہ میرے پیٹ میں دس درم وزن کا ایک موتی پوشیدہ ہے اور تمہاری جان

کی قسم وہ تمہاری دولت اور تمہارے بال بچوں کی خوش اقبالی کا ذریعہ تھا مگر افسوس کہ تمہارے ہاتھ سے وہ موتی نکل گیا کیونکہ تمہاری قسمت ہی میں نہ تھا۔ جو کہ عالم وجود میں اپنا نظیر نہیں رکھتا۔ یہ سنتے ہی اس شکاری نے یوں آہ وزاری شروع کی جیسے دردزہ کے وقت حاملہ عورت کیا کرتی ہے اور بہت غمگین ہوا اور کہا کہ ہائے ہائے میں نے یہ کام کیوں کیا۔ جس سے میرا کام بگڑ گیا اور میں نے تجھے کیوں آزاد کر دیا۔ کمبخت تو نے مجھے چال کر کے راہ راست سے بھٹکا دیا۔ پرندہ نے کہا کہ کیا میں نے آپ کو نصیحت نہ کی تھی کہ گزشتہ کا تم کو افسوس نہ کرنا چاہئے جبکہ جو کچھ ہونا تھا ہو چکا تو اب کیوں غم کرتے ہو۔ اب دو حالتیں ہیں یا تو تم نے میری نصیحت کو سمجھا نہیں یا تم بہرے ہو۔ خیر دوسری نصیحت میں نے آپ کو یہ کی تھی کہ اپنی غلطی سے تم محال بات کبھی نہ ماننا مگر تم نے اس کے بھی خلاف کیا کیونکہ میرا کل وزن تین درم نہیں تو دس درم وزن کا موتی میرے اندر کیسے ہو سکتا ہے یہ سن کر اس کو ہوش آیا اس نے کہا کہ اچھا اب تیسری نصیحت بھی کر دے اس نے کہا کہ بجا ہے۔ آپ نے ان دو نصیحتوں پر خوب عمل کیا ہے کہ میں تیسری نصیحت کر کے کھوؤں۔ یہ کہہ کر خوش خوش اڑ گیا اور مزہ سے آزادانہ جنگل کی طرف چل دیا۔

اب مولانا فرماتے ہیں کہ جاہل اور اونگھنے والے (بے رغبت) آدمی کو نصیحت کرنا شورہ خاک میں بیج ڈالنا یعنی فضول ہے۔ حماقت اور جہالت کا چاک رفو نہیں کیا جا سکتا اور وہ شورہ زمین ہے اس لئے اے نصیحت گر ایسے کو نصیحت کا بیج نہ دے کیونکہ جاہل آدمی جہل کا غلام ہوتا ہے اور جب تم اسے نصیحت کرتے ہو تو وہ اسے نہیں سنتا۔

## چارہ اندیشیدن آں ماہی نیم عاقل وخود را مردہ کردن

اس ناقص عقل والی مچھلی کا تدبیر سوچنا اور خود کو مردہ بنا لینا

| | |
|---|---|
| نیم عاقل گفت دروقت بلا | چونکہ ماند از سایۂ عاقل جدا |
| مصیبت کے وقت نیم عاقل نے کہا | چونکہ وہ عقلمند کے سایہ سے جدا ہو گئی تھی |
| کو سوی دریا شد و از غم عتیق | فوت شد از من چناں نیکو رفیق |
| کہ وہ دریا کی جانب چلی گئی اور غم سے آزاد ہو گئی | مجھ سے ایسا اچھا ساتھی چھوٹ گیا |
| لیک زاں نندیشم و برخود زنم | خویشتن را ایں زماں مردہ کنم |
| لیکن میں اس میں نہیں پڑتی ہوں اور خود تکلیف برداشت کرتی ہوں | اس وقت اپنے آپ کو مردہ بناتی ہوں |
| پس برآرم اشکم خود بر زبر | پشت زیرد می روم برآب بر |
| پس میں اپنا پیٹ اوپر کو کرتی ہوں | پشت نیچے کو اور پانی کے اوپر آ جاتی ہوں |
| می روم بروے چنانکہ خس رود | نے بسباحی چنانکہ کس رود |
| اس پر اس طرح چلوں جیسے کہ تنکا چلتا ہے | نہ کہ تیراکی سے جیسے کہ انسان چلتا ہے |

| | |
|---|---|
| مردہ گردم خویش بسپارم بآب | مرگ پیش از مرگ امن ست از عذاب |
| میں اپنے آپ کو مردہ بناتی ہوں اور پانی کے سپرد کرتی ہوں | مرنے سے پہلے مر جانا عذاب سے امن ہے |
| مرگ پیش از مرگ امن ست اے فتیٰ | اینچنیں فرمودہ مارا مصطفیٰؐ |
| اے نوجوان! مرنے سے پہلے مر جانا امن ہے | مصطفیٰؐ نے ہم سے ایسا ہی فرمایا ہے |
| گفت موتو اکلکم من قبل ان | یاتی الموت بموتوا بالفتن |
| فرمایا تم سب مر جاؤ اس سے پہلے کہ | موت آئے (اور) فتنوں سے مرو |
| ہمچناں مرد و شکم بالا فگند | آب گہ بردش نشیب و گہ بلند |
| اسی طرح مردہ ہو گئی اور پیٹ اوپر کر لیا | پانی کبھی اس کو نیچے لے جاتا کبھی اوپر |
| ہر یکے زاں قاصد بس غصہ خورد | کہ دریغا ماہی مہتر بمرد |
| ان ارادہ کرنے والوں میں سے ہر ایک بہت رنج کرتا تھا | کہ افسوس بڑی مچھلی مر گئی |
| شادی شد او زاں گفت دریغ | پیش رفت ایں بازیم رستم زتیغ |
| اس افسوس کی گفتگو سے وہ خوش ہوتی تھی | میری یہ چال چل گئی میں تلوار سے بچ گئی |
| پس گرفتش یک صیاد ارجمند | پس بروتف کرد و بر خاکش فگند |
| پھر اس کو ایک بڑے شکاری نے پکڑ لیا | پھر اس پر تھوکا اور زمین پر پھینک دیا |
| غلط غلطاں رفت پنہاں اندر آب | ماند آں احمق ہمی کرد اضطراب |
| وہ لوٹتی پوٹتی چپکے سے پانی میں چلی گئی | وہ احمق رہ گئی جو تڑپتی تھی |
| از چپ و از راست می جست آں سلیم | تا کہ بجہد خویش برہاند گلیم |
| وہ بیوقوف دائیں اور بائیں سے کودتی تھی | تاکہ (دریا میں) کود پڑے اپنی گدڑی چھڑا لے |
| دام افگندند و اندر دام ماند | احمقی اور اوراں آتش نشاند |
| انہوں نے جال پھینکا اور وہ جال میں رہ گئی | بیوقوفی نے اس کو اس آگ میں بٹھا دیا |
| بر سر آتش بہ پشت تابہٗ | با حماقت گشت او ہمخوابہٗ |
| آگ پر توے کی پشت پر | وہ حماقت سے ہمخواب ہو گئی |
| او ہمی جو شیدا ز تف سعیر | عقل می گفتش الم یاتک نذیر |
| وہ آگ کی گرمی سے ابل رہی تھی | عقل اس سے کہتی تھی کیا تیرے پاس کوئی ڈرانے والا تھا |

| اوہمی گفت از شکنجہ وزلا | ہمچو جان کافراں قالوا بلیٰ |
|---|---|
| وہ شکنجہ اور بلا میں سے کہتی تھی | کافروں کی روح کی طرح "کیوں نہیں" |
| بازمی گفت او کہ گرایں بار من | وارہم از محنت گردن شکن |
| پھر وہ کہتی تھی کہ اگر اب کی بار میں | گردن توڑ مصیبت سے چھوٹ جاؤں |
| من نسازم جز بدریائی وطن | آ بگیرے را نسازم من سکن |
| میں دریا کے سوا وطن نہ بناؤں گی | میں کسی تالاب کو آرام گاہ نہ بناؤں گی |
| آب بیحد جویم و ایمن شوم | تا ابد درامن ودر صحت روم |
| لامحدود پانی تلاش کروں گی، امن سے ہو جاؤں گی | ہمیشہ کے لئے امن اور صحت میں چلی جاؤں گی |
| ہمچنیں می کرد باخود عہد ہا | کز چنیں ورطہ اگر گردم رہا |
| وہ اپنے آپ سے ایسے عہد کرتی تھی | کہ اگر اس ہلاکت سے میں رہا ہو جاؤں |
| دامن عاقل بگیرم روز و شب | تا نیفتم در چنیں رنج و تعب |
| دن رات عقلمند کا دامن پکڑے رہوں گی | تاکہ ایسی تکلیف اور مصیبت میں نہ پھنسوں |

اب مولانا پھر قصہ کی طرف رجوع کرتے ہیں۔ اور کہتے ہیں کہ جب وہ نیم عاقل مچھلی سایہ عاقل سے جدا رہ گئی تو اس نے مصیبت کے وقت کہا کہ وہ تو دریا کی طرف چل دی اور غم سے آزاد ہو گئی اس لئے اسے تو فائدہ ہوا مگر میرا یہ نقصان ہوا کہ میرا ایک بہتر ساتھی جاتا رہا لیکن اب میں اس کا خیال ہی چھوڑتی ہوں اور بطور خود ہی کوئی تدبیر کرتی ہوں خیر اس وقت رہائی کی تدبیر یہ ہے کہ میں اپنے کو مردہ کرلوں اور صورت اس کی یہ ہے کہ اپنا پیٹ اوپر کرلوں اور کمرے نیچے اور پانی پر تیرنے لگوں اور اس پر یوں تیروں جیسا کہ تنکا بلا اختیار و شعور تیرتا ہے نہ کہ ایسا تیرنا جیسا کہ آدمی تیرتا ہے۔ غرضکہ میں مردہ ہو جاؤں اور اپنے کو پانی کے حوالہ کردوں اور اپنی حس و حرکت سے کچھ کام نہ لوں۔ بلکہ محض اس کے تابع ہو جاؤں کیونکہ مرنے سے پہلے مرنا عذاب سے نجات دینے والا ہے۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ واقعی مرنے سے پہلے مرنا موجب امن ہے اس لئے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا ہی فرمایا ہے اور کہا ہے کہ تم سب اس سے پہلے مرجاؤ کہ تمہیں موت آئے۔ یعنی تم فتنوں میں مبتلا ہو کر مرو۔ یعنی تم اپنی زندگی ہی میں اپنی خواہشات کو فنا کردو اور مرضی حق سبحانہ کے تابع ہو جاؤ ورنہ فتنوں میں مبتلا ہو کر مرو گے۔ غرضکہ وہ یوں ہی مرگئی اور اپنا پیٹ اوپر کرلیا اور بالکل بے حس و حرکت ہو گئی پس کبھی پانی اس کو نیچے لے جاتا کبھی اوپر لاتا تھا۔ یہ دیکھ کر ان شکاریوں کو بہت رنج ہوا اور کہا کہ ہائے افسوس بڑی اعلیٰ درجہ کی مچھلی مرگئی۔ وہ مچھلی اس افسوسناک گفتگو سے خوش ہوتی تھی اور کہتی تھی کہ میری چال چل گئی اور میں خنجر سے بچ گئی۔ اس کے بعد ایک شکاری نے اسے اٹھایا اور تھوک کر اسے زمین پر پھینک دیا۔ پس وہ تو چپکے چپکے لڑھکتی ہوئی پانی میں پہنچ گئی مگر

جو مچھلی احمق تھی وہ تڑپتی رہی وہ احمق کبھی ادھر اچھلتی تھی اور کبھی ادھر اور مقصود یہ تھا کہ اس مصیبت سے نکل جاوے اور اپنا کمل چھڑائے مگر کہاں نکل سکتی تھی آخر انہوں نے جال پھینکا اور وہ جال میں آ گئی۔ دیکھو احمق نے اسے اس مصیبت میں پھنسایا اگر وہ بھی اپنے ساتھیوں کی موافقت کرتی تو کبھی مصیبت میں نہ پھنستی اور حماقت ہی کے سبب آگ کے اوپر توے کی پشت سے ہم خواب ہوئی یعنی بھونی گئی وہ آگ کی گرمی سے جوش کھاتی تھی مگر عقل اس سے کہتی تھی کہ تیرے پاس کوئی ڈرانے والا نہ پہنچا تھا یعنی کیا ایسے واقعات نہ پیش آئے تھے جن سے تو متنبہ ہوتی اس کا جواب وہ اس شکنجہ اور اس مصیبت میں سے وہ دیتی تھی جو کفار دیں گے یعنی کیوں نہیں ضرور آیا تھا خیر تو وہ کہتی تھی کہ اگر میں اب کے اس گردن شکن تکلیف سے بچ جاؤں تو اب دریا ہی میں رہوں گی اور تالاب میں کبھی نہ رہوں گی اور بہت سا پانی تلاش کر کے بے کھٹکے ہو جاؤں گی اور ہمیشہ کے لئے چین اور سکھ میں چلی جاؤں گی غرضکہ وہ اسی قسم کی اپنے سے عہد کر رہی تھی کہ اگر اب کے اس پھندے سے نکل جاؤں تو رات دن عاقل کا دامن تھامے رہوں گی تا کہ میں اس کو چھوڑ کر پھر مصیبت میں نہ پڑ جاؤں۔

## بیان آنکہ عہد کردن احمق وقت گرفتار و ندم ہیچ سود ندارد کہ ولو ردوا لعادوا لما نھوا عنہ وانھم لکاذبون ہیچ کاذب وفا ندارد

اس کا بیان کہ احمق کا گرفتاری کے وقت عہد کرنا اور نادم ہونا کچھ مفید نہیں ہوتا کیونکہ وہ اگر واپس بھیج دیئے جائیں تو وہ ممنوعات کو دوبارہ عمل میں لائیں گے اور وہ بیشک جھوٹے ہیں" کوئی جھوٹا وفا نہیں کرتا ہے

| | |
|---|---|
| عقل می گفتش حماقت با تو است | با حماقت عہد را آید شکست |
| عقل اس سے کہتی تھی حماقت تیرے ساتھ ہے | حماقت کے ہوتے ہوئے عہد ٹوٹ جاتا ہے |
| عقل را باشد وفای عہدہا | تو نداری عقل روائے خربہا |
| عہدوں کی وفا عقل کے لئے ہے | تجھ میں عقل نہیں ہے اے گدھے کی قیمت بھرا! تو جا |
| چونکہ عقلت نیست نسیاں میر تست | دشمن و باطل کن تدبیر تست |
| چونکہ تجھے عقل نہیں ہے، بھول تیرے اوپر حکمراں ہے | وہ تیری تدبیر کو باطل کرنے والی اور دشمن ہے |
| از کمی عقل پروانہ خسیس | یاد نارد ز آتش و سوز و حسیس |
| کمینہ پروانہ عقل کی کمی کی وجہ سے | آگ اور سوزش اور آگ بھڑکنے کی آواز کو یاد نہیں کرتا ہے |
| چونکہ پرش سوخت توبہ می کند | آز و نسیانش بر آتش می زند |
| جب اس کے پر جلے توبہ کرتا ہے | حرص اور اس کی بھول آگ میں جھونک دیتی ہے |
| ضبط و درک و حافظی و یادداشت | عقل را باشد کہ عقل آنرا فراست |
| ضبط اور سمجھ اور نگہداشت اور یاد داشت | عقل میں ہوتی ہے کیونکہ عقل نے ان کو بلند کیا ہے |

| | |
|---|---|
| چونکہ گوہر نیست تابش چوں بود | چوں مذکر نے ایابش چوں بود |
| جب جوہر نہیں ہے تو چمک کیسے ہو؟ | جبکہ یاد دلانے والا نہیں ہے اس کی واپسی کیسے ہو؟ |
| ایں تمنا ہم زبے عقلی اوست | کہ نہ بیند کاں حماقت را چہ خوست |
| یہ تمنا بھی اس کی بے عقلی سے ہے | کیونکہ وہ نہیں دیکھتا کہ حماقت کی خصلت کیا ہے؟ |
| آں ندامت از نتیجہ رنج بود | نے زعقل روشن چوں گنج بود |
| وہ ندامت تکلیف کا نتیجہ تھی | نہ کہ روشن عقل کی وجہ سے جو خزانہ ہوتی ہے |
| چونکہ شد رنج آں ندامت شد عدم | می نیرزد خاک آں توبہ و ندم |
| جب تکلیف ختم ہوئی وہ ندامت ختم ہوگئی | وہ توبہ اور ندامت خاک کے برابر بھی نہیں ہے |
| آں ندم از ظلمت غم بست بار | پس کلام اللیل یمحوہ النہار |
| اس ندامت نے اس غم کی تاریکی کی وجہ سے بوجھ اٹھایا ہے | تو رات کی بات کو دن مٹا دیتا ہے |
| چوں برفت آں ظلمت و غم گشت خوش | ہم رود از دل نتیجہ و زادہ اش |
| جب وہ تاریکی ختم ہوئی اور غم خوشی بن گیا | دل سے اس کا نتیجہ اور پیداوار بھی چلی جاتی ہے |
| می کند او توبہ و پیر خرد | بانگ لوردو ولعادوا می زند |
| وہ توبہ کرتا ہے اور بوڑھی عقل | پکارتی ہے اگر وہ لوٹائے گئے تو پھر وہی کریں گے" |

وہ مچھلی نادم ہو رہی تھی مگر عقل اس سے کہہ رہی تھی کہ حماقت تیرے ساتھ ہے اور حماقت کے ساتھ عہد کا ٹوٹنا لازم ہے۔ پس تیری یہ ندامت قائم رہنے والی نہیں ہے۔ وفائے عہد تو عقل کا کام ہے اور عقل تجھے ہے نہیں تو وفائے عہد کیونکر ممکن ہے اور عقل ہی کو اپنے پیمان یاد رہتے ہیں اور وہی پردۂ نسیان کو چاک کرتی ہے نہ کہ حماقت۔ پس چونکہ تجھے عقل نہیں ہے اس لئے نسیان تجھ پر حاکم اور تیری تدبیر کا باطل کرنے والا اور اس کا دشمن ہے۔ دیکھو عقل کے نہ ہونے سے پروانہ کی یہ حالت ہوتی ہے کہ اس کو آگ اور اس کی سوزش اور اس کی آواز یاد نہیں رہتی۔ جب اس کے پر جلتے ہیں اس وقت وہ توبہ کرتا ہے اور کہتا ہے کہ اب اس کے پاس نہ پھٹکوں گا مگر نسیان اسے پھر آگ سے بھڑا دیتا ہے اور وجہ اس کی یہی ہے کہ ضبط اور ادراک محفوظ رکھنا اور یادداشت عقل کا کام ہے کیونکہ عقل ہی ان کو رفعت دیتی ہے اور عقل ہے نہیں تو یہ باتیں کیونکر ہو سکتی ہیں۔ اس لئے کہ یہ امور تو عقل کے تابع ہیں پس جبکہ متبوع ہی نہ ہو تو توابع کیونکر ہو سکتے ہیں۔ مثلاً جب موتی ہی نہ ہو تو اس کی چمک کیسے ہو سکتی ہے۔ اسی طرح جبکہ عقل نہ ہو جو یاد دلانے والی ہے تو اس کا اس فعل سے رجوع کیونکر ہو سکتا ہے۔ خیر تو اس مچھلی کی یہ تمنا بھی اس کی بے عقلی سے ناشی ہے کیونکہ وہ نہیں جانتی کہ حماقت کی عادت کیا ہے۔ حماقت کی عادت یہ ہے کہ وہ عہد کو بھلا دیتی ہے پس اگر وہ یہ جانتی تو عہد بھی نہ کرتی کیونکہ سمجھتی کہ ایسی حالت میں عہد کرنا فضول ہے۔ رہی یہ بات کہ

ندامت کیوں نہیں رہتی سو اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ ندامت اثر ہے تکلیف کا اور روشن اور خزانہ کی طرح قابل قدر عقل کا نتیجہ نہیں ہے۔ لہٰذا جبکہ تکلیف نہیں رہتی تو ندامت بھی نہیں رہتی۔ پس ایسی توبہ اور ندامت خاک کی برابر بھی نہیں ظلمت غم سے بیس مرتبہ ندامت ہوتی ہے لیکن جب وہ ظلمت نہیں رہتی تو وہ ندامت بھی نہیں رہتی۔ اور اس کی مثال ایسی ہوتی ہے جیسے ہارون الرشید کی کنیزک نے کہا تھا کہ رات کی بات رات گئی اس لئے کہ قاعدہ ہے کہ دن رات کی بات کو مٹا دیتا ہے اور جبکہ ظلمت غم جاتی رہی اور خوشی حاصل ہوگئی تو دل سے اس کا اثر جو اس سے پیدا ہوا تھا یعنی ندامت وہ بھی جاتا رہتا ہے۔ پس وہ پچھلی توبہ کرتی ہے مگر عقل تجربہ کار کہتی ہے کہ اگر پھر اس کو راحت ہو جاوے تو یہ پھر غافل ہو جاوے گی جیسے کہ حق سبحانہ کفار کی نسبت فرماتے ہیں کہ وہ دوزخ میں اپنے ناشائستہ افعال سے توبہ کریں گے اور کہیں گے کہ اگر ہم کو دنیا میں بھیج دیا جاوے تو ہم معاصی کا ارتکاب نہ کریں گے لیکن ان کا یہ بیان بالکل غلط ہے اگر ان کو پھر دنیا میں بھیج دیا جاوے تو یہ پھر معاصی کا ارتکاب کریں گے۔

## در بیان آنکہ وہم قلب عقل ست وستیزۂ اوست و با او ماند و او نیست

اس کا بیان کہ وہم عقل کا کھوٹا سکہ اور اس کا مخالف ہے اور اس کے مشابہ ہے اور وہ نہیں ہے

| | |
|---|---|
| عقل ضد شہوت ست اے پہلوان | آنکہ شہوت می تند عقلش مخواں |
| اے بہادر! عقل، شہوت کی ضد ہے | جو شہوت کا چکر کاٹے اس کو عقل نہ کہہ |
| وہم خوانش آنکہ شہوت را گداست | وہم قلب و نقد زر عقلہاست |
| اس کو وہم کہہ جو شہوت کا بھکاری ہے | وہم کھوٹا ہے اور عقلیں خالص سونا ہیں |
| بے محک پیدا نگردد وہم و عقل | ہر دو را سوی محک کن زود نقل |
| وہم اور عقل میں بغیر کسوٹی کے امتیاز نہیں ہوتا ہے | دونوں کو بہت جلد کسوٹی کی طرف نقل کر |
| ایں محک قرآن و حال انبیا | چوں محک مر قلب را گوید بیا |
| یہ کسوٹی قرآن اور انبیا کی سیرت ہے | کیونکہ کسوٹی کھوٹے کو کہتی ہے، آ جا |
| تا بہ بینی خویش راز آسیب من | کہ نہ اہل فراز و شیب من |
| تاکہ میری ضرب سے تو اپنے آپ کو دیکھ لے | کہ تو میرے نشیب و فراز کا اہل نہیں ہے |
| عقل را گر ارہ سازد دو نیم | ہمچو زر باشد در آتش او بسیم |
| اگر آرہ، عقل کے دو ٹکڑے کر دے | وہ سونے کی طرح آگ میں مسکرانے والی ہوگی |

اور چونکہ بیان کیا تھا کہ عقل یہ کہتی وہ کہتی ہے اس لئے اب عقل کی حالت بیان فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ تم جانتے ہو عقل کیا چیز ہے۔ عقل مخالف ہے خواہشات نفسانیہ کی پس جو قوت مدرکہ خواہشات نفسانیہ کے تابع ہوا سے عقل نہیں کہا جا سکتا۔ بلکہ جو شہوات کی مزاحمت نہ کرے اور ان کو آزاد چھوڑ دے اسے وہم کہنا چاہئے اب سمجھو کہ وہم ایک کھوٹا سونا ہے اور

کھرا سونا زرعقول ہے۔ رہی یہ بات کہ کھرا کھوٹا کیونکر معلوم ہو اس کے لئے ہم کہتے ہیں کہ یہ بات بدوں کسوٹی کے نہیں معلوم ہو سکتی۔ اور بدوں کسوٹی کے وہم و عقل میں امتیاز نہیں ہو سکتا۔ پس تم کو چاہیے کہ دونوں کو کسوٹی کے پاس لے جاؤ اور اس سے جانچو شاید تم کہو کہ کسوٹی کیا چیز ہے اس لئے ہم یہ بھی بتائے دیتے ہیں سنو۔ کسوٹی قرآن اور احوال انبیاء ہیں پس دونوں کے اقتضاءات کو ان سے ملا کر دیکھو جس کے اقتضاءات ان سے مل جاویں وہ عقل ہے اور جس کے نہ ملیں وہ وہم ہے یہ کسوٹی معروف کسوٹی کی طرح کھوٹے سونے (وہم) کو دعوت دیتی ہے کہ تو آ تا کہ تجھے میری تاثیر سے معلوم ہو کہ تیرا دعویٰ زری جھوٹا ہے اور تو میری جانچ کے قابل نہیں اور تو میرے امتحان میں پورا نہیں اتر سکتا۔ رہی عقل سو اس کی یہ حالت ہے کہ کسوٹی تو کسوٹی اگر اسے آرہ سے بھی دو ٹکڑے کر دیا جاوے تو وہ یوں ہی خنداں رہے گی جیسے آگ میں سونا۔

## مجاوبات موسیٰ کہ صاحب عقل بود با فرعون کہ صاحب وہم بود

(حضرت) موسیٰ کے جو عقلمند تھے فرعون کے ساتھ سوال و جواب جو وہمی تھا

| | |
|---|---|
| وہم مر فرعون عالم سوز را | عقل مر موسیٰ جاں افروز را |
| عالم سوز فرعون کے لئے وہم ہے | جان کو منور کرنے والے موسیٰ کے لئے عقل ہے |
| رفت موسیٰ بر طریق نیستی | گفت فرعونش بگو تو کیستی |
| (حضرت) موسیٰ فنا (کے مقام) کے طریقہ پر روانہ ہوئے | فرعون نے ان سے کہا، بتا تو کون ہے؟ |
| گفت من عقلم رسول ذوالجلال | حجۃ اللہ ام امانم از ضلال |
| انہوں نے کہا میں عقل ہوں، ذوالجلال کا رسول ہوں | میں اللہ کی حجت ہوں، گمراہی سے امن (دلانے والا ہوں) |
| گفت نے خامش رہا کن ہائے وہوی | نسبت و نام قدیمت را بگوی |
| اس نے کہا چپ، ہائے و ہو ختم کر | اپنا پہلا نام اور نسبت بتا |
| گفت کہ نسبت مرا از خاکدانش | نام اصلم کمترین بندگانش |
| فرمایا میری نسبت اس کے خاکداں سے ہے | میرا اصلی نام "اس کا کمترین بندہ" ہے |
| بندہ زادہ آں خداوند وحید | زادہ از پشت جواری و عبید |
| اس خدائے واحد کا غلام زادہ ہوں | لونڈیوں اور غلاموں کی پشت سے پیدا ہوا ہوں |
| نسبت اصلم زخاک و آب و گل | آب و گل را داد یزداں جان و دل |
| میری اصل کی نسبت خاک اور پانی اور مٹی سے ہے | پانی اور مٹی کو خدا نے جان و دل عطا فرما دیا ہے |
| مرجع ایں جسم خاکم ہم بخاک | مرجع تو ہم بخاک اے سہمناک |
| میرے اس خاکی جسم کا مرجع خاک ہے | اے ظالم! تیرا مرجع بھی خاک ہے |

| | |
|---|---|
| اصل ما و اصل جملہ سرکشاں | ہست از خاکے و آنرا صد نشاں |
| ہماری اصل اور سب متکبروں کی اصل | خاک سے ہے اور اس کی سو نشانیاں ہیں |
| نے مدد از خاک می گیرد تنت | از غذای خاک فربہ گردنت |
| کیا تیرا جسم خاک سے مدد حاصل نہیں کرتا ہے؟ | خاکی غذا سے تیری گردن موٹی ہے |
| چوں رود جاں می شود او باز خاک | اندراں گور مخوف سہمناک |
| جب روح نکل جائے گی وہ پھر خاک ہو جائے گا | خوفناک ڈراؤنی قبر میں |
| ہم تو وہم ما وہم اشباہ تو | خاک گردند و نماند جاہ تو |
| تو بھی اور ہم بھی اور تجھ جیسے بھی | خاک ہو جائیں گے اور تیرا رتبہ نہ رہے گا |
| گفت غیر ایں نسبت نامیت ہست | مر ترا آں نام خود اولیٰ ترست |
| اس نے کہا اس نسب کے علاوہ تیرا ایک اور نام ہے | وہ نام تیرے لئے زیادہ بہتر ہے |
| بندۂ فرعون و بندۂ بندگانش | کہ ازو پرورد اول جسم و جانش |
| فرعون کا غلام اور اس کے غلاموں کا غلام | جس سے شروع میں اس کے جسم و جان نے پرورش پائی |
| بندۂ باغی و طاغی و ظلوم | خزیں وطن بگریختہ از فعل شوم |
| تو ظالم اور سرکش باغی غلام ہے | برے کام کی وجہ سے تو اس وطن سے بھاگا ہے |
| خونی و غداری و حق ناشناس | ہم بریں اوصاف خود می کن قیاس |
| تو خونی ہے اور غدار ہے اور حق کو نہ پہچاننے والا ہے | اس پر اپنے اوصاف کو قیاس کر لے |
| در غریبی خوارد درویش و خلق | کہ ندانستی سپاس ماوحق |
| تو پردیس میں ذلیل ا ور محتاج اور شکستہ حال رہا | کیونکہ تو حق اور ہماری شکر گزاری کو نہ سمجھا |
| گفت حاشا کہ بود باآں ملیک | درخداوندی کس دیگر شریک |
| انہوں نے فرمایا خدا بچائے کہ اس مالک کے ساتھ ہو | کوئی دوسرا شریک خدائی میں |
| واحد اندر ملک اورا یار نے | بندگانش راجز او سالار نے |
| وہ سلطنت میں اکیلا ہے اور اس کا کوئی مددگار نہیں ہے | اس کے بندوں کا اس کے علاوہ سردار نہیں ہے |
| نیست خلقش را دگر کس مالکے | شرکتش دعویٰ کند جز ہالکے |
| اس کی مخلوق کا کوئی دوسرا شخص مالک نہیں ہے | اس کی شرکت کا (کون) دعویٰ کرے سوائے برباد ہونے والے کے |

| | |
|---|---|
| نقش او کردہ است و نقاش من اوست | غیر اگر دعویٰ کند او ظلم جوست |
| اس نے صورت بنائی ہے اور میرا صورتگر وہی ہے | غیر اگر دعویٰ کرے تو وہ ظالم ہے |
| تو نتانی ابروئے من ساختن | چوں توانی جان من بشناختن |
| تو میری ابرو (بھی) نہیں بنا سکتا | تو میری جان کو کیسے پہچان سکتا ہے؟ |
| بلکہ آں غدار و آں طاغی توئی | کہ کنی باحق تو دعویٰ دوئی |
| بلکہ تو وہ غدار اور سرکش ہے | جو خدا کے ساتھ دوئی کا دعویٰ کرتا ہے |
| گر بکشتم من عوانے را بسہو | نے برائی نفس کشتم نے بلہو |
| اگر میں نے ایک ظالم کو بھولے سے مار ڈالا | تو نفس کے لئے نہیں مارا نہ کھیل سے |
| من زدم مشتے ونا گہ اوفتاد | آنکہ جانش خود نہ بد جانے بداد |
| میں نے ایک مکا مارا اچانک گر پڑا | جس میں خود جان نہ تھی اس نے جان دیدی |
| من سگے کشتم تو مرسل زادگاں | صد ہزاراں طفل بے جرم وزیاں |
| میں نے ایک کتے کو مارا، تونے رسول کی اولاد کے | لاکھوں بے خطا اور بے قصور بچے |
| کشتۂ و خون شاں در گردنت | تا چہ آید برتو زیں خود خوردنت |
| قتل کئے ہیں اوران کا خون تیری گردن پر ہے | دیکھ تیری خون آشامی کا کیا وبال تجھ پر آئے گا؟ |
| کشتہ ذریت یعقوبؑ را | برامید قتل من مطلوب را |
| تو نے (حضرت) یعقوبؑ کی اولاد کو قتل کیا ہے | میرے قتل کی امید پر جو (تیرا) مقصود تھا |
| کوری تو حق مرا خد برگزید | سرنگوں شد انچہ نفست می پزید |
| تیرے اندھے پن کے لئے خدا نے مجھے چن لیا | تیرا نفس جو (خیال) پکا رہا تھا وہ اندھا ہو گیا |
| گفت اینہا را بہل بے ہیچ شک | ایں بود حق من و نان و نمک |
| اس (فرعون) نے کہا ان (باتوں) کو چھوڑ، بلاشک | میرا اور نان و نمک کا یہی حق تھا |
| کہ مرا پیش حشر خواری کنی | روز روشن بردلم تاری کنی |
| کہ تو مجمع کے سامنے میری توہین کرے | اور روشن دن کو میرے دل پر تاریک کر دے |
| گفت خواری قیامت صعب تر | گر نداری پاس من در خیر و شر |
| (موسیٰ نے) فرمایا کہ قیامت کی ذلت بہت سخت ہے | اگر تو اچھائی اور برائی میں میرا لحاظ نہ کریگا |

| زخم کیکے رانمی تانی کشید | زہر مارے راتو چوں خواہی چشید |
|---|---|
| جب تو ایک مچھر کا زخم برداشت نہیں کر سکتا | سانپ کے زہر کو کیسے چکھے گا؟ |
| ظاہراً کار تو ویراں می کنم | لیک خارے را گلستان |
| میں بظاہر تیرا کام تباہ کر رہا ہوں | لیکن میں کانٹے کو گلستان بنا رہا ہوں |

مولانا نے اوپر عقل اور وہم کا تشابہ بیان کیا تھا اور امتیاز کے لئے کسوٹی کی ضرورت بتلائی تھی اب دونوں کے امتیاز کو ایک مثال سے ظاہر فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ وہم تو فرعون عالم سوز کے لئے حاصل تھا اور عقل موسیٰ علیہ السلام کے لئے جو کہ جان کو منور کرنے والے ہیں۔ تفصیل اس کی یہ ہے کہ فرعون نے موسیٰ علیہ السلام سے سوال کیا اور کہا کہ بتلاؤ تم کون ہو اس پر انہوں نے طریق فنا اختیار کیا کہا میں اپنی ذات سے کچھ نہیں ہوں۔ ہاں حق سبحانہ کا صاحب عقل رسول اور اس کے بندوں پر اس کی حجت اور ان کے لئے گمراہی سے امان ہوں یہ سن کر فرعون نے کہا کہ بس چپ رہو اور ان فضولیات کو ختم کرو۔ اور اپنا پرانا نسب اور نام بیان کرو۔ اس پر انہوں نے فرمایا کہ آپ بڑا نسب یہ سمجھیں کہ میں خاک سے پیدا ہوا ہوں اور میرا اصلی نام خدا کا ایک ادنیٰ غلام ہے میں اس خدائے یکتا کے بندہ کا بیٹا ہوں اور اس کے غلاموں اور لونڈیوں سے پیدا ہوا ہوں۔ اصل نسب یہ ہے کہ میں خاک اور آب وگل سے پیدا ہوا ہوں اور حق سبحانہ نے آب وگل کو دل وجان عطا فرمائے ہیں یہ تو میری ابتدائی حالت تھی اب انتہائی حالت بتاتا ہوں میرا یہ جسم خاکی خاک ہی میں لوٹ بھی جاوے گا۔ اور صرف میں ہی نہیں بلکہ تو بھی خاک ہی میں لوٹے گا۔ غرض کہ ہم مطیعین حق سبحانہ اور تم سب سرکشوں کی اصل خاک ہے اور اس کی سینکڑوں علامتیں ہیں۔ دیکھو کیا تمہارا جسم خاک سے مدد نہیں لیتا اور غذائے خاکی سے تمہاری گردن موٹی نہیں ہوتی ضرور ہوتی ہے پس یہ کھلی علامت ہے تمہارے خاکی ہونے کی۔ جب تمہارا خاکی ہونا ظاہر ہو گیا تو اب میں کہتا ہوں کہ وہ روح ہے جس نے اس کو خاک سے علیحدہ کر رکھا ہے۔ جب وہ چلی جائے گی تو پھر یہ جسم ڈراؤنی قبر میں جا کر خاک میں مل جاوے گا اور ہم کو بھی اسی پر قیاس کر لو۔ پس ثابت ہوا کہ تو اور ہم اور تیرے تمام اشباہ وامثال خاک ہو جائیں گے اور تیرا جاہ قائم نہ رہے گا۔ یہ سن کر فرعون نے کہا کہ نہیں اس نسب کے علاوہ تمہارا ایک اور نام بھی ہے اور تمہارے لئے اس نام کا لینا زیادہ اولیٰ ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ تو وہ عبد فرعون اور اس کے غلاموں کا غلام ہے جس نے اس (فرعون) کے ذریعہ سے ابتداء سے اپنے جسم وجان کو پالا ہے اور تو اس کا ایک باغی اور سرکش اور ظالم غلام ہے جو اپنے منحوس فعل کے سبب اس کے پاس سے بھاگ گیا ہے اور بے وفا اور ناحق شناس ہے۔ یہ تیرے مختصر اوصاف ہیں تو اپنے دیگر اوصاف کو بھی انہیں پر قیاس کر لے۔ مثلاً تو غریب الوطنی میں ذلیل اور محتاج اور چیتھڑوں لگا ہے جس نے ہمارا شکر اور حق نہیں پہچانا اور اس کی بدولت اس حال کو پہنچا۔ اس پر موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا حاشا کہ اس شہنشاہ حقیقی کے ساتھ اس کی خدائی میں کوئی اور شریک ہو وہ اپنے ملک میں یکتا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور وہی اپنے بندوں کا حاکم ہے اس کے سوا کوئی اور حاکم نہیں اپنی مخلوق کا وہی مالک ہے اس کے سوا کوئی مالک نہیں اس کی شرکت کا کون دعویٰ کر سکتا ہے۔ بجز اس کے جو تباہ اور برباد ہونے والا ہو

میری تصویر اسی نے بنائی ہے اور میرا مصور وہی ہے اگر کوئی اور اس امر کا دعویٰ کرے تو وہ ظالم ہے تو میرا ایک ابرو نہیں بنا سکتا۔ پھر تو میری جان کا پیدا کرنا کیا جانے اور تو جو مجھے غدار وغیرہ کہتا ہے تو میری نسبت تو یہ الزام غلط ہے ہاں تو خود غدار اور سرکش ہے کہ حق سبحانہ کے ساتھ مشارکت کا مدعی ہے رہا یہ الزام کہ میں نے ایک پولیس مین کو قتل کیا یہ الزام ایک حد تک صحیح ہے۔ لیکن مجھ سے زیادہ اس جرم کا تو مجرم ہے کیونکہ اگر میں نے ایک پولیس مین کو خطاءً مار ڈالا ہے تو در حقیقت میں نے کوئی جرم نہیں کیا کیونکہ میں نے اسے نہ کسی خواہش نفسانی کی بناء پر مارا ہے اور نہ فضول مارا ہے۔ بلکہ حقیقت اس کی یہ ہے کہ میں نے اس کے ایک گھونسہ مارا تھا اس سے وہ دفعۃً گر گیا۔ اور جس میں خود ہی جان نہ تھی۔ اس مردہ (روحانی) نے جان دیدی۔ خلاصہ یہ کہ میرا قصد اس کے قتل کا نہ تھا بلکہ وہ قتل اتفاقی تھا۔ پھر وہ چنداں معصوم الدم بھی نہ تھا کیونکہ کافر تھا۔ پس اگر میں نے ایک کتے کو خطاءً مار ڈالا تو کوئی جرم نہیں کیا۔ تو نے تو لاکھوں پیغمبر زادوں کو بے جرم اور بے قصور قتل کیا ہے اور تیری گردن پر ان کا خون ہے دیکھیے اس قدر خونخواری کا تجھ پر کیا وبال پڑتا ہے۔ تو نے اولاد یعقوب علیہ السلام کو قتل کیا ہے اس امید پر کہ تو مجھے جس کا قتل تجھے مقصود بالذات ہے قتل کر دے لیکن تیری آنکھوں میں خاک جھونک کر حق سبحانہ نے محفوظ رکھا اور برگزیدہ کیا اور جو خیالات تیرا نفس پکار رہا تھا ان کو منقلب کر دیا اس پر فرعون نے جواب دیا کہ ان باتوں کو چھوڑ اور یہ بتا کہ کیا میرا اور میرے نان و نمک کا یہی حق ہے کہ تو مجھے میری جماعت کے روبرو ذلیل کرتا ہے اور روز روشن کو مجھ پر تاریک کرتا ہے۔ یہ سن کر حضرت موسیٰ علیہ السلام نے جواب دیا کہ اس ذلت سے کیا ڈرتا ہے قیامت کی رسوائی سے ڈر وہ زیادہ سخت ہے۔ جو تجھے لامحالہ حاصل ہوگی۔ اگر تو بھلائی اور برائی میں میرا لحاظ نہ رکھے گا۔ اور میری اطاعت نہ کرے گا تو غور تو کر کہ جب تو ایک پسو کے ڈنک کی تکلیف یعنی معمولی ذلت نہیں برداشت کر سکتا تو سانپ کا زہر (اتنی بڑی رسوائی) کیونکر پی سکتا ہے۔ یہ صحیح ہے کہ میں بظاہر تیرا بنا بنایا کھیل بگاڑ رہا ہوں لیکن حقیقت میں کانٹے کو گلستاں اور تجھ ناقابل کو قابل بنا رہا ہوں۔

## بیان آنکہ عمارت در ویرانی است و جمعیت در پریشانی و درستی در شکستگی و مراد در بے مرادی و وجود در عدم وعلیٰ ھٰذا البقیۃ الاضداد والازواج

اس کا بیان کہ تعمیر تخریب میں اور دل جمعی پریشانی میں اور درستی شکستگی میں اور مراد بے مرادی میں اور وجود عدم میں ہے اسی پر بقیہ ضدوں اور جوڑوں کو قیاس کر

| آں یکے آمد زمیں رامی شگافت | ابلہے فریاد کرد و بر نتافت |
|---|---|
| ایک شخص آیا زمین کھودنے لگا | ایک احمق نے شور کیا اور برداشت نہ کر سکا |
| کایں زمیں را از چہ ویراں می کنی | می شگافی و پریشاں می کنی |
| کہ تو اس زمین کو کیوں ویران کرتا ہے؟ | کھود رہا ہے اور بکھیر رہا ہے |
| گفت اے ابلہ برو بر من مراں | تو عمارت از خرابی باز داں |
| اس نے کہا اے احمق! جا مجھ پر (حکم) نہ چلا | (پہلے) تعمیر اور تخریب کے فرق کو سمجھ لے |

| | |
|---|---|
| کے شود گلزار و گندم زار ایں | تانگردد زشت وویراں ایں زمیں |
| یہ چمن اور گیہوں کا کھیت کب بن سکتی ہے؟ | جب تک یہ زمین بدنما اور ویران نہ ہو |
| کےشود بستان وکشت وبرگ وبر | تانگردد نظم او زیر و زبر |
| باغ اور کھیتی اور پتے اور پھل کیونکر ہوں | جب تک اس کی ترتیب زیر و زبر نہ ہو |
| تانہ بشگافی بہ نشتر ریش چغز | کے شود نیکوو کے گردید نغز |
| جب تک تو نشتر سے بدزخم کو نہ چیرے | وہ اچھا اور شفایاب کب ہو سکتا ہے؟ |
| تانسوزد خلطہایت از دوا | کے رود سوزش کجا یا بد شفا |
| جب تک دوا سے تیری رطوبتیں نہ جلیں | اس کو فائدہ کب ہوسکتا ہے اور شفایاب کب ہوسکتا ہے؟ |
| پارہ پارہ کردہ درزی جامہ را | کس زند آں درزی علامہ را |
| درزی نے کپڑے کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا | اس ماہر درزی کو کون مارتا ہے؟ |
| کہ چرا ایں اطلس برگزیدہ را | بردریدی چہ کنم بدریدہ را |
| کہ اس منتخب اطلس کو کیوں | تو نے پھاڑا؟ میں پھٹے ہوئے کا کیا کروں؟ |
| ہر بنائے کہنہ کا باداں کنند | نے کہ اول کہنہ را ویراں کنند |
| جس پرانی بنیاد کو آباد کرتے ہیں | کیا پہلے پرانے کو ویران نہیں کرتے ہیں؟ |
| ہمچنیں نجار واحداد و قصاب | ہست شاں پیش ازعمارتہا خراب |
| اسی طرح بڑھئی اور لوہار اور قصائی | تعمیرات سے پہلے ان کی تخریب ہے |
| آں ہلیلہ واں بلیلہ کوفتن | زاں تلف کردند معموری تن |
| ہیڑ اور بہیڑے کا کوٹنا | اس بربادی سے (لوگوں نے) جسم کی تعمیر کی ہے |
| تانکوبی گندم اندر آسیا | کے شود آراستہ زاں خوان ما |
| جب تک تو گیہوں کو چکی میں نہ پیسے گا | اس سے ہمارا دستر خوان کب آراستہ ہو گا |

اب مولانا مضمون سابق کو امثلہ سے واضح فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ایک شخص زمین کو (ہل وغیرہ سے) پھاڑ رہا تھا ایک احمق کو دیکھ کر تاب نہ رہی اور چلا اٹھا کہ ارے زمین کو کیوں خراب کر رہا ہے اور اسے کیوں پھاڑتا اور پراگندہ کرتا ہے۔ اس نے جواب دیا کہ او بیوقوف جا اپنا کام کر اور مجھ سے مت الجھ پہلے تو یہ سیکھ کہ سنوارنا کسے کہتے ہیں اور بگاڑنا کسے۔ بھلا تو یہ تو بتا کہ جب تک یہ زمین خراب اور ویران نہ ہوگی اس وقت تک باغ اور گیہوں کا کھیت کیسے بن سکتی

ہے اور جب تک یہ زمین تلپٹ نہ ہوگی اس وقت تک اس سے باغ اور کھیتی اور پتے اور پھل کیسے پیدا ہو سکتے ہیں اور جب تک تو نشتر سے منہ بند زخم کو نہ چیرے گا اس وقت تک وہ کیسے اچھا ہو سکتا ہے۔ اور جب تک دوا سے تیری اخلاط فاسدہ فنا نہ ہوں گی اس وقت تک تیری تکلیف کیونکر دور ہوگی اور تجھے شفا کیسے حاصل ہوگی دیکھ درزی کپڑے کو ٹکڑے ٹکڑے کرتا ہے لیکن کبھی کوئی شخص اس درزی کامل سے یہ کہتا ہے کہ تو نے اس اعلیٰ درجہ کے اطلس کو کیوں پھاڑا اب میں اس پھٹے ہوئے کو کیا کروں اور دیکھ جس پرانی عمارت کو تعمیر کرتے ہیں کیا اول اسے گراتے نہیں ہیں ضرور گراتے ہیں علیٰ ہذا بڑھئی لوہار قصاب سب یہی کرتے ہیں کہ اصلاح سے پہلے افساد کرتے ہیں۔ علیٰ ہذا ہلیلہ و بلیلہ کو کوٹ کر ان کے جسم کو خراب کرتے ہیں اور پھر ان کو تلف کر کے جسم کی اصلاح کرتے ہیں اور دیکھ جب تک گیہوں کو چکی میں نہ پیسا جاوے اس وقت تک ہمارا دستر خوان کھانوں سے کیونکر مالا مال ہو سکتا ہے۔ ان تمام وجوہ سے معلوم ہوا کہ اصلاح سے پہلے افساد ہوتا ہے۔ پس ثابت ہوا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا ارشاد ظاہر اکار تو ویران میکنم الخ نہایت درست ہے۔

## جواب دادن موسیٰ علیہ السلام فرعون را در تہدید او

حضرت موسیٰ علیہ السلام کا فرعون کو جواب دینا اس کی دھمکی کے بارے میں

| | |
|---|---|
| ایں تقاضا کرد آں نان و نمک | کہ ز شستت وار ہانم اے سمک |
| اس نان و نمک نے یہ چاہا | کہ اے مچھلی! تجھے میں کانٹے سے بچا دوں |
| گر پذیری پند موسیٰ وارہی | از چنیں شست بدنا منتہی |
| اگر تو موسیٰ کی نصیحت کو قبول کرلے گا تو نجات پا جائیگا | ایسے برے ختم نہ ہونے والے کانٹے سے |
| بسکہ خود را کردۂ بندہ ہوا | کرمکے را کردۂ تو اژدہا |
| تو نے اپنے آپ کو خواہش کا ایسا غلام بنا لیا ہے | (کہ) تو نے کیڑے کو اژدھا بنا لیا ہے |
| اژدہا را اژدہا ' آوردہ ام | تا باصلاح آورم من دمبدم |
| میں اژدہے کے لئے اژدہا لایا ہوں | تاکہ میں اصلاح کے لئے ہر وقت کام میں لاؤں |
| تادم آں ازدم ایں بشکند | مار من آں اژدہا را برکند |
| تاکہ اس کی پھنکار کو اس کی پھنکار دبا دے | میرا سانپ اس اژدھے کو برباد کر دے |
| گر رضا دادی رہیدی از دو مار | ورنہ از جانت برآرد آں دمار |
| اگر تو راضی ہوگیا ' تو دونوں سانپوں سے بچ گیا | ورنہ وہ تیری جان کو ہلاک کر دے گا |

اب پھر موسیٰ علیہ السلام کی گفتگو کی طرف رجوع فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا کہ تو جو مجھے اپنے احسانات یاد دلاتا ہے اس کے متعلق یہ ہے کہ تیرے احسانات ہی کا سبب ہے کہ میں تجھے اس پھندے سے

چھڑانا چاہتا ہوں۔ پس اگر تو میری نصیحت مان لے گا تو اس لانہایت اور برے پھندے سے نجات پا جاوے گا۔ ورنہ ہمیشہ اس میں محبوس رہے گا۔ چونکہ تو نے اپنے کو اپنی خواہشات نفسانیہ کا غلام بنا دیا ہے اور اپنے کیڑے کی طرح ضعیف نفس اژدہا بنا لیا ہے اس لئے میں بھی اس اژدہائے نفس کے مقابلہ کے لئے ایک اژدہائے عصا لایا ہوں تاکہ میں ہر وقت اس کی اصلاح کرتا رہوں۔ اور اس کی شوکت وقوت کو اس کے ذریعہ سے توڑتا رہوں۔ اس وقت تو دو اژدھوں کے درمیان میں پھنسا ہوا ہے۔ ایک اژدہائے نفس ہے اور دوسرا اژدہا عصا پس اگر تو میری اطاعت پر رضامند ہو جاوے تو تو ان دونوں سے بچ جاوے گا۔ ورنہ یہ دونوں تجھے ہلاک کر ڈالیں گے۔

## جواب فرعون موسیٰ علیہ السلام را وتہدید او

فرعون کا حضرت موسیٰ کو جواب دینا اور اس کی دھمکی

| | |
|---|---|
| گفت الحق سخت استا جادوئی | کہ درافگندی بمکر اینجا دوئی |
| اس نے کہا یقیناً تو جادو کا بڑا استاد ہے | کہ تو نے مکر سے یہاں اختلاف پیدا کر دیا |
| خلق یک دل را تو کردی دو گروہ | جادوئی رخنہ کند در سنگ و کوہ |
| تو نے ایک دل مخلوق کو دو گروہ کر دیا | تیری جادوگری پتھر اور پہاڑ میں شگاف ڈالتی ہے |

## نفی کردن موسیٰ علیہ السلام جادوئی وسحر را از خود

حضرت موسیٰ علیہ السلام کا اپنے بارے میں سحر اور جادوگری کا انکار کرنا

| | |
|---|---|
| گفت ہستم غرق پیغام خدا | جادوئی کہ دید با نام خدا |
| انہوں نے فرمایا میں خدا کے پیغام میں مستغرق ہوں | خدا کے نام کے ساتھ جادوگری کس نے دیکھی ہے؟ |
| غفلت و کفرست مایہ جادوئی | مشعلہ دینست جان موسوئی |
| جادوگری کا (اللہ سے) غفلت اور کفر پر ہے | موسیٰ کی جان دین کی مشعل ہے |
| من بجادویاں چہ مانم اے وقیح | کز دمم پر رشک می گردد مسیح |
| اے بے شرم! میں جادوگروں سے کیسے مشابہ ہوں؟ | کہ میرے دم سے مسیح پر رشک بنتے ہیں |
| من بجادویاں چہ مانم اے جنب | کہ ز جانم نور می گیرد کتب |
| اے ناپاک! مجھے جادوگروں سے کیا مشابہت ہے؟ | میری جان سے کتابیں نور حاصل کرتی ہیں |
| من بجادویاں چہ مانم اے خبیث | کز خدا نازل شود بر من حدیث |
| اے خبیث! مجھے جادوگروں سے کیا مشابہت ہے؟ | کیونکہ خدا کی جانب سے مجھ پر کلام نازل ہوتا ہے |

چوں تو باپر ہوا بری پری | لاجرم بر من گماں آں می بری

تو چونکہ ہوس کے پردوں سے اڑتا ہے | لامحالہ مجھ پر بھی وہی گمان کرتا ہے

ہر کرا افعال دام و دد بود | بر کریمانش گمان بدبود

جس کے چرندوں اور درندوں کے کام ہوں | اس کا بھلوں کے بارے میں برا گمان ہوتا ہے

چوں تو جزو عالمی پس اے مہیں | کل رابر وصف خود بینی غوی

چونکہ تو دنیا کا جزو ہے اس لئے اے ذلیل! | تو مجموعہ کو اپنی صفت کے مطابق گمراہ سمجھتا ہے

گر تو برگردی و برگردد سرت | خانہ را گردندہ بیند منظرت

اگر تو چکر کاٹے اور تیرا سر چکرائے | تیری آنکھ، گھر کو گھومنے والا دیکھے گی

ور تو در کشتی روی بریم رواں | ساحل یم را ہمی بینی دواں

اگر چلتے. دریا پر تو کشتی میں چلے | دریا کے کنارے کو دوڑتا ہوا دیکھے گا

گر تو باشی تنگدل از ملحمہ | تنگ بینی جملہ دنیا راہمہ

اگر تو جنگ سے تنگدل ہے | تو پوری دنیا کی فضا کو تنگ سمجھے گا

ور تو خوش باشی بکام دوستاں | اینجہاں بنمایدت چوں گلستاں

اگر تو دوستوں کے مقصد کے مطابق خوش ہے | یہ دنیا تجھے چمن جیسی نظر آئے گی

اے بسا کس رفتہ تا شام و عراق | او ندیدہ ہیچ جز کفر و نفاق

بہت سے انسان شام اور عراق گئے | انہوں نے کفر اور نفاق کے سوا کچھ نہ دیکھا

وے بسا کس رفتہ تا ہند و ہرے | او ندیدہ جز مگر بیع و شرے

بہت سے لوگ ہندوستان اور ہرات تک گئے | انہوں نے سوائے خرید و فروخت کے کچھ نہ دیکھا

وے بسا کس رفتہ ترکستان و چیں | او ندیدہ ہیچ جز مکر و کمیں

بہت سے لوگ چین اور ترکستان گئے | انہوں نے مکر اور گھات کی جگہ کے علاوہ کچھ نہ دیکھا

طالب ہر چیز اے یار رشید | جز ہماں چیزے کہ میجوید ندید

اے بھلے دوست! ہر چیز کے طلبگار نے | اسی چیز کو دیکھا جس کو وہ تلاش کرتا تھا

چوں ندارد مدرکے جز رنگ و بو | جملہ اقلیمہا راگو بجو

جبکہ اس کا محسوس سوائے رنگ و بو کے کچھ نہیں ہے | کہہ دے کہ سارے ممالک ڈھونڈ لے

| گاو در بغداد آمد ناگہاں | بگذرد او زیں سراں تا آں سراں |
|---|---|
| بیل اچانک بغداد میں آ گیا | اس جانب سے اس جانب گزر گیا |
| از ہمہ عیش و خوشیہا و مزہ | او نہ بیند جز کہ قشر خربزہ |
| تمام عیش اور خوشیوں اور مزے میں | وہ سوائے خربوزے کے چھلکے کے نہیں دیکھتا ہے |
| کہ بود افتادہ در راہ یا حشیش | لائق سیران گاوی یا خریش |
| جو راستہ میں پڑا ہو یا گھاس | جو گائے کی رفتار اور اس کی حماقت کے لائق ہے |
| خشک بر میخ طبیعت چوں قدید | بستہ اسباب و جانش لا یزید |
| وہ طبیعت کی میخ پر گوشت کے ٹکڑے کی طرح خشک ہے | وہ اسباب سے وابستہ ہے اس کی جان میں اضافہ نہیں ہوتا ہے |
| واں فضای خرق اسباب و علل | ہست ارض اللہ اے صدر اجل |
| اسباب اور علتوں کی شکست کی فضا | اے صدر اعظم! اللہ کی زمین ہے |
| ہر زماں مبدل شود چوں نقش جاں | نو بنو بیند جہانے در عیاں |
| جبکہ روح کا نقش ہر وقت تبدیل ہوتا رہتا ہے | تو وہ مشاہدہ میں ایک تازہ بتازہ جہان دیکھتا ہے |
| گر بود فردوس و انہار بہشت | چوں فسردہ یک صفت شد گشت زشت |
| خواہ فردوس اور جنت کی نہریں ہوں | جب ٹھٹھر کر ایک صفت بن جائیں تو بری ہیں |
| اے زغفلت از مسبب بے خبر | بندۂ اسباب گشتی ہمچو خر |
| اے وہ کہ غفلت کی وجہ سے سبب پیدا کرنے والے سے بے خبر ہے | تو گدھے کی طرح اسباب کا بندہ بن گیا ہے |
| لاجرم اعمیٰ دل و سرگشتۂ | مضطرب احوال و مضطر گشتۂ |
| لامحالہ تو دل کا اندھا اور دیوانہ ہو گیا ہے | پریشان حال اور مجبور ہو گیا ہے |
| چشم بکشا و مسبب رانگر | تا شوی فارغ ز اسباب |
| آنکھ کھول اور سبب پیدا کرنے والے کو دیکھ | تاکہ تو نقصان کے اسباب سے نجات پا جائے |

یہ سن کر فرعون نے کہا کہ واقعی بات یہ ہے کہ تو نہایت کامل جادوگر ہے تو نے اپنے مکر سے ہمارے لوگوں میں تفرقہ ڈال دیا۔ لوگ متحد و متفق تھے تو نے ان کو دو گروہ کر دیا اور تجھ سے یہ کچھ بعید نہیں کیونکہ جادوگر تو پتھر اور پہاڑ میں روزن کر دیتا ہے اس کے جواب میں موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ میں پیغام خداوندی میں غرق ہوں اور ہر دم مجھ پر وحی آتی رہتی ہے ایسی حالت میں جادوگر کیسے ہو سکتا ہوں کیونکہ جادوگری تو نام خدا سے بھی ضد ہے چہ جائیکہ پیغام خدا کے ساتھ جمع ہو جادوگری کا مادہ تو

| | |
|---|---|
| دوزخ درویش مظلوم کنوں | وای آنکہ یا بمش ناگہ زبوں |
| میں اب مظلوم فقیر کی دوزخ ہوں | اس پر افسوس ہے جس کو میں کمزور پاؤں |
| موسیا باشد کہ بکشائیم در | وز فضیلتہات گردم باخبر |
| اے موسیٰ! ہو سکتا ہے کہ تو مجھ پر دروازہ کھول دے | اور تیری فضیلتوں سے میں باخبر ہو جاؤں |
| موسیا باشد کہ یابم ما منے | وارہم از کثرت ماو منے |
| اے موسیٰ! ہو سکتا ہے کہ میں امن کی جگہ پالوں | میں تکبر اور خودی کی کثرت سے چھوٹ جاؤں |
| ہیں بگو با من کدامست آں چہار | کہ عوض خواہیم دادن بر شمار |
| ہاں بتا مجھے وہ چار کیا ہیں؟ | جو مجھے تو بدلے میں دے گا شمار کر |

موسیٰ علیہ السلام نے فرعون سے کہا کہ تو میری ایک بات مان لے اور اس کو عمل میں لا۔ اس کے بعد اس کے عوض میں مجھ سے چار چیزیں لے لے۔ اس پر اس نے کہا کہ وہ ایک چیز کیا ہے اس کی کسی قدر تفصیل بیان کر آپ نے فرمایا کہ وہ ایک بات یہ ہے کہ تو علی الاعلان اس کا اقرار کر کہ خدا کے سوا اور کوئی خدا نہیں۔ وہ بلندی پر افلاک اور ستاروں اور پستی میں انسانوں شیاطین جنات اور جانوروں کا پیدا کرنے والا ہے نیز دریاؤں پہاڑوں اور جنگلوں اور بیابانوں کا بھی خالق ہے۔ اس کی سلطنت غیر محدود ہے اور وہ بے نظیر و بے مثل ہے وہ ہر شخص اور ہر مکان کا نگہبان ہے اور عالم میں ہر جاندار کو رزق دینے والا ہے۔ نیز وہ آسمانوں اور زمینوں کا محافظ ہے اور نباتات میں پھول پیدا کرنے والا ہے۔ اپنے بندوں کے دلوں کی باتوں پر مطلع ہے۔ سرکشوں پر حاکم اور ان کی سرکوبی کرنے والا ہے وہ ہر بادشاہ کا بادشاہ ہے حکم اسی کا ہے اور وہ جو چاہتا ہے کرتا ہے کوئی اس کی مزاحمت نہیں کر سکتا۔ یہ سن کر اس نے کہا کہ اچھا وہ چار چیزیں بھی بیان کر جو مجھے معاوضہ میں ملیں گی تاکہ شاید اس عمدہ وعدہ کے سبب میرے کفر کا شکنجہ ڈھیلا ہو جاوے۔ اور میں اس سے نکل سکوں اور ممکن ہے کہ ان اچھے اور متضمن وعدوں کے سبب مجھ سے اور سینکڑوں کے کفر کا قفل بھی کھل جاوے۔ اور وہ مسلمان ہو جائیں اور ممکن ہے کہ جنت کی جوئے شہد سے یہ عداوت کا زہر میرے جسم میں شہید ہو جاوے۔ اور میں تیرا دوست ہو جاؤں یا اس کی جوہائے شیر کے پرتو سے میری پابند نفس عقل پرورش پائے یا اس کی جوہائے شراب کے پرتو سے میں مست ہو جاؤں۔ اور حکم حق کی چاشنی سے واقف ہو جاؤں۔ یا ممکن ہے کہ اس کی پانی کی ندیوں کے لطف سے میرا تن جو شور زمین کی مانند اور ویران ہے تازگی حاصل کرلے اور میری اس زمین شور میں سبزۂ معرفت حق سبحانہ پیدا ہو جاوے اور میرا یہ کانٹوں کا کھیت یعنی جسم جنت الماویٰ بن جاوے اور ممکن ہے کہ اس بہشت اور اس کی چاروں مذکورہ بالا نہروں کے پرتو سے جان اعانت حق سبحانہ کو اپنا معین بنانے کی طالب ہو جس طرح کہ اب میں دوزخ کے عکس سے آگ بن رہا ہوں اور قہر سے مخلوط ہوں اور جیسا کہ آتش دوزخ کے پرتو سے سانپ کی طرح مستحقین جنت پر زہر اگل رہا ہوں اور جیسا کہ دوزخ کے گرم پانی کے جوش کے اثر سے میرے آب ظلم نے مخلوق کو غرق کر کے بوسیدہ کر دیا ہے یا جس طرح کہ دوزخ کے طبقہ زمہریر کے اثر سے کرۂ زمہریر اور دل سرد ہو رہا ہوں یا جیسا کہ دوزخ کے اثر سے دوزخ کی مانند ہو رہا

ہوں اور مظلوم غریبوں کے لئے دوزخ بن رہا ہوں اور بزبان حال کہتا ہوں کہ خرابی ہے اس کے لئے جس کو میں مغلوب پاؤں کیونکہ وہ میرے پنجہ قہر سے بچ نہیں سکتا اور اے موسیٰ ممکن ہے کہ تو وعدوں کی تفصیل سے میرے لئے ہدایت کا دروازہ کھول دے۔ اور میں تیری فضیلتوں سے واقف ہو جاؤں اور ممکن ہے کہ مجھے جائے امن مل جاوے اور میں اپنی کثرت نفسانیت سے نجات پاؤں۔ اچھا تو اب بیان کر دے کہ وہ چار لباس جو تو مجھے معاوضہ میں دے گا وہ کیا ہیں اور انہیں گن۔

## شرح کردن موسیٰ آں چار فضیلت راجہت پامردی ایمان فرون

### حضرت موسیٰ کا ان چار فضیلتوں کی تشریح کرنا جو فرعون کے ایمان کا بدلہ ہوں گی

| گفت موسیٰ کاولین آں چہار | صحتے باشد تنت را پائیدار |
|---|---|
| (حضرت) موسیٰ نے فرمایا ان چاروں میں سے پہلی یہ ہے | کہ تیرے جسم کو پائیدار صحت حاصل ہو گی |
| ایں عللہائی کہ در طب گفتہ اند | دور باشد از تنت اے ارجمند |
| وہ بیماریاں جو طب میں مذکور ہیں | اے بااقبال! تیرے جسم سے دور ہوں گی |
| ثانیاً باشد ترا عمر دراز | کہ اجل داروز عمرت احتراز |
| دوسرے تیری عمر دراز ہو گی | کیونکہ موت تیری عمر سے احتراز کرے گی |
| ویں نباشد بعد عمر مستوی | کہ بناکام از جہاں بیروں روی |
| ایک ہموار عمر کے بعد یہ نہ ہو گا | کہ تو دنیا سے ناکام جائے |
| بلکہ خواہان اجل چوں طفل شیر | نے زرنجے کہ ترا دارد اسیر |
| بلکہ موت کا خواہاں ہو کر جس طرح دودھ پیتا بچہ | نہ کہ کسی بیماری کی وجہ سے جس نے تجھے قیدی بنا لیا ہو |
| مرگ جوباشی ولے نز عجز و رنج | بلکہ بینی در خراب خانہ گنج |
| تو موت کا جویاں ہو گا لیکن عجز اور تکلف کی وجہ سے نہیں | بلکہ تو گھر کی ویرانی میں خزانہ دیکھے گا |
| پس بدست خویش گیری تیشۂ | می زنی برخانہ بے اندیشۂ |
| تو اپنے ہاتھ میں کدال لے گا | بے تامل گھر پر مارے گا |
| کہ حجاب گنج بینی خانہ را | مانع صد خرمن ایں یک دانہ را |
| کیونکہ تو گھر کو خزانہ کا پردہ سمجھے گا | ایک دانہ کو سو کھلیانوں کا مانع (سمجھے گا) |
| پس در آتش افگنی ایں دانہ را | پیش گیری تیشۂ مردانہ را |
| تو اس دانہ کو آگ میں پھینک دے گا | مردانہ کدال کو سامنے رکھے گا |

| برکنی ایں خانۂ تن بے دریغ | تابروں آید مہت از زیر میغ |
|---|---|
| بے تامل اس جسم کے گھر کو اکھاڑ دے گا | تاکہ تیرا چاند ابر کے نیچے سے نکل آئے |
| اے بیک برگے زباغے ماندۂ | ہمچو کرمے برگش از رز راندۂ |
| اے وہ! جو ایک پتے کی وجہ سے ایک باغ سے محروم ہو گیا ہے | اس کیڑے کی طرح جس کو ایک پتے نے انگور سے ہٹا دیا ہے |
| چوں کرم ایں کرم را بیدار کرد | اژدہای جہل را ایں کرم خورد |
| جب اللہ کے کرم نے اس کیڑے کو بیدار کر دیا | اس کیڑے نے جہل کے اژدہے کو نگل لیا |
| کرم کرمے شد پراز میوہ درخت | ایں چنیں تبدیل کرد او نیک بخت |
| کیڑا انگور کی بیل میوہ بھرا درخت بن گیا | اس نیک بخت نے اس طرح تبدیلی کر لی |

## تفسیر کنت کنزاً مخفیاً فاحببت ان اعرف فخلقت الخلق لاعرف

میں چھپا ہوا خزانہ تھا تو میں نے چاہا کہ میں پہچانا جاؤں تو میں نے مخلوق پیدا کی تاکہ میں پہچانا جاؤں کی تفسیر

| خانہ برکن کز عقیق ایں یمن | صد ہزاراں خانہ شاید ساختن |
|---|---|
| گھر کھود ڈال یمن کے اس عقیق | لاکھوں گھر بنائے جا سکتے ہیں |
| گنج زیر خانہ است و چارہ نیست | از خرابی ہیں میندیش و مایست |
| خزانہ گھر کے نیچے ہے اور کوئی تدبیر نہیں ہے | ویرانی کی فکر نہ کر اور نہ ٹھہر |
| کہ ہزاراں خانہ از یک نقد گنج | می تواں کردن عمارت نے زرنج |
| ایک نقد خزانے سے ہزاروں گھر | تکلیف کے بغیر تعمیر کئے جا سکتے ہیں |
| عاقبت ایں خانہ خود ویراں شود | گنج از زیرش یقیں عریاں شود |
| انجام کار یہ گھر خود ویران ہو گا | خزانہ یقینا اس کے نیچے سے ظاہر ہو گا |
| لیک آں تو نباشد زانکہ روح | مزد ویراں کردنستش آں فتوح |
| لیکن وہ تیری ملکیت نہ ہو گا کیونکہ روح کے لئے | وہ نذرانہ اس (جسم) کو ویران کرنے کی مزدوری ہے |
| چوں نکرد آں کار مزدش ہست لا | لیس للانسان الا ما سعیٰ |
| جب وہ کام نہ کیا' اس کی مزدوری معدوم ہے | انسان کے لئے وہی ہے جو اس نے کوشش کی |
| دست خائی بعد ازاں تو کاے دریغ | ایں چنیں ماہے بد اندر زیر میغ |
| اس کے بعد تو ہاتھ کاٹے گا کہ ہائے افسوس | ابر کے نیچے ایسا عمدہ چاند تھا |

| من نکردم انچہ گفتند از بہی | گنج رفت و خانہ و دستم تہی |
| --- | --- |
| جو بھلائی کی بات انہوں نے کہی میں نے نہ کی | خزانہ گیا اور گھر (بھی) اور میرا ہاتھ خالی ہے |
| مانع صد خرمن ایں یک دانہ بود | حائل گنج و حجاب ایں خانہ بود |
| سینکڑوں کھلیانوں کے لئے ایک دانہ مانع تھا | خزانہ میں حائل اور پردہ یہ گھر تھا |
| خانہ را اجرت گرفتی و کرے | نیست ملک تو بہ بیعے یا شرے |
| تونے گھر اجرت اور کرایہ پر لیا ہے | خرید و فروخت کے ذریعہ تیری ملکیت نہیں ہے |
| ایں کرے رامد تے او تا اجل | تا دریں مدت کنی دروے عمل |
| اس کرایہ کی مدت موت تک ہے | تاکہ تو اس مدت میں اس میں کام کرے |
| پارہ و دزی میکنی اندر دکاں | زیر ایں دکان تو مدفوں دو کاں |
| تو دکان میں چیتھڑے سی رہا ہے | اس دوکان کے نیچے دوکانیں مدفون ہیں |
| ہست ایں دکاں کرائی زود باش | تیشہ بستان و تکش رامی تراش |
| یہ دوکان کرایہ کی ہے جلدی کر | کدال لے اور اس کی تہ کو کھود |
| تا کہ تیشہ ناگہاں برکاں نہی | از دکان و پارہ دوزی وارہی |
| تاکہ تو کدال اچانک کان پر رکھدے | دکان اور چیتھڑے سینے سے نجات پا جائے |
| پارہ دوزی چیست خورد آب دناں | میزنی ایں پارہ بردلق گراں |
| چیتھڑے سینا کیا ہے؟ روٹی پانی کی خوراک | بھاری گدڑی پر تو یہ پیوند لگا رہا ہے |
| ہر زماں می درد ایں دلق تنت | پارہ بروے می زنی زیں خوردنت |
| یہ تیرے جسم کی گدڑی ہر وقت پھٹی رہتی ہے | تو اس خوراک سے اس پر پیوند لگاتا ہے |
| اے ز نسل بادشاہ کام یار | با خود آ زیں پارہ دوزی ننگ دار |
| اے بامقصد بادشاہ کی نسل سے | ہوش میں آ اس چیتھڑے سینے سے شرم کر |
| پارۂ برکن ازیں قعر دوکاں | تا بر آرد سر بہ پیش تو دوکاں |
| اس دکان کی تہ سے ٹکڑا ہٹا | تاکہ تیرے سامنے دوکانیں رونما ہوں |
| پیش ازاں کایں مہلت خانہ کرے | آخر آید تو نخوردہ زو برے |
| اس سے قبل کہ گھر کی کرایہ داری کا وقت | ختم ہو (اور) تونے اس سے کوئی پھل نہ کھایا ہو |

| پس ترا بیروں کند صاحب دکاں | ایں دکان را بر کند از روی کاں |
|---|---|
| پس تجھے دکان کا مالک نکال دے | اس دوکان کو کان کے منہ پر سے اکھاڑ دے |
| توز حسرت گاہ برسری زنی | گاہ ریش خام خود بر می کنی |
| تو کبھی حسرت سے سر پیٹے گا | کبھی اپنی بیوقوفی کی داڑھی نوچے گا |
| کاے دریغا آں من بود ایں دکاں | کور بودم برنخوردم زیں مکاں |
| کہ ہائے افسوس! یہ دکان میرے قبضہ میں تھی | میں اندھا تھا میں نے اس جگہ سے نفع حاصل نہ کیا |
| اے دریغا گنج را بگذاشتم | آب حیواں را بخاک انباشتم |
| ہائے افسوس! میں نے خزانہ ضائع کر دیا | آب حیات کو مٹی سے ڈھک دیا |
| اے دریغا بود ما را برد باد | تا ابد یا حسرتا شد للعباد |
| ہائے افسوس! ہمارا وجود برباد ہو گیا | قیامت تک "بندوں کے لئے حسرت ہے" رہ گیا |

## غرہ شدن آدمی بہ ذکاوت و تصورات طبع خویش و طلب نا کردن غیب کہ علم انبیاست علیہم السلام

انسان کا اپنی ذہانت اور اپنے طبعی تصورات سے دھوکے میں پڑنا اور علم غیب طلب نہ کرنا جو انبیاء علیہم السلام کا علم ہے

| دیدم اندر خانہ من نقش و نگار | بودم اندر عشق خانہ بے قرار |
|---|---|
| میں نے گھر میں نقش و نگار دیکھے | میں گھر کے عشق میں بے قرار تھا |
| ماندہ ام در خانہ حیران و نزار | لابد از معنیٰ شدم من عور و زار |
| میں گھر (کے معاملہ) میں حیران اور کمزور بن گیا | لامحالہ میں حقیقت سے خالی اور بدحال رہ گیا |
| عشق خانہ در دل من کار کرد | لاجرم از گنج ماندم دور و فرد |
| گھر کی محبت میرے دل میں کام کر گئی | میں لامحالہ خزانہ سے دور اور تنہا رہ گیا |
| بودم از گنج نہانی بے بر | ورنہ دستنبوی من بودے تبر |
| میں پوشیدہ خزانے سے بے خبر تھا | ورنہ تبر میرے ہاتھ کا گلدستہ ہوتا |
| آہ اگر داد تبر را دادمے | ایں زماں غم را تبرا دادمے |
| افسوس! اگر میں تبر کی قدر کر لیتا | اس وقت میں غم پر تبرا پڑھ دیتا |

| | |
|---|---|
| چشم را بر نقش می انداختم | ہمچو طفلاں عشقہامی باختم |
| میں نے نقش (و نگار) پر آنکھ جما دی | بچوں کی طرح محبت کرنے لگا |
| بس نکو گفت آں حکیم کامیار | کہ تو طفلی خانہ پر نقش و نگار |
| اس ماہر اور دانا نے بہت اچھا کہا ہے | کہ تو بچہ ہے (اور) گھر نقش و نگار سے بھرا ہوا ہے |
| در الٰہی نامہ بس اندرز کرد | کہ برآر از دودمان خویش گرد |
| الٰہی نامہ میں اس نے نصیحت کی ہے | کہ اپنے خاندان کو برباد کر |

اس کے جواب میں موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ چاروں میں پہلی چیز یہ ہے کہ تو ہمیشہ تندرست رہے گا اور تیرے جسم سے وہ تمام بیماریاں دور رہیں گی جو طب میں بیان کی گئی ہیں۔ دوسرے تیری عمر نہایت دراز ہوگی۔ کیونکہ موت کو تیری عمر کے فنا کرنے سے اس عرصہ دراز تک احتراز ہوگا۔ اور جب یہ عمر مستوی (یعنی وہ عمر جس کے اجزاء راحت میں تمام یکساں ہیں اور جس میں یہ بات نہیں کہ کبھی تکلیف ہو کبھی راحت) ختم ہو جاوے گی تو یہ نہ ہوگا کہ تو اس جہاں سے ناخوش جاوے بلکہ تو موت کا یوں ہی طالب ہوگا جس طرح بچہ دودھ کا ہوتا ہے مگر یہ خواہش کسی ایسی تکلیف کی بناء پر نہ ہوگی جس نے تجھے متقید کر رکھا ہو۔ اور تو موت کا خواہاں ہوگا مگر مجبوری اور تکلیف سے نہیں بلکہ اس کی وجہ یہ ہوگی کہ تو اپنے خانہ تن کی ویرانی میں ایک خزانہ دیکھے گا پس اس خزانہ کے ملنے کی توقع میں اس کی ویرانی کا خواہاں ہوگا اور اپنے ہاتھ میں تبر لے کر اس گھر پر بے کھٹکے بجانا شروع کرے گا۔ (مقصود یہ ہے کہ تو اس کی ویرانی کا بخوشی خواہاں ہوگا یعنی موت کا متمنی ہوگا۔ جیسا کہ وہ صاحب خانہ اپنے گھر کی تباہی کا بخوشی خواہاں ہوتا ہے جس کے گھر میں خزانہ ہوتا ہے اور خود اپنی خوشی سے اسے ویران کرتا ہے اور یہ معنی نہیں کہ تو خودکشی کرے گا کما یتوھم من الظاھر الکلام یا تیشہ مجاہدات و ریاضات سے اپنے خانہ ہوائے نفس کو ویران کرے گا۔ کما توھم فافھم ) کیونکہ تو اس گھر کو اس گنج یعنی حق سبحانہ کا پردہ دیکھے گا اور اس معمولی شے کو ایک نہایت عظیم الشان دولت کا مانع سمجھے گا۔ اس لئے تو اس معمولی شئے (تن) کو چولہے میں ڈالے گا اور تیشہ مردانہ لے کر اس مکان کی تخریب کے لئے آگے بڑھے گا۔ اور اس کو بلا کسی پچھتاوے کے کھود ڈالے گا۔ یعنی اس کے فنا ہونے کو بخوشی منظور کرے گا۔ جس کا یہ نتیجہ ہوگا کہ اس ابر کے نیچے سے تیرا چاند نکلے گا اور تجھے مطلوب حقیقی کا وصل عریاں حاصل ہوگا۔ یہاں سے مولانا مضمون ارشادی کی طرف انتقال فرماتے ہیں اور کہتے ہیں۔ اے وہ شخص جو ایک پتے (جسم) میں مشغول ہو کر ایک باغ (حق سبحانہ) سے غافل ہے۔ تیری ایسی مثال ہے جیسے ایک کیڑا جس کو ایک پتے نے اپنے اندر مشغول کر کے انگور سے دور کر دیا ہو اب مولانا جملہ معترضہ کے طور پر فرماتے ہیں لیکن کرم حق سبحانہ اس کیڑے کو ہوشیار کر دیتا ہے تو یہ کیڑا اپنے جہل کے اژدھے کو کھا جاتا ہے یعنی اس کا جہل فنا ہو جاتا ہے اور اس وقت وہ کیڑا دہ کیڑا ہو جاتا ہے جو میوۂ درخت سے سیر ہوتا ہے اور وہ خوش نصیب اس طرح پتے کو میوہ سے بدل دیتا ہے۔ خلاصہ یہ کہ گو آدمی کیڑے کی مانند ہے اور لذائذ جسمانیہ میں معروف ہے لیکن جب فضل حق سبحانہ شامل حال ہوتا ہے تو وہ متنبہ ہو کر ان کو چھوڑتا اور مشغول بحق سبحانہ ہوتا ہے جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اس کے رگ و ریشہ میں ذکر حق سما جاتا ہے اور وہ متخلق باخلاق اللہ ہو جاتا ہے خیر یہ تو جملہ معترضہ

تھا اب ہم مضمون سابق کو تمام کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اے منہمک فی اللذات الجسمانیہ تو اس خانہ جسم کو ویران کر اور عقیق یمنی کا خزانہ جو اس میں مستور ہے اسے نکال لے اور گھر کی بربادی کا کچھ خیال نہ کر کیونکہ اس عقیق یمنی کے خزانہ (حق سبحانہ) کے ذریعہ سے ایسے لاکھوں گھر بن سکتے ہیں۔ دیکھ خزانہ اس گھر کے نیچے مدفون ہے اور گھر ایک دن لامحالہ برباد ہو گا۔ پس تو اس کے ڈھانے میں سوچ بچار اور توقف مت کر۔ کیونکہ ہم بتلا چکے ہیں کہ اس ایک خزانہ کے مل جانے سے بے زحمت ایسے سینکڑوں مکان بنائے جاسکتے ہیں۔ (مقصود یہ ہے کہ جب حق سبحانہ تجھے مل جاویں گے تو وہ تیرے لئے ایسے سینکڑوں جسم بنا سکتے ہیں گو بوجہ ضرورت نہ ہونے کے نہ بناویں اس کے یہ معنی نہیں کہ تجھے قدرت حاصل ہو جاوے گی کہ تو جس تن مثالی کو چاہے اختیار کر لے اور اس میں متمثل ہو جائے۔ کما توھم) آخر یہ گھر جس کو تو بچانا چاہتا ہے ایک روز ضرور ویران ہو گا۔ اور اس کے نیچے سے وہ خزانہ ضرور نکلے گا۔ لیکن اگر خود تو نے اسے ویران نہ کیا تو تجھے وہ خزانہ نہ مل سکے گا کیونکہ یہ دولت تو روح کے لئے اس کے اس گھر کو ویران کرنے کا معاوضہ ہے اور جبکہ اس نے وہ کام نہیں کیا تو اجرت بھی اس کو نہ ملے گی اس لئے کہ آدمی کو وہی ملتا ہے جس کے لئے وہ کوشش کرتا ہے۔ پس اس وقت تو غم و غصہ سے ہاتھ کاٹے گا اور کہے گا کہ ہائے افسوس ایسا چاند اس ابر کے نیچے تھا اور لوگوں نے مجھ سے کہا تھا کہ اس ابر میں ایک چاند مستور ہے پس تو اس ابر کو الگ کرتا کہ چاند نکل آئے۔ لیکن جو بھلائی کی بات انہوں نے مجھ سے بیان کی تھی وہ میں نے نہیں کی اور خزانہ بھی جاتا رہا اور میرا گھر بھی گیا اور میں بالکل خالی ہاتھ رہ گیا۔ ہائے افسوس کہ ایک معمولی شئے اتنی بڑی دولت سے مانع ہو گئی تھی اور خزانہ کا پردہ اور اس کے اور میرے درمیان حائل یہ گھر ہو گیا تھا اب مولانا اس کا افسوس نقل کر کے دوسرے عنوان سے نصیحت فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اے شخص یہ گھر خرید فروخت وغیرہ کے ذریعہ سے تیری ملک نہیں ہے بلکہ تو نے کرایہ پر لے رکھا ہے اور اس اجارہ کی ایک مدت ہے اور وہ مدت موت تک ہے اور مقصود اس کرایہ پر دینے کا یہ ہے کہ تو کام کرے۔ مگر تو بجائے کام کے اس دوکان میں بیٹھا ہوا گدڑی میں پیوند لگا رہا ہے۔ حالانکہ اس مکان کے اندر ایک خزانہ بھی مستور ہے۔ ارے بے خبر یہ دوکان کرایہ کی ہے تو جلدی کر اور تیشہ لے کر اس دوکان کو کھود ڈال یعنی مجاہدات و ریاضات سے ہوائے نفسانی کو فنا کر دے تا کہ تیرا یہ تیشہ کان نقد تک پہنچے۔ اور دولت باطنی تجھے نصیب ہو اور تو اس پارہ دوزی سے نجات پاوے جانتے ہو کہ پارہ دوزی (یعنی پیوند لگانا) کیا چیز ہے۔ ضرورت سے زیادہ کھانا پینا جسے تن پروری کہتے ہیں پس تو جسم کی بھاری گدڑی پر غذائے زائد کے پیوند لگا رہا ہے اور ہر وقت تیری یہ گدڑی پھٹتی ہے اور جسم تحلیل ہوتا ہے اور اس کے ذریعہ سے قوائے شہوانیہ و غضبیہ میں فتور آتا ہے مگر تو کھانا کھا کر پھر اس کی تکمیل کر دیتا ہے اور اس میں پیوند لگا دیتا ہے اور شکست نہیں ہونے دیتا۔ ارے بھلے مانس تجھے معلوم بھی ہے کہ تو کون ہے تو ایک فیروز مند روحانی بادشاہ آدم علیہ السلام کی اولاد میں سے اور ایک شاہزادہ ہے پس تو ہوش میں آ اور عالی ہمتی اختیار کر اور اس پیوند لگانے یعنی تن پروری سے شرم کر تو اس دوکان جسم کی تہہ کا ایک ٹکڑا اڑا دے تا کہ سونے چاندی کی کانیں تیرے لئے ظاہر ہوں اور یہ کام اس وقت سے پہلے کر لے کہ اس کرایہ کے مکان کی میعاد ختم ہو اور مالک دوکان تجھ کو نکال باہر کرے اور دوکان کو کھود کر وہ اس خزانہ کو جو اس میں مدفون ہے نکال لے اور تو حسرت سے کبھی اپنا سر پیٹے اور کبھی داڑھی نوچے اور کہے کہ ہائے افسوس یہ دوکان میرے قبضہ میں تھی مگر میں اندھا تھا اس لئے اس سے فائدہ نہ اٹھا سکا۔ ہائے افسوس کہ میں نے اتنا عظیم الشان خزانہ چھوڑ دیا۔ اور گویا کہ آب

حیات کو خاک سے پُر کر دیا۔ ہائے افسوس ہماری ہستی برباد ہوگئی اور ہم لوگوں کے لئے قیامت کے لئے پچھتاوا باقی رہ گیا۔ میں نے اس مکان کو نقش و نگار سے آراستہ دیکھا اور اس کے عشق میں بے قرار ہو گیا اور اس کی خوبی میں متحیر رہ گیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس کی حقیقت اور باطن کے علم سے معرا رہا۔ اور اس کے عشق نے میرے دل پر اثر کیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ میں خزانہ سے دور اور جدا رہ گیا۔ مجھے خبر نہ تھی کہ اس میں ایسا خزانہ مستور ہے ورنہ کلہاڑا میرے ہاتھ میں ہوتا اور میں اسے کھود ڈالتا۔ افسوس اگر میں اس پر خوب کلہاڑا بجاتا تو اس وقت غم پر لعنت بھیجتا مگر میں تو اس کے نقش و نگاری کو دیکھتا تھا اور بچوں کی طرح ان پر عاشق تھا۔ اسے کھودتا کیونکر افسوس صد افسوس اب مولانا فرماتے ہیں کہ واقعی حکیم سنائی رحمۃ اللہ علیہ نے کیا خوب فرمایا ہے کہ اے شخص تو بچہ ہے اور مکان جسم مزین ہے مجھے اندیشہ ہے کہ تو اس پر فریفتہ نہ ہو جاوے اس لئے انہوں نے الٰہی نامہ میں بہت نصیحت کی ہے اور فرمایا ہے کہ اپنے کو مٹا دے۔

## تمامی شرح کردن موسیٰ علیہ السلام با فرعون فضیلت چہارگانہ

### حضرت موسیٰ کا فرعون سے چاروں فضیلتوں کی تشریح کو مکمل کرنا

| | |
|---|---|
| بس کن اے موسیٰ بگو وعدہ سوم | کہ دل من زاضطرابش گشت گم |
| اے موسیٰ بس کر تیسرا وعدہ بتا | کیونکہ میرا دل اس کی پریشانی سے گم ہو گیا ہے |
| گفت موسیٰ آں سوم ملک دو تو | دو جہانے خالص از خصم و عدو |
| حضرت موسیٰ نے فرمایا وہ تیسری دوہری حکومت ہے | دو جہان کی جو دشمن اور مخالف سے خالی ہے |
| بیشتر زاں ملک کا کنوں داشتی | کاں بد اندر جنگ وایں در آشتی |
| اس سلطنت سے بڑھ کر جو تو اس وقت رکھتا ہے | کیونکہ وہ جنگ میں ہے اور یہ صلح میں ہے |
| آنکہ در جنگت چناں ملکے دہد | بنگر اندر صلح خوانت چوں نہد |
| وہ خدا جو جنگ میں تجھے ایسا ملک عطا کر دیتا ہے | غور کر لے صلح میں تیرے سامنے کیسا دسترخوان بچھائے گا؟ |
| آں کرم کاندر جفا آنہات داد | در وفا بنگر چہ باشد افتقاد |
| جس کرم نے ظلم میں تجھے وہ کچھ دیا | غور کر وفاداری میں اس کی دلجوئی کیسی ہو گی؟ |
| گفت اے موسیٰ چہارم چیست زود | باز گو صبرم شد و حرصم فزود |
| اس نے کہا اے موسیٰ! چوتھی کیا ہے؟ جلد | کہہ دے میرا صبر جاتا رہا اور حرص بڑھ گئی ہے |
| گفت چارم آنکہ مانی تو جواں | موی ہمچوں قیر و رخ چوں ارغواں |
| فرمایا چوتھی یہ ہے کہ تو جوان رہے گا | بال تارکول کی طرح اور چہرہ گل بابونہ کی طرح (رہے گا) |

| | |
|---|---|
| رنگ و بو در پیش ما بس کاسدست | لیک تو پستی سخن کردیم پست |
| رنگ و بو ہمارے سامنے بہت بے قیمت ہیں | لیکن تو گھٹیا ہے (اس لئے) ہم نے گھٹیا بات کی |
| افتخار از رنگ و بو و از مکاں | ہست شادی و فریب کودکاں |
| رنگ و بو اور مکان پر فخر کرنا | بچوں کی خوشی اور دھوکا ہے |

## بیان ایں خبر کہ کلموا الناس علیٰ قدر عقولھم لا علیٰ قدر عقولکم حتیٰ لا یکذب اللہ و رسول صلی اللہ علیہ وسلم

اس حدیث کی تفصیل کہ لوگوں سے ان کی عقلوں کے انداز سے بات کیا کرو نہ کہ اپنی عقلوں کے انداز سے تا کہ اللہ اور اس کا رسول جھٹلا نہ دیا جائے

| | |
|---|---|
| چونکہ با کودک سروکارم فتاد | ہم زبان کودکاں باید کشاد |
| چونکہ میرا واسطہ بچے سے پڑ گیا | مجھے بھی بچوں کی زبان کھولنی چاہیے |
| کہ برو کتاب تا مرغت خرم | یا مویز و جوز و فستق آورم |
| کہ مدرسہ جا تیرے لئے پرند خرید دوں گا | یا منقیٰ یا اخروٹ یا پستہ لا دوں گا |
| جز شباب تن نمیدانی بگیر | ایں جوانی را بگیر اے خر شعیر |
| جسم کی جوانی کے علاوہ تو کچھ نہیں سمجھتا ہے، لے لے | اس جوانی کو اے گدھے! جو لے لے |
| ہیچ آژنگے نیفتد بر رخت | تازہ ماند ایں شباب فرخت |
| تیرے چہرے پر کوئی جھری نہ پڑے گی | یہ تیری مبارک جوانی تازہ رہے گی |
| نے نژند پیریت آید برو | نے قد چوں سرو تو گردد دوتو |
| نہ اس پر تیرے بڑھاپے کی ذلت آئے گی | نہ تیرا سرو جیسا قد ٹیڑھا ہو گا |
| نے شود زور جوانی از تو کم | نے بدنداں خللہا یا الم |
| تجھ میں سے جوانی کا زور نہ گھٹے گا | نہ دانتوں میں کوئی خرابی اور تکلیف (آئیگی) |
| نہ کمی در شہوت و طمث و بعال | کہ زناں را آید از ضعفت ملال |
| نہ شہوت اور جماع اور مباشرت میں کمی آئے گی | کہ عورتوں کو تیری کمزوری سے تکلیف ہو |
| نے شود مویت سفید و پشت خم | لیک خوشتر لحظہ لحظہ دم بدم |
| نہ تیرے بال سفید ہوں گے اور نہ کمر جھکے گی | بلکہ لحظہ بہ لحظہ اور دم بدم بہتر ہو گا |

| آنچنا بکشایدت فرشباب | کہ کشود آں مژدہ بر عکاشہ باب |
|---|---|
| تجھ پر جوانی کی شان و شوکت اس طرح کشادہ ہو گی | جس طرح (خدمت) عکاشہ پر اس خوشخبری نے دروازہ کھولا تھا |

## معنی حدیث من بشرنی بخروج الصفر بشرفید خول الجنۃ و لسبق عکاشت

اس حدیث کا مطلب کہ جو مجھے صفر کے نکل جانے کی خوشخبری دے

گا میں اس کو جنت کی خوشخبری دے دے اور حضرت عکاشہ کی بہن

| احمدؐ آخر زماں را انتقال | در ربیع الاول آمد بے جدال |
|---|---|
| (نبی) آخر الزماں احمد کا انتقال | بلا اختلاف ربیع الاول میں ہوا ہے |
| چوں خبر یابد دلش زیں وقت نقل | عاشق آں وقت گردد او بعقل |
| جب آپ کا دل انتقال کے وقت سے باخبر ہو گیا | آپ دل و جان سے اس وقت کے مشتاق ہو گئے |
| چوں صفر آمد شود شاد از صفر | کز پس ایں ماہ می سازم سفر |
| جب (ماہ) صفر آیا آپ صفر سے خوش ہوئے | کہ اس مہینہ کے بعد میں سفر کروں گا |
| ہر شبے تا روز از شوق ھدے | او رفیق راہ اعلیٰ می زدے |
| راہ یابی کے شوق سے ہر شب کو دن نکلنے تک | آپ راہ اعلیٰ کے رفیق کا نعرہ لگاتے تھے |
| گفت ہر کس کہ مرا مژدہ دہد | چوں صفر پای از جہاں بیروں نہد |
| فرمایا جو شخص مجھے خوشخبری دے گا | جب صفر (کا مہینہ) دنیا سے باہر پاؤں نکالے گا |
| کہ صفر بگذشت و شد ماہ ربیع | مژدہ در باشم مر او را و شفیع |
| کہ صفر گزر گیا اور ربیع کا مہینہ ہو گیا | میں اس کو خوشخبری دینے والا اور سفارش کرنے والا بنوں گا |
| چوں صفر بر بست رخت و ماہ نو | گشت پیدا بر فلک با تاب وضو |
| جب صفر نے سامان باندھ لیا اور نیا چاند | رونق اور نور کے ساتھ آسمان پر نمودار ہو گیا |
| گفت عکاشہ صفر بگذشتہ و رفت | گفت جنت مر ترا اے شیر زفت |
| (حضرت) عکاشہ نے عرض کیا صفر گزر گیا اور چلا گیا | (آنحضورؐ نے) فرمایا اے بہادر شیر! تیرے لئے جنت ہے |
| دیگرے آمد کہ بگذشت آں صفر | گفت عکاشہ ببرد از مژدہ بر |
| دوسرے آئے کہ صفر گزر گیا | فرمایا عکاشہ خوشخبری کا پھل لے گئے |

| | |
|---|---|
| بس رجال از نقل عالم شادماں | وز بقائیش شادماں ایں کودکاں |
| بہت سے انسان دنیا سے انتقال کرنے پر خوش ہیں | اور اس میں باقی رہنے سے یہ بچے خوش ہیں |
| چونکہ آب خوش ندید آں مرغ کور | پیش او کوثر نماید آب شور |
| چونکہ اس اندھے پرند نے عمدہ پانی نہیں دیکھا ہے | اس کو کوثر کھاری پانی نظر آتا ہے |
| ہمچنیں موسیٰ کرامت می شمرد | ہم بدینسار بے قدم رہ می سپرد |
| (حضرت) موسیٰ اس طرح سے انعام شمار کر رہے تھے | اسی طرح بغیر قدم کے راستہ طے کر رہے تھے |
| کہ نہ گردد وصاف اقبال تو درد | ہم نگردد اطلس بخت تو برد |
| کہ تیرا صاف اقبال تلچھٹ نہ بنے گا | تیرے نصیب کا اطلس برد نہ بنے گا |
| ہرچہ خواہی یابی از بخت جواں | شادماں مانی نگردی ناتواں |
| قوی نصیبہ سے تو جو چاہے گا پائے گا | تو خوش رہے گا کمزور نہ بنے گا |
| گفت احسنت نکو گفتی ولیک | تا کنم من مشورت با یارک نیک |
| فرعون نے کہا بہت اچھا تو نے عمدہ بات کہی لیکن | میں اچھے دوست سے مشورہ کر لوں |

فرعون نے کہا کہ خیر تقریر کو طول نہ دے اور تیسرا وعدہ بیان کر کیونکہ اضطراب شوق سے میرے حواس ٹھکانے نہیں اس پر موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ تیسری چیز دوہرا ملک ہے۔ یعنی دونوں جہانوں دنیا و عقبیٰ کی شاہی تجھ کو دی جائے گی جس میں کسی مخالف اور دشمن کی مزاحمت کا اندیشہ نہ ہوگا اور یہ ملک اس ملک سے کہیں زیادہ ہوگا جو کہ اب تک تجھ کو حاصل تھا کیونکہ یہ تو جنگ کی حالت میں ملا ہے اور وہ صلح کی حالت میں ملے گا۔ پس تو غور کر کہ جو جنگ کی حالت میں تجھے اتنا ملک دے دے وہ صلح کی حالت میں کس قدر انعام کرے گا اور جس کے فضل نے تیرے ظلم کی حالت میں تجھے اس قدر دیا اس کی عنایت وفا کی حالت میں کس درجہ ہوگی یہ سن کر اس نے کہا کہ اب چوتھی شے بھی جلدی سے بتلا دے کیونکہ اب مجھے تاب نہیں اور میری حرص بڑھ گئی ہے۔ انہوں نے فرمایا کہ چوتھی چیز یہ ہے کہ تو جواں رہے گا اور تیرے بال قیر کی طرح کالے رہیں گے اور رخ ارغوان کی طرح سرخ رہے گا گو رنگ و بو ہمارے نزدیک نہایت حقیر ہے اس لئے محل انعام میں اس کا ذکر میں علو ہمت کے خلاف سمجھتا ہوں۔ مگر چونکہ تو پست حوصلہ ہے اس لئے گفتگو بھی میں نے عالی نہیں کی۔ رنگ و بو اور مکان پر فخر تو بچوں کی خوشی اور ان کا بہکانا ہے۔ لیکن چونکہ مجھے ایک نادان سے پالا پڑا ہے اس لئے باتیں بھی اسی ڈھب کی کرتا ہوں اور جبکہ بچوں سے کہتے ہیں کہ تو مکتب میں جا میں تجھے مرغی لے دوں گا یا مویز اور اخروٹ اور پستہ لا دوں گا کیونکہ وہ انہیں چیزوں کو پسند کرتا ہے۔ اسی طرح چونکہ تو شباب جسمانی کے سوا دوسرا شباب روحانی جانتا ہی نہیں اس لئے میں کہتا ہوں کہ ایسی جوانی لے اس سے تیرے چہرے پر کوئی جھری نہ پڑے گی۔ اور یہ شباب تر و تازہ رہے گا۔ اور جا بڑھاپے کی خستگی تجھ پر واقع نہ ہوگی اور نہ تیرا سرو کا سا قد دوہرا ہوگا۔ اور نہ قوت جوانی کم ہوگی نہ تیرے دانتوں میں کوئی

نقص یا درد ہوگا اور نہ قوت باہ اور قوت مجامعت میں کمی ہوگی کہ تیری کمزوری سے عورتوں کو دل تنگی پیش آئے۔ نہ تیرے بال سفید ہونے لگے اور نہ کمر جھکے گی بلکہ دمبدم تیری حالت بہتر ہوگی اور شوکت جوانی تجھ پر فرحت کا دروازہ یونہی کھول دے گی جس طرح جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشخبری نے عکاشہ پر کھولدیا تھا۔ (یہ نقل بالمعنے ہے لہٰذا اس تاویل کی ضرورت نہیں جوایوب نے کی ہے کہ حضرت موسیٰ کو یہ واقعہ وحی کے ذریعہ سے معلوم ہوگیا تھا) اب مولانا فرماتے ہیں کہ جس واقعہ کی طرف اوپر اشارہ کیا گیا ہے۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ اس میں کسی کا نزاع نہیں کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال ربیع الاول میں ہوا ہے۔ پس جبکہ آپ کو اس وقت انتقال کی خبر ہوئی ہے تو آپ بحکم عقل اس وقت پر عاشق ہو گئے اور جب ماہ صفر آیا تو آپ اس کے آنے سے بہت خوش ہوئے۔ بدیں خیال کہ اب زمانہ انتقال قریب آ گیا ہے اور اس مہینے کے بعد جہاں سے سفر کروں گا۔ آپ برات کو شوق راہ یا بی راہ عالم بالا سے اللھم الرفیق الاعلیٰ کا نعرہ لگاتے تھے چونکہ آپ کے شوق وذوق کی یہ حالت تھی اس لئے آپ نے فرمایا کہ جو شخص مجھے اس وقت جبکہ صفر رخصت ہو جاوے گا۔ یہ خوشخبری دے گا کہ ماہ صفر گزر گیا اور ربیع الاول آ گیا تو میں اس کو جنت کی خوشخبری دوں گا۔ اور حق سبحانہ سے اس کی شفاعت کروں گا۔ پس جبکہ ماہ صفر کا ٹانڈا بھانڈا لدگیا اور نیا چاند آسمان پر باآب وتاب ظاہر ہوا اس وقت عکاشہ نے کہا کہ حضور صفر گزر گیا اور رخصت ہوگیا آپ نے فرمایا کہ تجھے جنت ملے گی۔ ایک دوسرا آیا اس نے بھی کہا کہ وہ صفر گزر گیا آپ نے فرمایا کہ وہ خوشخبری عکاشہ لے گیا۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ دیکھو بہت سے مردان خدا ہیں کہ اس عالم کے انتقال سے خوش ہوتے ہیں اور ایک یہ لونڈے اہل دنیا ہیں کہ اس کی بقا سے خوش ہوتے ہیں۔ ببیں تفاوت رہ از کجاست تا بکجا۔ اور راز اس کا یہ ہے کہ ان اندھے جانوروں کو آب شیریں نصیب نہیں ہوا۔ اس لئے ان کو کھارا پانی ہی آب کوثر معلوم ہوتا ہے یعنی چونکہ ان کو اس عالم کی لذات نصیب ہی نہیں ہوئیں۔ اس لئے یہ لذات دنیویہ ہی کو لذات جانتے ہیں۔ خیر یہ مضمون تو استطراد تھا اب سنو کہ موسیٰ علیہ السلام یوں ہی انعامات بیان فرماتے رہے اور راہ ہدایت کو بدوں اقدام معروف کے طے کرتے رہے۔ اور فرماتے رہے کہ تیرے اقبال کی شراب صاف تلچھٹ نہ بنے گی۔ اور تیرے بخت کا اطلس چادر نہ ہوگا یعنی تیرے اقبال میں کبھی کمی نہ آنے گی۔ بلکہ تو جو چاہے گا تیرا بخت جوان تجھے دے گا اور تو ہمیشہ خوش وخرم رہے گا اور کبھی مضمحل نہ ہوگا۔ یہ سن کر اس نے کہا کہ یہ تو تو نے بہت اچھی باتیں کیں اور میں ماننے کے لئے تیار ہوں مگر اتنی مہلت چاہتا ہوں کہ اپنے دوست سے مشورہ کرلوں۔

## مشورت کردن فرعون با آسیہ خاتون در ایمان آوردن بموسیٰ علیہ السلام وفرمودن آسیہ اورا بایمان آوردن

### حضرت موسیٰ پر ایمان لانے میں حضرت آسیہ خاتون سے فرعون کا مشورہ کرنا اور حضرت آسیہ کا اس کو ایمان لانے کو کہنا

| گفت جاں افشاں بریں اے دل سیہ | باز گفت او ایں سخن با آسیہ |
|---|---|
| انہوں نے فرمایا اے سیاہ دل! ان پر جان چھڑک دے | پھر اس نے یہ باتیں (حضرت) آسیہ سے کہیں |

| | |
|---|---|
| بس عنایتہاست متن ایں مقال | زود دریاب اے شہ نیکو خصال |
| اس گفتگو کا متن بہت سی عنایتیں ہیں | اے نیک خصلت شاہ! جلد حاصل کر لے |
| وقت کشت آمد زہے پر سود کشت | ایں بگفت و گریہ کرد و گرم گشت |
| کھیتی کا وقت آ گیا واہ واہ کس قدر نفع بھری کھیتی | یہ کہا اور رونے لگیں اور گرم ہو گئیں |
| برجہید از جا و گفتا بخ لک | آفتابے تاج گشتت اے کلک |
| جگہ سے کودیں اور کہا تجھے مبارک | اے گنجے! سورج تیرا تاج بن گیا ہے |
| عیب کل راخود بپوشاند کلاہ | خاصہ چوں باشد کلہ خورشید و ماہ |
| عیب! خود گنجے کو ٹوپی پہناتا ہے | خصوصاً جبکہ سورج اور چاند ٹوپی ہو |
| ہمدراں مجلس کہ بشنیدی تو ایں | چوں نگفتی آرے و صد آفریں |
| اسی مجلس میں جس میں تو نے یہ سنا تھا | تو نے ہاں اور صد آفریں کیوں نہ کہا؟ |
| ایں سخن درگوش خورشید ار شدے | سرنگوں بربوی آں زیر آمدے |
| یہ بات اگر سورج کے کان میں پڑتی | اس کی تمنا میں اوندھا نیچے آ جاتا |
| ہیچ میدانی چہ وعدہ است و چہ داد | می کند ابلیس را حق افتقاد |
| تو کچھ جانتا ہے کہ کیسا وعدہ اور کس قدر سخاوت ہے | اللہ تعالیٰ شیطان کی دلجوئی کر رہا ہے |
| چوں بدیں لطف آں کریمت باز خواند | اے عجب چوں زہرہ ات برجائے ماند |
| جب اس کریم نے اس مہربانی سے تجھے بلایا ہے | تعجب ہے تیرا پتہ کس طرح جگہ پر رہا؟ |
| زہرہ ات ندرید تا زاں زہرہ ات | بودے اندر ہر دو عالم بہرہ ات |
| تیرا پتہ نہ پھٹا تاکہ تیرے اس پتے سے | دونوں جہان میں تیرا حصہ ہوتا |
| زہرۂ کز بہر حق او بردرد | چوں شہیداں از دو عالم برخورد |
| وہ پتہ جو خدا کے لئے پھٹ جائے | وہ شہیدوں کی طرح دونوں جہان سے فائدہ اٹھاتا ہے |
| غافلی ہم حکمت ست و ایں عمیٰ | تا بماند لیک تا ایں حد چرا |
| غفلت اور یہ اندھا پن بھی حکمت ہے | تاکہ اس کا وجود رہے لیکن اس حد تک کیوں ہے؟ |
| غافلی ہم حکمت ست و نعمت ست | تا نپرد زود سرمایہ زدست |
| غفلت بھی حکمت اور نعمت ہے | تاکہ ہاتھ سے سرمایہ جلد نکل جائے |

| | |
|---|---|
| لیک نے چنداں کہ ناسورے شود | زہر جان و عقل رنجورے شود |
| لیکن نہ اس قدر کہ ناسور بن جائے | ایک بیماری کی جان اور عقل کا زہر بن جائے |
| خود کہ یابد ایں چنیں بازار را | کہ بیک گل می خری گلزار را |
| ایسے بازار کو خود کون حاصل کر سکتا ہے؟ | کہ تو ایک پھول کے بدلے میں چمن کو خرید لے |
| دانۂ را صد درختانت عوض | حبۂ را آیدت صد کاں عوض |
| ایک دانہ کا سو باغ تیرے لئے بدلہ ہوں | ایک رتی کا تیرے لئے سو کانیں بدلہ ہوں |
| کان للہ دادن آں حبہ است | تا کہ کان اللہ لہٗ آید بدست |
| اس رتی کا دینا ' اللہ کا ہو جانا ہے | تا کہ "اللہ اس کا ہو گیا" ہاتھ آ جائے |
| زانکہ ایں ہوی ضعیف بیقرار | ہست شد زاں ہوی رب پائدار |
| کیونکہ یہ کمزور بے قرار شخصیت | اللہ کی پائیدار شخصیت سے وجود میں آئی ہے |
| ہوی فانی چونکہ خود با او سپرد | گشت باقی دائم و ہرگز نمرد۔ |
| جب فانی شخصیت نے اپنے آپ کو اس کے سپرد کر دیا | وہ ہمیشہ کے لئے باقی ہو گئی اور ہرگز نہ مرے گی |
| ہمچو قطرہ خائف از باد و ز خاک | کہ فنا گردد بدیں ہر دو ہلاک |
| اس قطرے کی طرح جو ہوا اور مٹی سے خائف ہے | کہ ان دونوں سے فنا (اور) ہلاک ہو جائے گا |
| چوں باصل خود کہ دریا بود جست | از تف خورشید و باد و خاک رست |
| جب وہ اپنی اصل میں جو کہ دریا تھی کود گیا | (تو) اس نے سورج کی گرمی اور ہوا اور خاک سے نجات پالی |
| ظاہرش گم گشت در دریا و لیک | ذات او معصوم و پابرجا و نیک |
| اس کا ظاہر دریا میں گم ہو گیا لیکن | اس کی ذات محفوظ اور قائم اور خوب ہے |
| ہیں بدہ اے قطرہ خود را بے ندم | تا بیابی در بہای قطرہ یم |
| اے قطرے! خود کو بغیر شرمندگی کے دیدے | تا کہ تو قطرے کے عوض سمندر حاصل کر لے |
| ہیں بدہ اے قطرہ خود را ایں شرف | در کف دریا شو ایمن از تلف |
| ہاں اے قطرے! اپنے آپ کو یہ شرف بخش | دریا کے ہاتھ میں پہنچ کر ہلاکت سے محفوظ ہو جا |
| خود کرا آید چنیں دولت بدست | قطرہ را بحرے تقاضا گر شدست |
| یہ دولت خود کس کو ہاتھ آتی ہے؟ | کہ قطرے کے لئے سمندر تقاضا کرنے والا ہوا ہے |

| | |
|---|---|
| چوں تقاضا می کند دریا ترا | پس چہ استادی و درمادی ہلا |
| جب دریا تجھ پر تقاضا کر رہا ہے | تو پھر خبردار! تو کیوں کھڑا ہے اور عاجز ہے؟ |
| اللہ اللہ زود بفروش و بخر | قطرۂ دہ بحر پر گوہر ببر |
| خدا کے لئے جلد بیچ اور خرید | قطرہ دیدے جواہر بھرا سمندر لے جا |
| اللہ اللہ ہیچ تاخیرے مکن | کہ زبحر لطف آمد ایں سخن |
| خدا کے لئے، بالکل تاخیر نہ کر | کیونکہ مہربانی کے سمندر سے یہ پیغام آیا ہے |
| اللہ اللہ زود بشتاب و بجو | چونکہ بحر رحمت ست ایں نیست جو |
| خدا کے لئے جلد دوڑ اور تلاش کر | کیونکہ یہ رحمت کا سمندر ہے، نہر نہیں ہے |
| اللہ اللہ گوی شو بیدست و پا | تاشود چوگان موسیٰ پاترا |
| خدا کے لئے بغیر ہاتھ پاؤں کی گیند بن جا | تاکہ موسیٰ کا بلا تیرا پاؤں بن جائے |
| اللہ اللہ تو گمان بد مبر | برچنیں انعام عام اے بے خبر |
| خدا کے لئے تو بدگمانی نہ کر | اے بے خبر! ایسے عام انعام پر |
| اللہ اللہ زود دریاب اے فتا | تانگردی در غلط بینی فنا |
| خدا کے لئے، اے نوجوان! جلد حاصل کر لے | تاکہ تو غلط بینی سے فنا نہ ہو جائے |
| اللہ اللہ ترک کن ہستی خود | چونکہ خواند ست برو اے معتمد |
| خدا کے لئے، اپنی ہستی کو چھوڑ دے | جب اس نے بلایا ہے اے معتمد! چلا جا |
| اللہ اللہ زود تر تعجیل کن | برفروز از ایں اشارت بے سخن |
| خدا کے لئے بہت جلد عجلت کر | اس بغیر کلام کے اشارے سے منور ہو جا |
| اللہ اللہ تاکنوں کژ باختی | گردن اندر معصیت افراختی |
| خدا سے ڈر! اب تک تو نے ٹیڑھی بازی چلی | تو نے گردن کو گناہ میں ابھارا |
| اللہ اللہ چوں عنایت در رسید | بے توقف دروے آمیز اے عنید |
| سبحان اللہ، جب اللہ کی مہربانی ہو گئی | اے سرکش! بغیر تاخیر کے اس سے وابستہ ہو جا |
| اللہ اللہ چونکہ عصیانات تو | درنمی نالد بردیت شکر گو |
| خدا کے لئے، جب تک تیرے گناہ | تیری رسوائی کا باعث نہیں بنے ہیں، شکر ادا کر |

| | |
|---|---|
| اللہ اللہ چوں زفضلت راہ داد | سر بخاک پای او باید نہاد |
| خدا کے لئے' جبکہ اس نے فضل کر کے تجھے راستہ دیا ہے | اس کی خاک پا پر سر رکھ دینا چاہیے |
| اللہ اللہ باچنیں کفر دو تو | چوں قبولت می کند اکرام او |
| تعجب ہے' ایسے دوہرے کفر کے ہوتے ہوئے | اس کا کرم تجھے کیوں قبول کر رہا ہے؟ |
| لطف اندر لطف او گم می شود | کاسفلے بر چرخ ہفتم می شود |
| مہربانی اس کی مہربانی میں گم ہو رہی ہے | کہ ایک فرومایہ ساتویں آسمان پر جا رہا ہے |
| ہیں کہ یک بازے فتادت بوالعجب | ہیچ طالب ایں نیابد در طلب |
| آگاہ! ایک عجیب باز تیرے ہاتھ آ گیا ہے | اس کو کوئی طلب کرنے والا طلب سے نہیں پا سکتا |
| در پذیر ایں چار خلعت زود زود | تا بہ بینی در عوض صد عز و سود |
| ان چاروں خلعتوں کو جلد از جلد قبول کر لے | تاکہ تو بدلہ میں سینکڑوں عزتیں اور فائدے دیکھے |
| گفت باباماں بگویم اے ستیر | شاہ را لازم بود رای وزیر |
| اس نے کہا اے پردہ نشین! میں ہامان سے گفتگو کروں گا | کیونکہ بادشاہ کے لئے وزیر کی رائے ضروری ہے |
| گفت باہاماں مگو ایں راز را | کوز کم پیرے چہ داند باز را |
| اس نے کہا ہامان سے یہ راز نہ کہنا | کبڑی بڑھیا' باز کو کیا جانے؟ |

## قصہ باز بادشاہ وکم پیرزن کہ درخانہ او بود

بادشاہ کے باز اور اس بڑھیا کا قصہ جس کے گھر میں وہ باز تھا

| | |
|---|---|
| باز اسپیدے بکم پیرے دہی | او ببرد ناخنش بہر بہی |
| ایک سفید باز تو ایک بڑھیا کو دے رہا ہے | وہ بھلائی کے لئے اس کے ناخن تراش دے گی |
| ناخنے کہ اصل کارست و شکار | کوژ کم پیرے ببرد کور وار |
| وہ ناخن جو اصل کام اور (ذریعہ) شکار ہیں | کبڑی بڑھیا' اندھے پن سے کاٹ دے |
| کہ کجا بودست مادر تا ترا | ناخناں زینساں دراز ستاے کیا |
| کہ (تیری) ماں کہاں تھی کہ تیرے | ناخن اتنے لمبے ہیں' اے بھلے مانس! |
| ناخن و منقار و پرش را برید | وقت مہر ایں می کند زال پلید |
| ناخن اور اس کی چونچ اور اس کے پر کاٹ ڈالے | ناپاک بڑھیا محبت کے وقت ایسا ہی کرتی ہے |

| | |
|---|---|
| چونکہ تتماجش دہد او کم خورد | خشم گیرد مہر ہارا بردرد |
| جب وہ اس کو دلیا دیتی وہ نہ کھاتا | غصہ میں بھر جاتی ہے محبتوں کو چاک کر دیتی ہے |
| کہ چنیں تتماج پختم بہر تو | تو تکبر می نمائی و عتو |
| کہ میں نے تیرے لئے ایسا دلیا پکایا! | تو تکبر اور سرکشی کرتا ہے |
| تو سزائی. مرہماں ادبار را | نعمت و اقبال کے سازد ترا |
| تو اس بدبختی کے لائق ہے | نعمت اور خوش نصیبی تجھے کب موافق آ سکتی ہے؟ |
| آب تتماجش دہد کایں را بگیر | گر نمی خواہی کو نوشی زاں فطیر |
| اس کو دلیے کا پانی دیتی ہے کہ یہ لے لے | اگر بے خمیر کی روٹی کھانا نہیں چاہتا ہے |
| آب تتماجش نگیرد طبع باز | زاں بتر رنجد شود خشمش دراز |
| باز کی طبیعت اس دلیے کے پانے کو قبول نہیں کرتی ہے | اس سے وہ اور زیادہ رنجیدہ ہوتی ہے اور اس کا غصہ بڑھ جاتا ہے |
| از غضب آں آش سوزاں بر سرش | زن فرو ریزد شود کل مغفرش |
| غصہ سے وہ جلتا ہوا دلیہ اس کے سر پر | عورت ڈال دیتی ہے' اس کی کھوپڑی گنجی ہو جاتی ہے |
| اشک ازاں چشمش فرو ریزد ز سوز | یاد آرد لطف شاہ دل فروز |
| سوزش سے اس کی آنکھوں سے آنسو بہہ پڑتے ہیں | دل کو منور کرنے والے بادشاہ کی مہربانی اس کو یاد آتی ہے |
| زاں دو چشم نازنین بادلال | کہ ز چہرہ شاہ دارد صد کمال |
| ان نازنین پُر غمزہ آنکھوں سے | جو شاہ کے چہرے کی وجہ سے سینکڑوں کمالات رکھتی تھیں |
| چشم مازاغش شدہ پرزخم زاغ | چشم نیک از چشم بد با درد و داغ |
| اس کی کج نہ ہونے والی آنکھ کوے کے زخم سے پر ہو گئی | اچھی آنکھ' بدنظر سے درد اور داغ والی (ہو گئی) |
| چشم دریا بسطے کز بسط او | ہر دو عالم می نماید تار مو |
| سمندر کی وسعت والی آنکھ جس کی کشادگی سے | دونوں جہاں ایک بال نظر آتے تھے |
| گر ہزاراں چرخ در چشمش رود | ہمچو چشمہ پیش قلزم گم شود |
| اگر ہزاروں آسمان اس کی آنکھ میں آئیں | چشمہ کی طرح سمندر میں گم ہو جائیں |
| چشم بگذشتہ ازیں محسوسہا | یافتہ از غیب بینی بوسہا |
| وہ آنکھ جو ان محسوسات سے آگے بڑھی ہوئی ہے | غیب بینی سے لذتیں محسوس کئے ہوئے ہے |

خودنمی یا بم یکے گوشے کہ من ۔ نکتۂ گویم ازاں چشم حسن

میں خود ایسا کان نہیں پاتا ہوں ۔ کہ اس حسین آنکھ کا ایک نکتہ کہہ سکوں

می چکید آں آب محمود جلیل ۔ می ربودے قطرہ اش را جبرئیل

اس سے وہ قابل تعریف عظیم آنسو ٹپکتے ۔ کہ جبرئیل اس کے قطرے کو لے اڑتے

تا بمالد در برو منقار خویش ۔ گر دہد دستوریش آں خوب کیش

تاکہ اپنی چونچ اور پروں پر ملیں ۔ اگر وہ پاک خصلت ان کو اجازت دے

باز گوید خشم کم پیر ار فروخت ۔ فرو نور و صبر و حلمم را نسوخت

باز کہتا اگرچہ بوڑھی کا غصہ بھڑک اٹھا ہے ۔ میری شان وشوکت، نور اور صبر و علم کو نہیں جلا سکا

باز جانم باز صدصورت تند ۔ زخم برناقہ نہ بر صالحؑ زند

میری جان کا باز پھر سینکڑوں صورتیں حاصل کر لے گا ۔ وہ اونٹنی پر نہ (حضرت) صالحؑ پر زخم لگاتی ہے

صالحؑ اریکدم کہ آرد باشکوہ ۔ صد چناں ناقہ بزاید متن کوہ

(حضرت) صالحؑ اگر ایک پرشوکت پھونک ماردیں ۔ پہاڑ کی چٹان ایسی سینکڑوں اونٹنیاں جن دے

دل ہمی گوید خموش و ہوشدار ۔ ورنہ درانید غیرت پود و تار

دل کہتا ہے کہ چپ اور ہوش میں آ ۔ ورنہ غیرت (خداوندی) تانا بانا ادھیڑ دے گی

غیرتش راہست صد حلم نہاں ۔ ورنہ سوزیدے بیک دم صد جہاں

اس کی غیرت میں سینکڑوں علم پوشیدہ ہیں ۔ ورنہ ایک دم سے سینکڑوں جہان پھونک دے

نخوتشاہی گرفتش جای پند ۔ تا دل خود راز پند او کرد بند

شاہی تکبر نے اس کی نصیحت کے مقام پر قبضہ کر لیا ۔ حتیٰ کہ اس نے نصیحت کی جانب سے دل کو روک دیا

کہ کنم با رائے ہاماں مشورت ۔ کوست پشت ملک وقطب مقدرت

کہ میں ہامان کی رائے سے مشورہ کروں گا ۔ کیونکہ وہ سلطنت کی پشت اور اقتدار کا مدار ہے

مصطفیٰؐ را رای زن صدیق رب ۔ رای زن بوجہل راشد بولہب

(حضرت) مصطفیٰؐ کے مشیر اللہ کے صدیقؓ ہیں ۔ ابوجہل کا مشیر ابولہب ہوا

عرق جنسیت چنانش جذب کرد ۔ کاں نصیحتہا بہ پیشش گشت سرد

ہم جنس ہونے کی رگ نے اس کو ایسا کھینچا ۔ کہ وہ نصیحتیں اس کے لئے ٹھنڈی پڑ گئیں

| | |
|---|---|
| جنس سوی جنس صد پرہ پرد | برخیالش پردہ ہا را بردرد |
| جنس جنس کی جانب سیکڑوں پروں سے اڑتی ہے | اس کے خیال پر سے پردے ہٹا دیتی ہے |

## قصہ آں زن کہ طفل او بر سر ناوداں غو یدہ بود و خطر افتادن داشت و از امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سوال کردن و چارہ جستن مادر او

### اس عورت کا قصہ جس کا بچہ پرنالے پر چڑھ گیا تھا اور گرنے کا خطرہ رکھتا تھا اور اس کی ماں کا حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سے سوال کرنا اور تدبیر چاہنا

| | |
|---|---|
| یک زنے آمد بہ پیش مرتضٰی | گفت شد بر ناوداں طفلے مرا |
| ایک عورت (حضرت) مرتضٰیؓ کے پاس آئی | بولی میرا بچہ پرنالے پر چڑھ گیا ہے |
| گرش میخوانم نمی آید بدست | ورہلم ترسم کہ افتد او بہ پست |
| (اگر میں) اس کو بلاتی ہوں ہاتھ نہیں آتا ہے | اگر چھوڑتی ہوں ڈرتی ہوں کہ نیچے نہ گر پڑے |
| نیست عاقل تا کہ دریابد چوما | گر بگویم کز خطر سوی من آ |
| وہ سمجھدار نہیں ہے کہ ہماری طرح سمجھ جائے | اگر میں کہوں کہ خطرے سے میرے پاس آ جا |
| ہم اشارت را نمی داند بدست | ور بداند نشنود ایں ہم بدست |
| وہ ہاتھ کے اشارے کو بھی نہیں سمجھتا ہے | اگر جانتا بھی ہے نہیں سنتا ہے یہ بھی برا ہے |
| بس نمودم شیر و پستاں را بدو | او ہمی گرداند از من چشم و رو |
| میں نے اس کو دودھ اور چھاتی بہت دکھائی | وہ مجھ سے آنکھ اور منہ پھیر لیتا ہے |
| از برائے حق شمائید اے مہاں | دستگیر ایں جہان و آں جہاں |
| اے بزرگ! خدا کے لئے آپ ہیں | اس جہان اور اس جہان کے دستگیر |
| زود درماں کن کہ می لرزد دلم | کہ بدرد از میوۂ دل بگسلم |
| جلد تدبیر کیجئے کیونکہ میرا دل لرز رہا ہے | کہ تکلیف کے ساتھ میں دل کے میوے سے جدا ہو جاؤں |
| گفت طفلے را بر آور ہم زبام | تا بہ بیند جنس خود را آں غلام |
| فرمایا ایک بچہ کو کوٹھے پر لے جا | تاکہ وہ بچہ اپنے ہم جنس کو دیکھے |
| سوی جنس آید سبک زاں ناوداں | جنس بر جنس ست عاشق جاوداں |
| وہ فوراً پرنالہ سے اپنے ہم جنس کی طرف آ جائے گا | ہم جنس ہمیشہ ہم جنس پر عاشق ہوتا ہے |

| | |
|---|---|
| زن چناں کرد و چو دید آں طفل او | جنس خود خوش خوش بدو آورد رو |
| عورت نے ایسا ہی کیا اور جب اس بچے نے اس کو دیکھا | اس نے خوشی خوشی اپنے ہم جنس کی طرف رخ کر دیا |
| سوی بام آمد زمتن ناوداں | جاذب ہر جنس را ہم جنس داں |
| پرنالہ پر سے کوٹھے پر آ گیا | ہر جنس کو ہم جنس کا کھینچنے والا سمجھ |
| غژ غژاں آمد بسوی طفل طفل | وار ہید از اوفتادن سوی سفل |
| کھسکتا کھسکتا بچہ بچہ کی طرف آ گیا | نیچے گرنے سے نجات پا گیا |
| زاں بود جنس بشر پیغمبراںؑ | تا بجنسیت رہند از ناوداں |
| اسی لئے پیغمبر انسان کی جنس کے ہوتے ہیں | تاکہ جنسیت کی وجہ سے پرنالہ سے نجات پا جائیں |
| پس بشر فرمود خود را مثلکم | تا بجنس آیند و کم گردند گم |
| پس انہوں نے اپنے آپ کو تم جیسا انسان کہا | تاکہ ہم جنس کی طرف آ جائیں اور گم نہ ہوں |
| زانکہ جنسیت عجائب جاذبے ست | جاذبش جنس ست ہر جا طالبے ست |
| کیونکہ جنسیت عجیب جاذب ہے | جس جگہ کوئی طلبگار ہے جنس اس کی جاذب ہے |
| عیسیٰؑ و ادریسؑ برگردوں شدند | با ملائک چونکہ ہم جنس آمدند |
| حضرت عیسیٰ اور ادریسؑ آسمان پر چلے گئے | چونکہ وہ فرشتوں کے ہم جنس تھے |
| باز آں ہاروت و ماروت از بلند | جنس تن بودند ازاں زیر آمدند |
| پھر وہ ہاروت و ماروت بلندی سے | (چونکہ) جسم کے ہم جنس تھے نیچے آ گئے |
| کافراں ہم جنس شیطاں آمدہ | جان شاں شاگرد شیطاناں شدہ |
| کافر شیطان کے ہم جنس ہیں | ان کی جان شیطانوں کی شاگرد بن گئی |
| صد ہزاراں خوی بد آموختہ | دیدہائے عقل و دل بردوختہ |
| انہوں نے لاکھوں بری عادتیں سیکھ لیں | عقل اور دل کی آنکھیں بند کر لیں |
| کمتریں خوشاں بدستے ایں حسد | آں حسد کہ گردن ابلیس زد |
| حسد ان کی کم از کم عادت ہے | وہ حسد جس نے شیطان کی گردن مار دی |
| زاں سگاں آموختہ حقد و حسد | کہ نخواہد خلق را ملک ابد |
| انہوں نے ان کتوں سے کینہ اور حسد سیکھا | جو مخلوق کے لئے ابدی سلطنت نہیں چاہتے |

| | |
|---|---|
| ہر کرا دید او کمال از چپ وراست | از حسد قولنجش آمد درد خاست |
| وہ دائیں بائیں سے کسی کو صاحب کمال دیکھتا ہے | تو حسد کی وجہ سے اس کو قولنج کا درد ہوتا ہے |
| زانکہ ہر بدبخت خرمن سوختہ | می نخواہد شمع کس افروختہ |
| کیونکہ جس بدبخت کا کھلیان جل گیا ہو | وہ نہیں چاہتا ہے کہ کسی کی شمع روشن ہو |
| ہیں کمالے دست آور تا تو ہم | از کمال دیگراں نفتی بغم |
| خبردار! کمال حاصل کر تاکہ تو بھی | دوسروں کے کمال غم میں مبتلا نہ ہو |
| از خدامی خواہ دفع ایں حسد | تا خدایت وا رہا ندزیں حسد |
| اس حسد کا دفعیہ خدا سے چاہ | تاکہ خدا تجھے اس حسد سے نجات دیدے |
| مرترا مشغولیے بخشد دروں | کہ نہ پردازی ازاں سوی بروں |
| تجھے (اپنے) باطن کی معروفیت عطا کردے | تاکہ تو اس جانب سے باہر مشغول نہ ہو |
| جرعۂ مے را خدا آں می دہد | کہ بدو مست از دو عالم می رہد |
| خدا اس گھونٹ بھر شراب کو وہ عطا کر دیتا ہے | کہ اس کا مست دونوں عالم سے نجات پا جاتا ہے |
| خاصیت بنہادہ در کف حشیش | کو زمانے می رہاند از خودیش |
| ایک مٹھی بھنگ میں اس نے خاصیت رکھی ہے | کہ وہ اس کو تھوڑی دیر کے لئے خودی سے چھڑا دیتی ہے |
| خواب را یزداں بدانساں میکند | کز دو عالم فکر را بر می کند |
| نیند کو خدا ایسا کر دیتا ہے | کہ دونوں جہان کے فکر سے برطرف کر دیتا ہے |
| کرد مجنوں را ز عشق پوستے | کو نہ بشناسد عدو از دوستے |
| مجنوں کو کمال کے عشق سے ایسا کر دیا | کہ وہ دوست اور دشمن میں امتیاز نہیں کر سکتا |
| صد ہزاراں ایں چنیں می دارد او | کہ بر ادراکات تو بگمارد او |
| وہ اس طرح کی لاکھوں (بے خودیاں) رکھتا ہے | جو وہ تیرے محسوسات پر مسلط کر دیتا ہے |
| ہست میہای شقاوت نفس را | کہ زرہ بیروں بردآں نحس را |
| بدبختی کی شرابیں نفس کے لئے ہیں | جو اس منحوس کو گمراہ کر دیتی ہیں |
| ہست میہای سعادت عقل را | کہ بیابد منزل بے نقل را |
| نیک بختی کی شرابیں عقل کے لئے ہیں | کہ وہ نقل نہ ہونے والی منزل کو حاصل کر لیتی ہے |

| | |
|---|---|
| خیمۂ گردوں زسرمستی خویش | برکند زاں سو بگیرد راہ پیش |
| وہ اپنی سرمستی سے آسمان کے خیمہ کو | اکھاڑ دیتی ہے اور اس جانب آگے راستہ اختیار کرلیتی ہے |
| ہیں بہر مستی دلا غرہ مشو | ہست عیسیٰؑ مست حق خر مست جو |
| خبردار! اے دل ہر مستی سے دھوکا نہ کھا | (حضرت) عیسیٰ اللہ کے مست اور گدھا جو کا مست ہے |
| ایں چنیں مے را بجور زیں خنبہا | مستیش نبود زکوتہ دنبہا |
| ان مٹکوں سے ایسی شراب پی | اس کی مستی کوتاہ دم والوں کے لئے نہیں ہے |
| زانکہ ہر معشوق چوں خبے ست پر | آں یکے دردو دگر صافی چو در |
| کیونکہ ہر معشوق مٹکے کی طرح پر ہے | ایک تلچھٹ دوسرا موتی کی طرح صاف ہے |
| مے شناسا ہیں بچش با احتیاط | تا مئے یابی منزہ زاختلاط |
| اے شراب کے پہچاننے والے! احتیاط سے چکھ | تاکہ تو میل سے پاک شراب حاصل کر لے |
| مے شناسا ہیں بچش از روی ترش | آں مئے صافی کز گردی خمش |
| اے شراب کو پہچاننے والے! ترشروئی سے چکھ | اس صاف شراب کو جس سے تو خاموش ہو جائے |
| ہر دو مستی می دہندت لیک ایں | مستیت آرد کشاں تا رب دیں |
| تجھے دونوں مست کرتی ہیں لیکن یہ | مستی تجھے دین کے رب کی طرف کھینچ کر لاتی ہے |
| تا رہی از مکر و وسواس و حیل | بے عقال عقل در رقص اجمل |
| تاکہ تو مکر اور وسوسوں اور حیلوں سے نجات پا جائے | وہ عقل کی رسی کے بغیر اچھل کود میں ہے |
| انبیاء چوں جنس روح اند و ملک | مر ملک را جذب کردند از فلک |
| انبیاء چونکہ روح اور فرشتہ کے ہم جنس ہیں | فرشتہ کو آسمان سے کھینچ لیا |
| باد جنس آتش ست و یار او | کہ بود آہنگ ہر دو بر علو |
| ہوا آگ کی جنس اور اس کی یار ہے | کیونکہ دونوں کا قصد اوپر کی جانب ہے |
| چوں بہ بندی تو سر کوزہ تہی | درمیان حوض یا جوئے نہی |
| اگر تو خالی پیالہ کے سر کو باندھ دے | حوض یا نہر میں اس کو رکھے |
| تا قیامت او فرو ناید بہ پست | کہ دلش خالی ست در وے باد ہست |
| وہ قیامت تک نیچے کی جانب رخ نہ کرے گا | کیونکہ اس کا پیٹ خالی ہے اس میں ہوا ہے |

| میل بادش چوں سوی بالا بود | ظرف خود را ہم سوی بالا کشد |
|---|---|
| چونکہ اس کی ہوا کا میلان اوپر ہے | وہ اپنے برتن کو بھی اوپر کی جانب کھینچے گی |
| باز آں جانہا کہ جنس انبیاست | سوی ایشاں کش کشاں چوں سایہاست |
| پھر وہ جانیں جو انبیاء کی ہم جنس ہیں | وہ سایوں کی طرح ان کی جانب کشش میں ہیں |
| زانکہ عقلش غالب ست و بے زشک | عقل جنس آمد بخلقت با ملک |
| کیونکہ اس پر عقل غالب ہے اور بغیر شک کے | عقل خلقت میں فرشتے کی ہم جنس ہے |
| واں ہوای نفس غالب بر عدو | نفس جنس اسفل آمد شہ بدو |
| خواہش نفسانی دشمن پر غالب ہے | نفس اسفل کا ہم جنس ہے اس پر تلف ہے |
| بود قبطی جنس فرعون ذمیم | بود سبطی جنس موسیٰ کلیم |
| قبطی برے فرعون کا ہم جنس تھا | سبطی موسیٰ کلیم (اللہ) کا ہم جنس تھا |
| بود ہاماں جنس مر فرعون را | برگزیدش بردتا صدر سرا |
| ہامان فرعون کا ہم جنس تھا | اس نے اس کو منتخب کیا گھر کے بالانشین تک لے گیا |
| لاجرم از صدر در قعرش کشید | کہ ز جنس دوزخ اند آں دو پلید |
| لامحالہ اس نے اس کو بلندی سے گہرائی کی طرف کھینچا | کیونکہ وہ دونوں پلید دوزخ کے ہم جنس تھے |
| ہر دو سوزندہ چوں دوزخ ضد نور | ہر دو چوں دوزخ ز نور دل نفور |
| دونوں جلتے ہوئے دوزخ کی طرح نور کی ضد ہیں | دونوں دوزخ کی طرح دل کے نور سے متنفر ہیں |
| زانکہ دوزخ گوید اے مومن تو زود | برگذر کہ نورت آتش را ربود |
| کیونکہ دوزخ کہتی ہے اے مومن! جلد | گزر جا کیونکہ تیرے نور نے آگ کو ختم کر دیا |

## در بیان حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جز یا مومن فان نورک اطفاء ناری

آنحضورؐ کی حدیث کے بیان میں کہ اے مومن گزر جا کیونکہ تیرے نور نے میری آگ بجھادی

| بگذر اے مومن کہ نورت می کشد | آتشم را چوں کہ دامن می کشد |
|---|---|
| اے مومن! گزر جا کیونکہ تیرا نور بجھاتا ہے | میری آگ کو جب وہ ناز سے چلتا ہے |
| می رمد آں دوزخی از نور ہم | زانکہ طبع دوزخستش اے صنم |
| وہ دوزخی بھی نور سے بھاگتا ہے | اے پیارے! کیونکہ اس کا مزاج دوزخی ہے |

| | |
|---|---|
| دوزخ از مومن گریزد آنچناں | کہ گریزد مومن از دوزخ بجاں |
| دوزخ' مومن سے اسی طرح بھاگتی ہے جس طرح | مومن دوزخ سے جان بچا کر بھاگتا ہے |
| زانکہ جنس نار نبود نور او | ضد نار آمد حقیقت نور جو |
| اس کا نور نار کا ہم جنس نہیں ہے | نور کے طالب کی حقیقت آگ کی ضد ہے |
| در حدیث آمد کہ مومن در دعا | چوں اماں خواہد ز دوزخ از خدا |
| حدیث (شریف) میں آیا ہے جبکہ مومن دعا میں | خدا سے دوزخ سے پناہ چاہتا ہے |
| دوزخ از وے ہم اماں خواہد بجاں | کہ خدایا دور دارم از فلاں |
| دوزخ اس سے (دل و) جان سے پناہ چاہتی ہے | کہ اے خدا! مجھے فلانے سے دور رکھ |
| جاذبہ جنسیت ست اکنوں بہ بیں | کہ تو جنس کیستی از کفر و دیں |
| جنسیت کی کشش ہے' اب تو دیکھ لے | کہ تو کفر اور دین میں سے کس کا ہم جنس ہے؟ |
| گر بہاماں مائلی ہامانیی | ور بموسیٰ مائلی سبحانیی |
| اگر تو ہامان کی طرف مائل ہے ہامانی ہے | اگر تو موسیٰ کی طرف مائل ہے تو للہی ہے |
| ور بہر دو مائلی انگیختہ | نفس و عقلی ہر دو آں آمیختہ |
| اگر تو دونوں کی طرف مائل ہے' اکسایا ہوا ہے | تجھ میں نفس اور عقل دونوں ملے ہوئے ہیں |
| ہر دو در جنگند ہاں وہاں بکوش | تا شود بر نفس غالب عقل و ہوش |
| دونوں برسرپیکار ہیں ہاں ہاں کوشش کر | تاکہ عقل اور ہوش نفس پر غالب آ جائے |
| ساغر صدق از کف موسیٰ بنوش | تا شود غالب معانی بر نقوش |
| (حضرت) موسیٰ کے ہاتھ سے سچائی کا پیالہ پی | تاکہ معانی' نقوش پر غالب آ جائیں |
| در جہان جنگ شادی ایں بس ست | کہ بہ بینی بر عدو ہر دم شکست |
| لڑائی کی دنیا میں یہ خوشی کافی ہے | کہ تو ہر وقت دشمن پر شکست دیکھے |
| جہد کن تا خصمت اشکستہ شود | گرچہ فرعون دنی ایں نشنود |
| کوشش کر تاکہ تیرا دشمن شکست کھا جائے | خواہ کمینہ فرعون یہ نہ سنے |
| ایں حدیث آمد دراز اے ناگزیر | باز گو اضلال فرعون مشیر |
| یہ بات لمبی ہو گئی مجبوری تھی | فرعون کے مشیر کو گمراہ کرنے کی بات کر |

غرض کہ فرعون گھر گیا اور اپنی بیوی آسیہ سے یہ ماجرا بیان کیا اس نے کہا کہ ارے اس وعدہ پر جان قربان کر دے۔ یہ گفتگو بہت سی عنایات کی شرح ہے اور وہ عنایات اس کے واسطے بمنزلہ متن کے ہیں۔ پس تو ان کو جلدی سے حاصل کر لے اور ہرگز مت چھوڑ اب زراعت آخرت کا وقت آیا ہے اور یہ زراعت نہایت ہی فائدہ مند ہے۔ اب تک جو وقت گزرا ہے سب بے سود گزرا ہے یہ کہا اور کہہ کر زار زار رونے لگی اور ایک جوش آ گیا۔ اس جوش میں اپنے مقام سے اچھل پڑی اور کہا کہ تجھے مبارک ہو۔ اے گنجے آفتاب۔ تیرا تاج ہو گیا یعنی اتنی بڑی دولت باطنی یا موسیٰ علیہ السلام نے تیری برائیوں کی پردہ پوشی کر لی۔ گنجے کے عیب تو ایک معمولی ٹوپی بھی چھپا سکتی ہے چہ جائیکہ وہ ٹوپی جو چاند سورج ہو۔ یعنی معمولی دولت باطنی یا شیخ بھی برائیوں کو ڈھک لیتی ہیں۔ چہ جائیکہ وہ دولت جو تجھے ملنے والی ہے یا خود موسیٰ علیہ السلام میں تو یہ کہتی ہوں کہ تو نے قبول دعوت کو مشورہ پر کیوں موقوف رکھا۔ اسی مجلس میں جس میں یہ بات سنی تھی خوشی سے اسے کیوں نہ قبول کر لیا۔ یہ بات کچھ ایسی ویسی تھی۔ یہ تو ایسی تھی کہ اگر سورج سی رفیع المرتبت مخلوق کے کان میں پڑتی تو سر کے بل اس کے قبول کے لئے آسمان سے زمین پر آ جاتا۔ تجھے معلوم ہے کہ یہ کیا وعدہ اور کیا عطا ہے۔ یوں کہئے کہ ابلیس پر حق سبحانہ رحمت فرما رہے ہیں۔ اور یہ کوئی معمولی کرم نہیں ہے مجھے تو حیرت یہ ہے کہ جب اس کریم نے غایت رحمت سے تجھے دعوت دی تھی تو خوشی سے تیرا پتا پھٹ کیوں نہ گیا۔ اور وہ برقرار کیسے رہا۔ تا کہ اس کے پھٹنے سے دونوں عالم کی دولت سے تجھے حصہ ملتا کہ دنیا میں نیک نامی ہوتی اور عقبیٰ میں نجات۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ جس کا پتا خدا کے لئے یعنی اس کی طلب میں مارے غم کے پھٹتا ہے وہ شہیدوں کی طرح دونوں عالم کے منافع سے متمتع ہوتا ہے۔ کیونکہ دنیا میں نیک نامی ہوتی ہے اور عقبیٰ میں نجات۔ لیکن غفلت اور نابینائی میں بھی ایک حکمت ہے اور وہ یہ ہے کہ آدمی باقی رہ سکے اور باقی رہ کر کسب معانی کر سکے۔ پس مطلق غفلت کی تو شکایت نہیں شکایت تو اس کی ہے کہ اتنی غفلت کیوں ہو۔ کہ ہزار تنبیہ کیا جائے تنبیہ ہی نہ ہو۔ یہ مسلم ہے کہ غفلت میں حکمت بھی ہے اور وہ ایک اعتبار سے نعمت بھی ہے اور وہ یہ ہے کہ سرمایہ وجود جس سے منافع اخرویہ حاصل کئے جا سکتے ہیں بہت جلد ہاتھ سے نہ جاتا رہے۔ لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ ناسور کی طرح ناقابل زوال ہو جاوے۔ اور روح وعقل بیمار کے لئے زہر ہو کر انہیں ہلاک کر دے۔ اس استطرادی مضمون کو ختم کر کے پھر گفتگوئے آسیہ کی طرف عود فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ آسیہ نے کہا کہ ایسا بازار کسے نصیب ہوتا ہے کہ ایک گل دے کر گلستان خرید لے تجھے تو ایک دانہ کے معاوضہ میں سو باغ اور ذرا سے سونے کے بدلے میں سو کانیں ملتی تھیں۔ ظالم تو نے لے کیوں نہ لیں۔ شاید تم کو تشبیہ گل و گلستاں وحبہ وکان ودانہ و باغات میں الجھن ہو اس لئے ہم کہتے ہیں کہ حبہ زر وغیرہ دینا اپنے کو خدا کے ہاتھ بیچ دینا اور اس کا ہو جانا ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اس کو اس کا معاوضہ ملتا ہے اور وہ معاوضہ یہ ہوتا ہے کہ خدا اس کا ہو جاتا ہے۔ اور خدا کا اس کا ہو جانا سینکڑوں باغوں وغیرہ کا ملنا ہے اور وجہ اس تشبیہ کی یہ ہے کہ جس طرح گل گلستان سے پیدا ہوتا ہے اور دانہ نخلستان سے اور حبہ زر کان سے یوں ہی یہ کمزور اور ناپائیدار ذات بھی اسی پروردگار کی باقی رہنے والی ذات سے موجود ہوتی ہے یہ تو وجہ تشبیہ تھی۔ اب خدا کا ہو جانے کا فائدہ سنو سو بات یہ ہے کہ جب آدمی اپنے کو خدا کے حوالہ کر دیتا ہے اور سراسر اس کا مطیع ہو جاتا ہے تو اب اس کو بقاء روحانی ابدی حاصل ہو جاتی ہے اور موت روحانی اس پر طاری نہیں ہوتی۔ اس وقت اس کی ایسی حالت ہوتی ہے جیسے ایک قطرہ کہ وہ ہوا اور خاک سے ڈرتا ہو کہ ایسا نہ ہو کہ میں

اور سونا اور اطلس اور اکسوں نہیں کہتا ہوں میں "اس راہزن اکسوں سے نجات پا گیا اور ایک دم کود گیا اور ہم نے اسکو بچپن میں حکم عنایت کر دیا اللہ کی رہنمائی کیلئے سالوں کی ضرورت نہیں "ہو جا بس ہو گیا" والی قدرت میں کوئی شخص قابلیت کی بات نہیں کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| بادشاہے داشت یک زیبا پسر | ظاہر و باطن مزین از ہنر |
| ایک بادشاہ کے ایک حسین لڑکا تھا | جس کا ظاہر اور باطن ہنر سے آراستہ تھا |
| خواب دید او کاں پسر ناگاہ بمرد | صافی عالم برآں شہ گشت درد |
| اس نے خواب دیکھا کہ اس کا لڑکا اچانک مر گیا ہے | اس بادشاہ پر صاف دنیا مکدر ہو گئی |
| خشک شد از تاب آتش مشک او | کہ نماند از تف آتش اشک او |
| آگ کی گرمی سے اس کی مشک (آنکھ) خشک ہو گئی | آگ کی سوزش سے اس کے آنسو نہ رہے |
| آنچناں پر شد ز دو دو درد شاہ | کہ تہی یابید دروے راہ آہ |
| بادشاہ درد کے دھوئیں سے ایسا پر ہو گیا | کہ اس میں آہ کو راستہ نہ ملتا تھا |
| خواست مردن قالبش بیکار شد | عمر ماندہ بود شہ بیدار شد |
| وہ مرنے لگا اس کا جسم بیکار ہو گیا | کچھ عمر باقی رہ گئی تھی، شاہ بیدار ہو گیا |
| شادیے آمد ز بیداریش پیش | کو ندیدہ بود اندر عمر خویش |
| بیداری سے اس میں ایسی خوشی پیدا ہوئی | کہ اس نے عمر بھر نہ دیکھی تھی |
| کہ ز شادی خواست ہم فانی شدن | پس مطوق آمد اینچناں با بدن |
| وہ خوشی سے مرنے کو تھا | (لیکن) یہ جان بدن سے لپٹی رہی |
| از دم غم می بمیرد ایں چراغ | وز دم شادی بمیرد اینت لاغ |
| یہ چراغ، غم کی پھونک سے بجھ جاتا ہے | اور خوشی کی پھونک سے (بھی) بجھتا ہی یہ کھیل ہے |
| درمیان ایں دو مرگ او زندہ است | ایں مطوق شکل جای خندہ است |
| وہ ان دو موتوں کے درمیان زندہ ہے | یہ طوق بنی ہوئی شکل ہنسنے کا مقام ہے |
| شاہ باخود گفت شادی را سبب | آنچناں غم بود از تسبیب رب |
| بادشاہ نے سوچا خوشی کا سبب | ایسا غم، اللہ (تعالیٰ) کے سبب بنانے سے تھا |
| ایں عجب یک جزو از یک روی مرگ | واں ز یک روی دگر احیا و برگ |
| یہ تعجب ہے، ایک جز ایک حیثیت سے موت ہے | وہی دوسری حیثیت سے زندہ کرنا اور سرسبزی ہے |

| | |
|---|---|
| آں یکے نسبت بداں حالت ہلاک | باز ہم از سوی دیگر امتساک |
| ایک کی نسبت سے وہ ہلاکت ہے | پھر دوسرے کی نسبت سے زندگی ہے |
| شادی تن سوی دنیاوی کمال | سوی روز عاقبت نقص و زوال |
| جسم کی خوشی دنیاوی اعتبار سے کمال ہے | آخرت کے دن کے اعتبار سے نقص اور زوال ہے |
| خندہ را در خواب ہم تعبیرداں | گریہ گوید با دریغ و اندہاں |
| خواب میں ہنسی کی تعبیر سمجھ لے | افسوس اور غم کے ساتھ رونا کہتا ہے |
| گریہ را در خواب شادی و فرح | ہست در تعبیر اے صاحب مرح |
| خواب میں رونے کی، خوشی اور مسرت | تعبیر ہے اے خوشی والے! |
| شاہ اندیشید کایں غم خود گذشت | لیک جاں از جنس ایں بدظن بگشت |
| شاہ نے سوچا کہ یہ غم گزر گیا | لیکن اس جیسی چیز سے جان بدگمان ہوگئی ہے |
| ور رسد خارے چنیں اندر قدم | گر رود گل، یادگارے بایدم |
| اور اگر ایسا کانٹا پاؤں میں چبھے | اگر پھول جاتا رہے، میرے لئے کوئی یادگار چاہیے |
| چشم زخمے زیں مبادا کہ شود | یادگارے بایدم گر او رود |
| خدا کرے اس قسم کا کوئی صدمہ نہ پہنچے | اگر وہ مر جائے تو میرے لئے کوئی یادگار چاہیے |
| چوں فنا راشد سبب بے منتہا | پس کدامیں راہ رابندیم ما |
| جبکہ موت کے بے انتہا سبب ہیں | تو ہم کونسے راستہ کو بند کریں گے؟ |
| صد دریچہ و در سوی مرگ لدیغ | می کند اندر کشادن ژیغ ژیغ |
| ڈسنے والی موت کے لئے سینکڑوں کھڑکیاں اور در ہیں | جو کھولنے میں چوں چوں کرتے ہیں |
| ژیغ ژیغ تلخ آں درہای مرگ | نشنود گوش حریص از حرص برگ |
| موت کے دروازوں کی کڑوی چوں چوں | سازوسامان کے لالچ کی وجہ سے لالچی کا کان نہیں سنتا ہے |
| از سوی تن دردہا بانگ درست | وز سوی خصماں جفا بانگ درست |
| جسم کی جانب سے درد دروازے کی آواز ہیں | مخالفوں کی جانب سے، ظلم دروازے کی آواز ہے |
| ہیں بروبرخواں کتاب طب را | تا شمار ریگ بینی رنجہا |
| خبردار جا طب کی کتاب پڑھ | تاکہ تو ریت کی شمار کے امراض دیکھے |

| | |
|---|---|
| اے پسر برخواں دمے فہرست طب | نار علتہا نظر کن ملتہب |
| اے بیٹا! تھوڑی دیر کے لئے طب کی فہرست پڑھ لے | بیماریوں کی آگ کو شعلہ زن دیکھ |
| زاں ہمہ بر من دریں خانہ رہ است | ہر دو گامے پر ز کژ دمہا چہ است |
| اس گھر میں ان سب کا میری جانب راستہ ہے | ہر دو قدم پر بچھوؤں سے بھرا ہوا کنواں ہے |
| باد تندست و چراغم ابترے | زو بگیرانم چراغ دیگرے |
| ہوا تیز ہے اور میرا چراغ ناقص ہے | میں اس سے ایک دوسرا چراغ حاصل کر لوں |
| تا بود کز ہر دو یک وافی شود | گر بباد آں یک چراغ از جا رود |
| تاکہ دونوں میں سے ایک باقی رہے | اگر ہوا سے ایک چراغ بجھ جائے |
| ہمچو عارف کز تن ناقص چراغ | شمع دل افروخت از بہر فراغ |
| جیسا کہ عارف (باللہ) نے جسم کے ناقص چراغ سے | فراغت کے لئے دل کی شمع روشن کر لی ہے |
| تا کہ روزے کایں بمیرد ناگہاں | پیش چشم خود نہد او شمع جاں |
| تاکہ اگر یہ کسی دن اچانک مر جائے | وہ اپنے سامنے روح کی شمع رکھ لے |
| او نکرد ایں فہم پس داد از غرر | شمع فانی را بفانی دگر |
| وہ یہ نہ سمجھا اس نے دھوکے سے دیدیا | فنا ہونے والی شمع کو دوسری فنا ہونے والی کے بدلے میں |
| چارہ اندیشید لیکن چارہ نے | گفت باخود نیست بیروں رفتنے |
| اس نے تدبیر سوچی لیکن تدبیر نہیں ہے | خودی والے کی گفتگو باہر نکلنے کی نہیں ہے |

ایک بادشاہ کے ایک نہایت حسین لڑکا تھا جس کا ظاہر و باطن کمال سے لبریز تھا۔ ایک روز اس بادشاہ نے خواب دیکھا کہ شہزادہ دفعۃً مر گیا۔ یہ دیکھ کر یہ صاف عالم اس کی نظر میں مکدر ہو گیا۔ اور آتش غم کی گرمی سے اس کی آنکھیں خشک ہو گئیں۔ یعنی اس گرمی کے سبب اس کی آنکھوں میں سے آنسو خشک ہو گئے اور یہ حالت ہو گئی کہ وہ رونا چاہتا تھا مگر آنسو نہ نکلتے تھے اور درد و غم سے وہ بادشاہ یوں پر ہو گیا کہ آہ کے نکلنے کو راستہ نہ رہا اس کا جسم معطل ہو گیا اور وہ مرنے کو ہو گیا۔ لیکن ابھی عمر باقی تھی اس لئے آنکھ کھل گئی جب وہ بیدار ہوا اور اپنے بچہ کو صحیح و سالم دیکھا تو اسے اتنی خوشی ہوئی کہ عمر بھر میں کبھی نہ ہوئی تھی۔ یعنی مارے خوشی کے مرنے کو ہو گیا۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ یہ جسم تو روح کے لئے طوق یعنی وبال جان ہو گیا کہ اس بے چاری کو کسی حالت میں بھی چین نہیں کیونکہ یہ چراغ خوشی کی پھونک سے بھی گل ہو جاتا ہے اور رنج کی پھونک سے بھی یہ عجیب دل لگی ہے اور دونوں میں گھر کر زندہ ہے اس گھیرے دار شکل پر اور بھی ہنسی آتی ہے خیر یہ تو ہو چکا اب سنو کہ بادشاہ نے اپنے دل میں کہا کہ حق سبحانہ کی بھی عجیب قدرت ہے کہ اس نے غم کو جو موت کے سبب خواب میں ہوا تھا اس خوشی کا سبب بنا دیا جو

بیداری کے بعد ہوئی اور وہ اس کا سبب ہو گیا۔ یہ عجیب بات ہے کہ ایک ہی شئے ایک جہت سے موجب فنا ہے اور دوسری جہت سے موجب زندگی کیونکہ وہ غم خواب حالاً موجب موت تھا اور مآلاً سبب حیات ہو گیا۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ یہی حالت فرحت نفسانی کی ہے کہ دنیاوی لحاظ سے موجب کمال ہے اور آخرت کے اعتبار سے موجب نقصان و زوال۔ اور یہ کچھ بعید نہیں کہ دنیا خواب ہے۔ اور خواب کی ہنسی کی تعبیر معبرین نہایت رنج اور افسوس کے ساتھ رونا دیتے ہیں اور اس کے برعکس غم نفسانی کی یہ حالت ہے کہ وہ دنیاوی لحاظ سے نقصان ہوتا ہے اور اخروی اعتبار سے کمال۔ چنانچہ معبرین گریہ خواب کی تعبیر خوشی دیتے ہیں۔ خیر یہ مضمون تو استطرادی تھا۔ اب سنو کہ بادشاہ نے سوچا کہ یہ واقعہ تو ہو چکا۔ لیکن اس واقعہ سے میرا دل بدظن ہو گیا اور خیال ہوتا ہے کہ اگر ایسا کانٹا کبھی پاؤں میں چبھ جائے اور میرا پھول ضائع ہو جاوے تو کیا بعید ہے اس لئے مجھے کوئی یادگار ضرور چاہئے۔ خدا نہ کرے کہ میری آنکھ اس خار سے زخمی ہو مگر یادگار کوئی حاصل ضرور کر لینی چاہئے۔ کیونکہ موت کے اسباب تو بے حد ہیں پھر ہم کس کس راستہ کو بند کریں گے۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ ڈنک مارنے والی موت کے سینکڑوں دروازے اور کھڑکیاں ہیں جو کہ کھولنے میں چوں چوں بولتی ہیں لیکن جو لوگ حریص ساز و سامان دنیا ہیں وہ اپنے حرص کی وجہ سے اس چوں چوں کو سن نہیں سکتے۔ تم جانتے ہو کہ وہ چوں چوں کیا ہے۔ جہت جسم سے تو تکالیف جسمانیہ وہ چوں چوں ہیں اور دشمنوں کی جانب سے ظلم چوں چوں ہے۔ اب اگر تمہیں جسمانی چوں چوں کی مقدار دیکھنی ہو تو جا کر کتب طبیہ کو پڑھو۔ اس سے تم کو اتنی بیماریاں معلوم ہوں گی جتنے ریت کے ذرے (مراد محض کثرت ہے) دیکھو تم کتب طبیہ میں بیماریوں کی فہرست پڑھو اور دیکھو کتنی بیماریوں کی آگ مشتعل ہے اور یاد رکھو کہ ان تمام امراض سے موت کے لئے آدمی تک پہنچنے کا خانہ تن میں راستہ ہے اور ہر دو قدم پر بچھوؤں سے لبالب کنواں ہے۔ یہاں تک اس مضمون کو ختم کر کے پھر مقولہ شاہ کی طرف عود کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ بادشاہ نے کہا کہ آندھی تیز ہے یعنی حوادث بکثرت ہیں اور میرا چراغ (بیٹا) ہنوز منقطع النسل ہے اس لئے چاہئے کہ میں اس سے ایک اور چراغ روشن کر لوں۔ تا کہ اگر صرصر حوادث سے یہ چراغ گل ہو جاوے تو دونوں چراغوں میں سے ایک چراغ کافی ہو۔ اس بادشاہ کی یہ تدبیر ایسی ہی تھی جیسے عارف کی کہ اپنے تن ناقص اور فانی چراغ سے اپنی طمانیت اور دلجمعی کے لئے شمع دل روشن کر لیتا ہے تا کہ اگر یہ اچانک مر جاوے تو وہ شمع جان اپنے سامنے رکھ لے۔ لیکن اس نے یہ نکتہ نہیں سمجھا اور ایک فانی کو دوسرے فانی کے معاوضہ میں بیچ ڈالا اور بیٹے کے بدلہ میں پوتے کے رکھنے کی تدبیر جو کہ خود بھی فانی ہے اس لئے اس نے تدبیر تو سوچی لیکن جو تدبیر اس نے سوچی وہ تدبیر نہ تھی اور ہوتی کیونکر اس لئے کہ وہ خودی میں مبتلا تھا اور جو خودی میں مبتلا ہو اس کا یہاں پیچ سے نکلنے کا ذریعہ نہیں ہو سکتا۔

## عروس خواستن بادشاہ از بہر پسر از خوف انقطاع نسل

نسل کے منقطع ہونے کے ڈر سے بادشاہ کا اپنے لڑکے کے لئے دلہن کا چاہنا

| پس عروسے خواست باید بہر او | تا بماند زیں تزوج نسل او |
|---|---|
| اس کے لئے ایک دلہن تلاش کرنی چاہیے | تا کہ اس نکاح سے اس کی نسل باقی رہے |

| گر رود سوی فنا ایں باز باز | فرخ او گردد زبعد باز باز |
|---|---|
| اگر یہ باز فنا کی جانب چلا جائے پھر | اس کا بچہ باز کے بعد باز بن جائے |
| صورت ایں باز گرزینجا رود | معنی او در ولد باقی بود |
| اس باز کی صورت اگر اس جگہ سے چلی جائے | اس کی معنویت بچہ میں باقی رہے |
| بہرایں فرمود آں شاہ نبیہ | مصطفیٰ کہ الولد سرابیہ |
| اسی لئے فرمایا ہے اس شریف شاہ | مصطفیٰ نے کہ بچہ باپ کا راز ہے |
| بہرایں معنیٰ ہمہ خلق از شغف | می بیاموزند طفلاں را حرف |
| اسی لئے تمام لوگ شوق سے | بچوں کو ہنر سکھاتے ہیں |
| تا بماند آں معانی در جہاں | چوں شود آں قالب ایشاں نہاں |
| تاکہ دنیا میں وہ خوبیاں باقی رہیں | جب ان کا جسم چھپ جائے |
| حق بحکمت حرص شاں دادست وجد | بہر رشد ہر صغیر مستعد |
| اللہ (تعالیٰ) نے دانائی سے ان کو حرص اور کوشش عطا کر دی ہے | ہر صاحب استعداد بچے کی رہنمائی کے لئے |
| من ہم از بہر دوام نسل خویش | جفت خواہم پور خود را خوب کیش |
| میں بھی اپنی نسل کی ہمیشگی کے لئے | اپنے لڑکے کے لئے خوبصورت بیوی لاؤں گا |
| دخترے خواہم زنسل صالحے | نے زنسل بادشاہے طالحے |
| کسی نیک کی نسل کی لڑکی چاہوں گا | نہ کسی بدمعاش بادشاہ کی نسل کی |
| شاہ خود آں صالح ست آزاد اوست | نے اسیر حرص فرج ست وگلوست |
| بادشاہ وہ ہے جو نیک اور آزاد ہے | نہ وہ جو شرمگاہ اور حلق کی حرص کا قیدی ہے |
| مر اسیراں را لقب کردند شاہ | عکس چوں کافور نام آں سیاہ |
| لوگوں نے قیدی کو شاہ کا لقب دیا ہے | بالعکس، جیسا کہ حبشی کا نام کافور |
| شد مفازہ بادیہ خونخوارہ نام | نیک بخت آں پیس را گویند عام |
| خونخوار جنگل کا نام مفازہ بنا | کوڑھی کو عوام نیک بخت کہتے ہیں |
| ہر اسیر شہوت و حرص و امل | برنوشتہ میر یا صدر اجل |
| ہر شہوت اور لالچ اور آرزو کے قیدی کو | میر یا بڑا صدر لکھا ہے |

| آں اسیران اجل را عام داد | نام میران اجل اندر بلاد |
|---|---|
| ان موت کے قیدیوں کو عوام نے دیدیا ہے | شہروں میں بڑے حاکموں کا نام |
| صدر خوانندش کہ در صف نعال | جان او بستہ است یعنی جاہ و مال |
| اس کو صدر کہتے ہیں جس کے جوتوں کی صف میں | جان بندھی ہے یعنی جاہ و مال میں |

خیر تو بادشاہ نے یہ تجویز کی کہ اس کے لئے کوئی دلہن تلاش کرنی چاہئے تاکہ اس شادی سے اس کی نسل باقی رہے اور اگر یہ باز (شہزادہ) مر بھی جائے تو اس کا بچہ اس کی جگہ باز ہو اور اگر اس باز کی صورت دنیا سے اٹھ جائے تو بچہ کے ضمن میں اس کے معنے باقی رہیں۔اب مولانا فرماتے ہیں کہ اسی لئے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ الولد سر لابیہ اور اسی لئے لوگ فرط شوق سے بچوں کو پیشہ سکھاتے ہیں تاکہ جب ان کی صورت تتم عدم میں مخفی ہو جاوے تو وہ کمال ان کا دنیا میں باقی رہے اور یہ حرص حق سبحانہ نے ان کو اپنی حکمت سے اس لئے دی ہے کہ قابلیت رکھنے والے بچے ٹھیک ہو جاویں کیونکہ اگر یہ بات نہ ہوتی تو لوگ تعلیم میں نہایت بخل کرتے اور ہرگز اسے گوارا نہ کرتے کہ مشقت اٹھا کر اس کمال میں اپنا شریک تیار کریں۔ خیر تو یہ سوچ کر بادشاہ نے کہا کہ میں بھی اپنی نسل کے بقا کے لئے کوئی نیک سیرت بیوی تلاش کروں گا اور لڑکی کسی بزرگ کی اولاد سے لوں گا نہ کہ کسی بدکار بادشاہ کی نسل سے۔اب مولانا فرماتے ہیں کہ بادشاہ اور آزاد تو بزرگ ہے نہ کہ وہ جو خواہشات نفسانیہ مثل شہوت اور اکل و شرب کا پابند ہو لوگوں نے برعکس نہند نام زنگی کافور قیدیوں کا نام بادشاہ رکھ لیا ہے جیسا کہ خونخوار جنگل کا نام مفازہ یعنی مقام کامیابی وحصول مراد ہو گیا ہے۔یا بدبخت دینار کا نام خوش نصیب اور صاحب اقبال رکھ لیا گیا ہے۔ اسی طرح شہوت و حرص و مال کے پابند کو امیر یا صدر اعظم لکھتے ہیں اور ان موت کے قیدیوں کو عوام نے امیراں اعظم لقب دیا ہے اور اسے صدر انجمن کہتے ہیں جس کی جان جوتیوں کی صف یعنی جاہ و مال میں محبوس ہے۔

## اختیار کردن پادشاہ دختر زاہد را از جہت پسر و اعتراض کردن اہل بیت و ننگ داشتن ایشاں از پیوند درویشاں

بادشاہ کا لڑکے کے لئے ایک زاہد کی لڑکی کو منتخب کرنا اور گھر والوں کا اعتراض کرنا اور درویشوں کے ساتھ رشتے سے ذلت محسوس کرنا

| ایں سخن را نیست پایاں خواست جفت | بہر پور خویشتن شاہ از نہفت |
|---|---|
| اس بات کا خاتمہ نہیں ہے بیوی مانگ لی | بادشاہ نے چپکے چپکے اپنے لڑکے کیلئے |
| شاہ چوں با زاہدے خویشی گزید | ایں خبر در گوش خاتوناں رسید |
| بادشاہ نے جب ایک زاہد کے یہاں رشتہ پسند کیا | یہ خبر عورتوں کے کان میں پہنچی |

| | |
|---|---|
| مادر شہزادہ گفت از نقص عقل | شرط کفویت بود در عقل و نقل |
| عقل کی کمی کی وجہ سے شہزادے کی ماں نے کہا | عقل اور نقل میں جوڑ شرط ہے |
| تو زشح و بخل خواہی وزدہا | تا بہ بندی پور مارا بر گدا |
| تو کنجوسی اور بخل اور مکاری سے چاہتا ہے | کہ میرے بیٹے کو فقیر کے ساتھ باندھ دے |
| گفت صالح را گدا گفتن خطاست | کو غنی القلب ازداد خداست |
| اس نے کہا نیک شخص کو فقیر کہنا غلطی ہے | کیونکہ وہ خدا کی دین سے، دل کا مالدار ہے |
| در قناعت میگریزد از تقی | نز لئیمی و کسل ہمچوں گدا |
| پرہیز گاری کی وجہ سے وہ قناعت اختیار کرتا ہے | نہ کہ فقیر کی طرح کاہلی اور کمینہ پن سے |
| قلتے کاں از قناعت وز تقاست | آں ز فقر و قلت دوناں جداست |
| وہ کمی جو قناعت اور پرہیز گاری کی وجہ سے ہے | وہ کمینوں کی کمی اور فقر سے جداگانہ ہے |
| حبہ آں گر بیابد سر نہد | ویں ز گنج زر بہمت مے جہد |
| وہ اگر ایک حبہ بھی پاتا ہے سر جھکا دیتا ہے | یہ سونے کے خزانے سے ہمت کی وجہ سے بھاگتا ہے |
| شہ کہ او از حرص قصد بر حرام | میکند او را گدا گوید ہمام |
| وہ بادشاہ جو حرص کی وجہ سے حرام کا ارادہ | کرتا ہے، اس کو بڑا انسان فقیر کہتا ہے |
| گفت کو شہر و قلاع او راجہیز | یا نثار گوہر و دینار ریز |
| اس نے کہا شہر اور قلعے اس کے پاس جہیز میں دینے کو کہاں؟ | یا نچھاور کرنے اور بکھیرنے کے لئے موتی اور دینار (کہاں ہیں) |
| گفت رو ہر کو غم دیں برگزید | باقی غمہا خدا ازوے برید |
| اس نے کہا، جا جس نے دین کا غم اختیار کر لیا | باقی غموں کو خدا نے اس سے جدا کر دیا ہے |
| غالب آمد شاہ و پسندید دخترے | از نژاد صالحے خوش جوہرے |
| بادشاہ غالب آ گیا اور اس نے ایک لڑکی پسند کر لی | عمدہ مزاج والے ایک نیک شخص کی نسل سے |
| در ملاحت خود نظیر خود نداشت | چہرہ اش تاباں تر از خورشید چاشت |
| حسن میں وہ اپنا ثانی نہ رکھتی تھی | چار گھڑی دن کے سورج سے زیادہ روشن چہرے والی |
| حسن دختر ایں خصالش آنچناں | کز نکوئی می نگنجد در بیاں |
| لڑکی کا حسن (اور) اس کی یہ خصلتیں ایسی تھیں | کہ خوبی کی وجہ سے بیان نہیں ہو سکتی ہیں |

| | |
|---|---|
| صید دیں کن تا رسد اندر تبع | حسن و مال و جاہ و بخت منتفع |
| دین کا شکار کر تاکہ تابع بن کر آئے | حسن اور مال اور رتبہ اور نفع کے قابل نصیبہ |
| آخرت قطار اشترداں عمو | در تبع دنیاش ہمچوں پشک و مو |
| اے چچا! آخرت کو اونٹ کی قطار سمجھ | اس کے پیچھے دنیا کو مینگنی اور بال (سمجھ) |
| پشم بگزینی شتر نبود ترا | ور بود اشتر چہ قیمت پشم را |
| اگر تو اون پسند کریگا' اونٹ تیرے نہ ہوں گے | اور اگر اونٹ ہیں تو اون کی کیا قیمت؟ |

خیر یہ گفتگو تو ختم نہ ہوگی اب تم قصہ سنو بادشاہ نے شہزادہ کا خفیہ ہی خفیہ ایک بزرگ کے یہاں رشتہ کر دیا جبکہ بادشاہ نے ایک فقیر رشتہ داری قائم کرلی تو یہ خبر شدہ شدہ بیگموں کے کانوں میں پہنچی شہزادہ کی ماں نے نقصان عقل کے سبب بادشاہ سے کہا کہ کفویت عقلاً بھی شرط ہے اور نقلاً بھی لیکن تم اپنی کنجوسی اور بخل اور سیانے پن سے چاہتے ہو کہ میرے بچہ کو ایک گدا کے سر منڈھ دو۔اس پر بادشاہ نے کہا کہ ایسا نہ کہو ایک بزرگ شخص کو گدا کہنا غلطی کی بات ہے۔ کیونکہ وہ تو بخشش حق سبحانہ کی وجہ سے غنی القلب ہوتا ہے اور وہ پرہیز گاری کے سبب قناعت اختیار کرتا ہے نہ کہ گداؤں کی طرح قناعت و دنائت طمع اور کاہلی سے اور جو مال کی کمی قناعت اور تقویٰ کے سبب ہے وہ کمینوں کے فقر اور قناعت سے جداگانہ ہے کیونکہ ایک منشا تقویٰ ہے اور دوسرے کا کسل اور دنائت ۔اسی لئے گدا کو اگر ایک حبہ بھی مل جاتا ہے تو وہ دینے والے کو سجدہ کرتا ہے اور صالح اپنی عالی ہمتی سے خزانہ پر لات مار کر الگ ہو جاتا ہے اور بادشاہ جو کہ حرص کے سبب کسی حرام مال کو نہیں چھوڑتا عالی حوصلہ اشخاص اس کو بھی گدائی کہتے ہیں ۔اس پر بیوی نے کہا کہ اس کے پاس کون سے شہر اور قلعے ہیں جو وہ لڑکی کو جہیز میں دے گا اور کون سے موتی اور اشرفیاں ہیں جن کو شادی کے وقت نچھاور کرے گا اور بکھیرے گا۔اس پر بادشاہ نے کہا جاؤ بھی جس نے غم دین اختیار کر لیا حق سبحانہ اس سے تمام افکار کو چھڑا دیتے ہیں اور چونکہ مجھے دین کی فکر ہے اس لئے مجھے نہ دولت کی جستجو ہے نہ جاہ کی ۔الغرض بادشاہ غالب رہا اور اس نے اس بزرگ اور شریف آدمی کی لڑکی لے لی یہ لڑکی نمکینی میں اپنا جواب نہ رکھتی تھی اور اس کا چہرہ حسن کے سبب شمس الضحیٰ سے زیادہ روشن تھا۔غرض کہ اس لڑکی کے حسن کی تو یہ حالت تھی اور خصائل حمیدہ ایسے تھے کہ ان کی خوبی بیان سے باہر ہے۔اب مولانا فرماتے ہیں کہ دین حاصل کرنا چاہئے تاکہ حسن اور مال اور جاہ اور خوش اقبالی جس سے نفع اٹھاؤ اس کے تابع ہو کر حاصل ہو جاویں اور آخرت کو ایسا سمجھو جیسے اونٹوں کی قطار۔اور دنیا اس کے پیچھے ایسی ہے جیسے مینگنیاں اور بال۔پس اگر تم ان کو لے لو تو اونٹ تمہیں نہ ملیں گے۔اور اگر اونٹ لے لو تو پھر ان کی کچھ بھی وقعت نہیں۔

## جادوئی کردن کمپیر کابلی شاہزادہ را و فریفتہ شدن شاہزادہ

### ایک کابلی بڑھیا کا شہزادے پر جادو کر دینا اور شہزادے کا عاشق ہو جانا

| | |
|---|---|
| چوں بر آمد ایں نکاح آں شاہ را | بانژاد صالحان و اولیا |
| جب اس شہزادے کا نکاح ہو گیا | نیکوں اور ولیوں کی نسل سے |

| | |
|---|---|
| از قضا کمپیرک جادو کہ بود | عاشق شہزادہ با حسن وجود |
| قضائے (خداوندی) سے جادو گرنی بڑھیا جو کہ تھی | حسین شہزادے پر عاشق |
| جادوئی کردش عجوز کابلی | کہ برد زاں رشک سحر بابلی |
| اس پر کابلی بڑھیا نے ایسا جادو کر دیا | کہ (چاہ) بابل کا جادو (بھی) اس پر رشک کرے |
| شہ بچہ شد عاشق کمپیر زشت | تا عروس و آں عروسی را بہشت |
| شہزادہ بدصورت بڑھیا پر عاشق ہوگیا | یہاں تک کہ اس نے دلہن اور شادی سے کنارہ کر لیا |
| یک سیہ دیوے و کابولی زنے | گشت بر شہزادہ ناگہ رہزنے |
| ایک کالا بھوت اور کابلی عورت | اچانک شہزادے کی ڈاکو بن گئی |
| زاں سیہ روئے خبیث نابکار | گشت آں شہزادہ مدہوش و نزار |
| اس کلموہی، خبیث نابکار کی وجہ سے | شہزادہ مدہوش اور لاغر ہو گیا |
| آں نود سالہ عجوز گندہ پیر | نے خرد ہشت آں ملک را نے ضمیر |
| اس نوے سالہ بڑھیا کھوسٹ نے | اس شہزادے کی نہ عقل چھوڑی، نہ دل |
| تا بسالے بود شہزادہ اسیر | بوسہ جایش نعل کفش گندہ پیر |
| یہاں تک کہ شہزادہ ایک سال قیدی رہا | بڑھیا کی جوتی کا تلا اس کی بوسہ گاہ تھی |
| صحبت کمپیر او رامی ربود | تا زکاہش نیم جانے ماندہ بود |
| بڑھیا کی صحبت اس کو تباہ کر رہی تھی | یہاں تک کہ گھٹاؤ کی وجہ سے آدھی جان رہ گئی تھی |
| دیگراں از ضعف وے بر درد سر | او ز سکر سحر از خود بے خبر |
| دوسرے اس کی کمزوری سے درد سر میں تھے | وہ جادو کے نشہ سے اپنے آپ سے غافل تھا |
| ایں جہاں بر شاہ چوں زنداں شدہ | ویں پسر بر گریہ شاں خنداں شدہ |
| بادشاہ پر یہ دنیا قید خانہ کی طرح ہو گئی تھی | یہ لڑکا ان کے رونے پر ہنستا تھا |
| شاہ بس بیچارہ شد در برد و مات | روز و شب می کرد قربان و زکات |
| اس بازی میں بادشاہ لاچار ہو گیا | دن رات قربانی اور خیرات کرتا تھا |
| زانکہ ہر چارہ کہ می کرد آں پدر | عشق کمپیرک ہمی شد بیشتر |
| باپ جس قدر بھی تدبیر کرتا تھا | بڑھیا کا عشق بڑھتا تھا |

| پس یقیں گشتش کہ مطلق آں پیست سر | چارہ او را بعد ازیں لابہ گریست |
|---|---|
| تو اس کو یقین ہو گیا کہ (یہ) مطلقاً اس (اللہ) کی جانب سے ہے | اس کے بعد اس کی تدبیر (اللہ کے سامنے) خوشامد ہے |
| سجدہ می کرد او کہ ہم فرماں تراست | غیر حق بر ملک حق فرماں کراست |
| وہ سجدے کرتا کہ تیرا ہی حکم ہے | اللہ (تعالیٰ) کی سلطنت میں اللہ (تعالیٰ) کے علاوہ کس کا حکم ہے؟ |
| لیکن ایں مسکیں ہمی سوزد چو عود | دست گیرش اے رحیم واے ودود |
| لیکن یہ مسکین اگر کی طرح جل رہا ہے | اے رحم کرنے والے! اے محبوب! اس کی دستگیری کر |

جب شہزادہ کا عقد دختر صلحا و اولیا کے ساتھ ہو گیا تو اتفاق یہ ہوا کہ ایک بڑھیا جادوگرنی جو اس حسین شہزادہ پر عاشق تھی اس نے اس پر ایسا سخت جادو کیا کہ سحر بابل بھی جس پر رشک کرے۔ اس کے ایسا کرنے سے شہزادہ اس بدصورت بڑھیا پر عاشق ہو گیا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس نے دلہن اور شادی سب کو بالائے طاق رکھ دیا۔ غضب ہے کہ ایک کالی دیونی اور کابلی عورت نے شہزادہ کا راہ مار دیا۔ اور اس سیہ رو خبیث اور نابکار کے سبب شہزادہ مدہوش اور نزار ہو گیا۔ اور اس نوے برس کی بڑھیا نے شہزادہ کی عقل چھوڑی نہ دل بلکہ دونوں اڑا لے گئی۔ القصہ شہزادہ ایک سال تک اس کے پھندے میں پھنسا رہا اور حالت یہ تھی کہ اس کی جوتیاں چوستا تھا اور اس بڑھیا کی محبت اسے فنا کر رہی تھی۔ یہاں تک کہ گھٹتے گھٹتے نیم جان ہو گیا تھا۔ دوسرے لوگوں کو تو اس کے ضعف سے تکلیف تھی مگر اس کو جادو کے نشہ سے اپنی بھی خبر نہ تھی۔ یہ حالت دیکھ کر بادشاہ پر دنیا جیل خانہ ہو گئی تھی اور شہزادہ کو اس کے رونے پر ہنسی آتی تھی۔ بادشاہ اس بردومات میں بہت زچ ہو گیا تھا اور رات دن شہزادہ کی خلاصی کے لئے قربانیاں کیا کرتا تھا اور صدقے دیا کرتا تھا اور وجہ یہ تھی کہ وہ جو تدبیر عشق کے دور کرنے کی کرتا تھا اس سے شہزادہ کا عشق اس بڑھیا پر اور بڑھتا تھا۔ بالآخر اسے یقین ہو گیا کہ یہ محض خدا کی طرف سے ہے اور اس کا علاج بجز اس کے کچھ نہیں کہ حق سبحانہ کی درگاہ میں دعا کی جاوے جب وہ یہ سمجھ گیا تو وہ سجدہ میں پڑ کر کہتا تھا کہ آپ حاکم ہیں اور آپ کے سوا آپ کے ملک میں کس کا حکم چل سکتا ہے لیکن یہ خاکسار عود کی طرح جلتا ہے۔ پس اے رحیم اور اے ودود آپ اس بیچارہ کی دستگیری فرمائیے۔

## مستجاب شدن دعای بادشاہ در خلاص پسر از جادوئی کابلی

### کابلی کی جادوگری سے چھٹکارے کے بارے میں بادشاہ کی دعا قبول ہونا

| تا ز یارب یارب و افغان شاہ | ساحرے استاد پیش آمد زراہ |
|---|---|
| یہاں تک کہ بادشاہ کی یارب یارب اور فریاد کی وجہ سے | ایک استاد جادوگر سفر سے سامنے آ گیا |
| او شنیدہ بود از دور ایں خبر | کہ اسیر پیرہ زن شد آں پسر |
| اس نے دور سے یہ بات سنی تھی | کہ وہ لڑکا بڑھیا کا قیدی بن گیا ہے |

| | |
|---|---|
| کاں عجوزہ بود اندر جادوئی | بے نظیر و ایمن از مثل و دوئی |
| کیونکہ وہ بڑھیا جادوگری میں | بے نظیر اور مثل اور دوئی سے مطمئن تھی |
| دست بر بالای دستست اے فتیٰ | در فن و درز و رتا ذات خدا |
| اے نوجوان! ہاتھ سے بڑھ کر ہاتھ ہے | ہنر اور طاقت میں اللہ (تعالیٰ) کی ذات تک |
| منتہای دستہا دست خداست | بحر بیشک منتہای جو یہاست |
| تمام ہاتھوں کا آخر خدا کا ہاتھ ہے | یقینا دریاؤں کا آخر سمندر ہے |
| ہم ازو گیرند مایہ ابرہا | ہم بدو باشد نہایت سیل را |
| ابر اسی سے سرمایہ حاصل کرتے ہیں | اسی پر سیلاب کی انتہا ہوتی ہے |
| گفت شاہش کایں پسر از دست رفت | گفت اینک آمدم درمان زفت |
| بادشاہ نے اس سے کہا یہ لڑکا ہاتھ سے گیا | اس نے کہا اب میں زبردست علاج آ گیا ہوں |
| نیست ہمتا زال را ایں ساحراں | جز من داہی رسیدہ زاں کراں |
| ان جادوگروں میں کوئی بڑھیا جیسا نہیں ہے | سوائے مجھ ہوشیار کے جو اس جانب سے آ گیا ہے |
| چوں کف موسیٰ بہ امر کردگار | نک برآرم من زسحر او دمار |
| اللہ (تعالیٰ) کے حکم سے (حضرت) موسیٰ کے ہاتھ کی طرح | اب میں اس کے جادو کی تباہی مچا دوں گا |
| کہ مرا ایں علم آمد زاں طرف | نے زشاگردی سحر مستخف |
| کیونکہ میرا یہ علم اس (اللہ تعالیٰ) کی طرف سے آیا ہے | ذلیل جادو کی شاگردی سے نہیں ہے |
| آمدم تا بر کشایم سحر او | تا نماند شاہزادہ زرد رو |
| میں آیا ہوں تاکہ اس کا جادو کھول دوں | تاکہ شہزادہ پیلے چہرے کا نہ رہے |
| سوئے گورستاں برو وقت سحور | پہلوی دیوار ہست اسپید گور |
| صبح کے وقت قبرستان کی جانب جا | ایک دیوار کے پہلو میں سفید قبر ہے |
| سوی قبلہ باز کاو آں جای را | تا بہ بینی قدرت و صنع خدا |
| اس جگہ کو قبلہ کی جانب کھود | تاکہ تو خدا کی قدرت اور کاریگری دیکھے |
| پس دراز ست ایں حکایت تو ملول | زبدہ را گویم رہا کردم فضول |
| یہ قصہ لمبا ہے (اور) تو درماندہ ہے | خلاصہ بتاتا ہوں، زاید کو چھوڑتا ہوں |

| | |
|---|---|
| سوی گورستان رفت آں شاہ زود | گور را آں شاہ آں دم برکشود |
| وہ بادشاہ فوراً قبرستان کی جانب گیا | بادشاہ نے فوراً قبر کو کھولا |
| جادو یہادید پنہاں اندرو | صد گرہ بربستہ بریک تارمو |
| بڑا جادو اس میں دبا ہوا دیکھا | ایک بال پر سینکڑوں گرہیں لگی ہوئی تھیں |
| واں گرہ ہای گراں رابر کشاد | پس زحت پورشہ را راہ داد |
| اس (جادوگر) نے ان مضبوط گرہوں کو کھولا | شہزادہ کو مصیبت سے نجات دی |
| آں پسر باخویش آمد شد دواں | سوی تخت شاہ باصد امتحاں |
| وہ شہزادہ ہوش میں آ گیا (اور) دوڑا | بہت محنت سے بادشاہ کے تخت کی جانب |
| سجدہ کرد و برزمیں می زد ذقن | در بغل کردہ پسر تیغ و کفن |
| سجدہ کیا اور زمین پر ٹھوڑی رگڑی | لڑکے نے بغل میں تلوار اور کفن لئے ہوئے |
| شاہ آئیں بست و اہل شہر شاد | واں عروس ناامید و بے مراد |
| شاہ نے جشن منایا اور شہر والے خوش ہو گئے | اور وہ مایوس اور نامراد دلہن |
| عالم از سر زندہ گشت و بافروز | اے عجب آں روز رز و امروز روز |
| دنیا از سر نو زندہ اور پررونق ہو گئی | تعجب ہے وہ بھی ایک دن تھا اور آج بھی ایک دن ہے |
| یک عروسی کرد شاہ او را چناں | کہ جلاب و قند بد پیش سگاں |
| بادشاہ نے اس کی شادی کی دعوت ایسی کی | کہ گلاب اور شکر کتوں کے سامنے تھا |
| جادوی کمپیر از غصہ بمرد | روی و خوی زشت با مالک سپرد |
| جادو گرنی بڑھیا رنج سے مر گئی | چہرہ اور بری عادت مالک کے سپرد کر دی |
| شاہ آئیں بست و آمد در نیاز | راز گفتے باخدای کار ساز |
| شاہ نے جشن منایا اور نیاز مندی اختیار کی | خدائے کارساز سے دل کی بات کہتا تھا |
| شاہزادہ در تعجب ماندہ بود | کز من او عقل و نظر چوں در ربود |
| شہزادہ تعجب میں پھنسا تھا | کہ وہ (بڑھیا) میری عقل و نظر کس طرح اچک لے گئی |
| نو عروسے دید ہمچوں ماہ حسن | کہ ہمی زد بر ملیحاں راہ حسن |
| اس نے حسن کا چاند جیسی دلہن دیکھی | جو حسینوں پر حسن کی راہ مسدود کرتی تھی |

| | |
|---|---|
| گشت بیہوش و برو اندر فتاد | تا سہ روز از صدر او گم شد فواد |
| وہ بیہوش ہو گیا اور منہ کے بل گر پڑا | تین دن تک اس کا دل سینے سے غائب رہا |
| سہ شبانہ روز او بیہوش گشت | تا کہ خلق از غشی او پر جوش گشت |
| تین دن رات وہ بے ہوش رہا | یہاں تک کہ مخلوق اس کی بیہوشی سے مضطرب ہو گئی |
| از گلاب و از علاج آمد بخود | اندک اندک فہم گشتش نیک و بد |
| وہ گلاب اور علاج سے ہوش میں آیا | رفتہ رفتہ وہ اچھے برے کو سمجھنے لگا |
| بعد سالے شاہ گفتش در سخن | کاے پسر یاد آر ازاں یار کہن |
| ایک سال کے بعد گفتگو کے دوران میں بادشاہ نے اس سے کہا | کہ اے بیٹا! پرانے دوست کو (بھی) یاد کر لیا کر |
| یاد آور زاں ضجیع و زاں فراش | تا بدیں حد بیوفا و مر مباش |
| اس ہمبستر اور بیوی کو یاد کر | اس حد تک بے وفا اور کڑوا نہ بن |
| گفت رو من یافتم دراز السرور | وارہیدم از چہ دار الغرور |
| اس نے کہا جایئے میں نے خوشی کا گھر پا لیا | میں دھوکے کے گھر کے کنویں سے نجات پا گیا |
| ہمچناں باشد چو مومن راہ یافت | سوی نور حق ز ظلمت روی تافت |
| ایسا ہی ہوتا ہے جب مومن نے راستہ پا لیا | اللہ (تعالیٰ) کے نور کی جانب اس نے تاریکی سے منہ موڑا |
| مخلص ایں قصہ بر گفتم تمام | تا بدانی مقصد خود والسلام |
| میں نے اس قصہ کا پورا خلاصہ بتا دیا | تاکہ تو اپنا مقصود سمجھ لے والسلام |

اس کی دعاؤں اور نالہ وزاری کا یہ نتیجہ ہوا کہ ایک جادوگر کہیں سے آ نکلا۔ اس نے دور سے یہ خبر سنی تھی کہ شہزادہ ایک بڑھیا کے پھندے میں پھنس گیا ہے کیونکہ وہ بڑھیا بے نظیر جادوگرنی ہے اور اپنا جواب نہیں رکھتی لیکن یہ شخص اس سے بھی بڑھ کر تھا کیونکہ ممکنات میں ایک کی قوت ایک سے بڑھی ہوئی ہے۔ کمال میں بھی اور زور میں بھی اور یہ ہی سلسلہ خدا تک پہنچ جاتا ہے اور خدا کی قوت تمام قوتوں کا منتہا ہے کیونکہ تمام قوتیں ندیاں ہیں اور حق سبحانہ کی قدرت بحر اور قاعدہ ہے کہ تمام ندیوں کا منتہا بحر ہوتا ہے اس کی قدرت تمام قوتوں کا منتہیٰ ہے۔ اسی بحر سے تمام ابرہائے قوت کو سامان ملتا ہے اور ان سیلابوں کا وہی منتہا ہے خیر بادشاہ نے اس سے کہا کہ یہ لڑکا تو ہاتھ سے نکل گیا۔ کیا کیا جاوے اس نے کہا کہ میں اس کا بہت بڑا علاج ہوں۔ آپ اطمینان رکھیں ان جادوگروں میں بجز مجھ عاقل اور خدا کی طرف سے یا دور سے آنے والے کے کوئی اس کی مثل نہیں ایک میں ہی ہوں کہ اس کا مقابلہ کر سکتا ہوں آپ دیکھتے جایئے میں دست موسیٰ علیہ السلام کی طرح خدا کے حکم سے اس کے

جادو کا ستیاناس کردوں گا۔ کیونکہ یہ علم مجھے بالہام خداوندی حاصل ہوا ہے اور ذلیل جادو کی شاگردی سے حاصل نہیں ہوا۔ میں اس لئے آیا ہوں کہ اس کا جادو کھول دوں تاکہ شہزادہ کی چہرہ کی رنگت زرد نہ رہے۔ پس آپ پچھلی رات میں فلاں قبرستان جائیں وہاں کی فلاں دیوار کی برابر ایک سفید قبر ہے قبلہ کی جانب پس اس مقام کو کھو دیئے۔ اس سے آپ کو قدرت و کارسازی خدا کا تماشہ نظر آ جائے گا۔ خیر یہ حکایت تو بہت لمبی ہے اور تم اکتا گئے ہو۔ اس لئے زوائد کو چھوڑ کر خلاصہ پر اکتفا کرتا ہوں وہ بادشاہ فوراً قبرستان گیا اور جا کر اس قبر کو کھولا اور جادو کو اس میں مخفی پایا اور دیکھا کہ ایک بال کے تار میں سوگر ہیں لگی ہوئی ہیں وہ ان کو لے آیا اور اس صاحب کمال نے اس کی گرہوں کو کھولا اس سے وہ شہزادہ اس تکلیف سے نجات پا گیا اور ہوش میں آ کر بصد کوشش بادشاہ کے تخت کی جانب دوڑا اور جا کر سجدۂ تعظیمی کیا اور زمین پر ٹھوڑی ملتا تھا اور بغل میں تیغ و کفن لئے ہوئے تھا جس کا مطلب یہ تھا کہ میں مجرم ہوں آپ مجھے مار ڈالئے۔ بادشاہ اور اہل شہر اور اس نامراد اور بے مراد بیوی نے شہر اور مکانات کو اس خوشی میں خوب سجایا اور عالم نئے سرے سے زندہ اور بارونق ہو گیا۔ اب مولانا جملہ معترضہ کے طور پر فرماتے ہیں کہ جیب بات ہے ایک دن وہ تھا کہ شہزادہ بڑھیا کا غلام تھا اور لوگ مغموم تھے۔ شہر پر اداسی چھائی ہوئی تھی اور ایک یہ دن ہے کہ شہزادہ اس کی پرواہ نہیں کرتا اور سب لوگ خوش ہیں اور شہر گلزار بنا ہوا ہے۔ بادشاہ نے اس کی شادی کی ایک ایسی دھوم دھام سے دعوت کی کہ شربت اور قند کتوں کے سامنے تھا آدمیوں کا تو ذکر ہی کیا ہے۔ وہ بڑھیا جادوگرنی یہ حالت دیکھ کر غم سے مر گئی اور اپنے منہ اور خصلت زشت کو مالک دوزخ کے حوالہ کیا۔ بادشاہ نے شہر کو آراستہ کیا اور عاجزانہ حق سبحانہ سے مناجات کرنے لگا اور اس کا خوب ہی شکر ادا کیا۔ شہزادہ کو حیرت تھی کہ اس نے مجھ سے عقل اور نظر کیسے اڑا لی تھی کہ میں نہ اس کی برائی سمجھ سکا اور نہ دیکھ سکا۔ خیر اس نے دلہن کو جب دیکھا تو حسن کا ماہتاب پایا۔ جو کہ حسینوں کے حسن کی راہ مارتی تھی۔ یہ دیکھ کر بیہوش ہو کر منہ کے بل گر گیا اور تین دن تک اس کے سینہ سے دل غائب رہا۔ یعنی تین رات دن تک برابر بے ہوش رہا۔ یہاں تک کہ لوگوں کو اس کی غشی سے جوش و خروش اور اضطراب و پریشانی لاحق ہو گئی کہ دیکھئے بچتا بھی ہے یا نہیں۔ غرضکہ جب خوب گلاب چھڑکا گیا اور خوب علاج کیا گیا اس وقت ہوش آیا اور بھلے برے کو کچھ کچھ سمجھنے لگا۔ ایک سال کے بعد بادشاہ نے اثنائے گفتگو میں کہا کہ بیٹا کبھی اپنی پرانی آشنا اور ہم خواب اور فراش (وہ عورت جس سے صحبت کی جاتی ہو) کو بھی تو یاد کر لیا کرو۔ اس قدر بے وفا اور تلخ نہ بنو۔ اس نے جواب دیا کہ جائیے اب میں کیا یاد کروں گا اب تو مجھے جنت مل گئی ہے اور میں اس دھوکے کے گھر کے کنویں سے نجات پا گیا ہوں۔ یہ تو قصہ تھا اب سنو جب مومن کی نور حق سبحانہ تک رسائی ہو جاتی ہے تو وہ تاریکی ناسوت سے منہ پھیر لیتا ہے۔ یہ حقیقت تھی اس قصہ کی۔ اب میں اس قصہ کا تخلص (یعنی اس قصہ کا باطن اور اس کی حقیقت) بیان کرتا ہوں تاکہ تم کو اپنا مقصد اچھی طرح معلوم ہو جائے۔

فائدہ:۔ گفت رومن یا ختم دار السرور انخ اور اس سے اگلے شعر میں شرح ہے۔ اس مضمون حدیث کی جس کی شرح کے لئے یہ حکایت لائی گئی تھی)

## در بیان آنکہ شاہزادہ آدمی زادہ است پدرش آدم صفی خلیفۂ حق مسجود ملائکہ وآں کمپیر کابلی دنیا است کہ آدمی بچہ را از پدر ببرید بسحر وانبیا واولیا آں طبیب تدارک کنندہ اند

اس کا بیان کہ شہزادے (سے) انسان (مراد) ہے اور اس (شہزادے) کا باپ حضرت آدم برگزیدہ اللہ (تعالیٰ) کے خلیفہ ملائکہ کے مسجود ہیں اور کابلی بڑھیا دنیا ہے جس نے آدم کی اولاد کو جادو کے ذریعہ باپ سے جدا کر دیا ہے اور نبی اور ولی وہ علاج کرنے والے طبیب ہیں

| | |
|---|---|
| اے برادر داں کہ شہزادہ توئی | در جہان کہنہ زادہ از نوی |
| اے بھائی! جان لے کہ شہزادہ تو ہے | پرانی دنیا میں تو نیا پیدا ہوا ہے |
| کابلی جادو ایں دنیا ست کو | کردہ مرداں را اسیر رنگ و بو |
| کابلی جادوگرنی یہ دنیا ہے، جس نے | انسانوں کو (اپنے) رنگ و بو کا قیدی بنا لیا ہے |
| چوں درافگندت دریں آلودہ زوذ | دمبدم میخواں و میدم قل اعوذ |
| جبکہ اس نے فوراً تجھے اس گندگی میں ڈال دیا ہے | ہر وقت قل اعوذ پڑھ اور دم کرتا رہ |
| تارہی زیں جادوئی وزیں قلق | استعانت خواہ از رب الفلق |
| تاکہ اس جادو اور پریشانی سے نجات پا لے | صبح کے سفیدے کے رب سے مدد چاہ |
| زاں نبی دنیات را سحارہ خواند | کو بافسوں خلق را درچہ نشاند |
| اسی لئے نبیؐ نے تیری دنیا کو جادوگرنی کہا ہے | کیونکہ اس نے جادو کے ذریعہ مخلوق کو کنویں میں ڈال دیا ہے |
| ہیں فسون گرم دارد گندہ پیر | کردہ شاہاں را دم گرمش اسیر |
| خبردار! بڑھیا تیز جادو رکھتی ہے | بادشاہوں کو اس کے گرم دم نے قیدی بنا لیا ہے |
| در درون سینہ نفاثات اوست | عقد ہای سحر را اثبات اوست |
| وہ سینہ میں (منتر پڑھ کر) پھونکیں مارنے والی ہے | وہ جادو کی گرہوں کو باندھنے والی ہے |
| ساحرہ دنیا قوی دانا زنے ست | حل سحر او بپائے عامہ نیست |
| جادوگرنی دنیا، بہت عقلمند عورت ہے | اس کے جادو کا توڑ عوام کے بس کا نہیں ہے |
| ورکشادے عقدہ او را عقلہا | انبیا را کے فرستادے خدا |
| اگر عقلیں اس کی گرہیں کھول سکتیں | اللہ تعالیٰ نبیوں کو کب بھیجتا؟ |

ہیں طلب کن خوش دمے عقدہ کشا
راز دان یفعل اللہ مایشا

آگاہ! گرہ کھولنے والا اچھا دم کرنے والا تلاش کر لے
جو یفعل اللہ مایشاء کا رازداں ہو

ہمچو ماہی بستہ استت او بہ شست
شاہزادہ ماندہ سالے وتو شصت

اس نے تجھے مچھلی کی طرح کانٹے میں پھنسا لیا ہے
شہزادہ ایک سال (پھنسا) رہا تو ساٹھ سال

شصت سال از شست او در محنتی
نے خوشی نے برطریق سنتی

تو ساٹھ سال سے اس کے کانٹے میں مصیبت میں ہے
تو نہ خوش ہے نہ سنت کے راستہ پر ہے

فاسقی بدبخت نے دنیات خوب
نے رہیدہ از وبال واز ذنوب

وہ بدبخت فاسق ہے نہ تیری دنیا ہی اچھی ہے
نہ وبال اور گناہوں سے بچا ہوا ہے

نفخ او ایں عقد ہارا سخت کرد
پس طلب کن نفخۂ خلاق فرد

اس کے پھونکنے نے ان گرہوں کو مضبوط کر دیا ہے
خالق احد کی پھونک کا طلبگار بن

تانفخت فیہ من روحی ترا
وارہاند زین و گوید برتر آ

تاکہ نفخت فیہ من روحی تجھے
اس سے چھڑا دے اور کہہ دے آگے آ جا

جز بنفخ حق نسوزد نفخ سحر
نفخ قہرست این وآں دم نفخ مہر

جادو کی پھونک، اللہ کی پھونک ہی سے جلتی ہے
یہ ظلم کی پھونک ہے اور وہ محبت کی پھونک ہے

رحمت او سابق ست از قہر او
سابقی خواہی برو سابق بجو

اس کی رحمت اس کے قہر سے پہلے ہے
تو آگے بڑھنا چاہتا ہے تو جا سابق کی تلاش کر

تارسی اندر نفوس زوجت
کاے شہ مسحور اینک مخرجت

تاکہ تو زوجت والے نفسوں میں داخل ہو جائے
کیونکہ اے جادو میں مبتلا شہزادے یہ تیرے نکلنے کی جگہ ہے

باوجود زال ناید انحلال
درشبیکہ دربرآں پیر دلال

بڑھیا کے ہوتے ہوئے (جادو کی گرہوں کا) کھلنا حاصل نہ ہوگا
(اور) وہ نازوں بھری جال اور بغل میں (نہ آئیگی)

نے کہ فرمود آں سراج امتاں
ایں جہان و آنجہاں راضرتاں

کیا امتوں کے چراغ نے نہیں فرمایا
اس دنیا اور اس جہان کو دو سوتیں

پس وصال ایں فراق آن بود
صحت ایں تن سقام جاں بود

تو اس کا وصال اس کا فراق ہے
اس جسم کی تندرستی جان کی بیماری ہے

| سخت می آید فراق ایں ممر | پس فراق آں مقرداں سخت تر |
|---|---|
| اس گزرگاہ کی جدائی سخت لگتی ہے | تو اس قیامگاہ کی جدائی زیادہ سخت ہے |
| چوں فراق نقش سخت آید ترا | تا چہ سخت آید زنقاشش جدا |
| جب تجھے نقش کی جدائی سخت لگتی ہے | تو اس کے نقاش کی جدائی کس قدر سخت ہوگی؟ |
| اے کہ صبرت نیست از دنیای دوں | چونت صبر ست از خدا اے دوست چوں |
| اے وہ کہ تجھے اس کمینی دنیا سے صبر میسر نہیں | اے دوست! تجھے خدا کی جدائی پر کس طرح صبر آ گیا ہے؟ |
| چونکہ صبرت نیست زیں آب سیاہ | چوں صبوری داری از چشمہ الہ |
| جبکہ اس کالے پانی تجھ میں صبر نہیں ہے | خدائی چشمہ سے تجھ میں کیسے صبر ہے؟ |
| چونکہ بے ایں شرب کم داری سکون | چوں زابراری جدا وز یشربون |
| جبکہ اس کو پئے بغیر تجھے سکون نہیں ہے | تو یشربون اور نیکوں سے کیسے جدا ہے |
| گر بہ بینی یک نفس حسن ودود | اندر آتش افگنی جان و وجود |
| اگر تو ایک لمحہ کے لئے خدا کا حسن دیکھ لے | جان اور جسم کو آگ میں ڈال دے |
| جیفہ بینی بعد ازاں ایں شرب را | چوں بہ بینی کر و فر و قرب را |
| اس کے بعد تو اس پینے کو مردار سمجھے گا | جب تو (خدا کی) شان و شوکت اور قرب کو دیکھ لے گا |
| ہمچو شہزادہ رسی در یار خویش | پس بروں آری ز پا تو خار خویش |
| تو شہزادے کی طرح اپنے دوست تک پہنچ جائے | تو اپنے کانٹے کو پاؤں سے نکال دے |
| جہد کن در بیخودی خود را بیاب | زود تر واللہ اعلم بالصواب |
| اپنی فنائیت کی کوشش کر، خود کو پالے | بہت جلد اور اللہ بہتر کو زیادہ جانتا ہے |
| ہر زمانے ہیں مشو با خویش جفت | ہر زماں چوں خر در آب و گل میفت |
| ہر وقت خودی میں مبتلا نہ ہو | ہر وقت گدھے کی طرح پانی اور مٹی میں نہ گر |
| از قصور چشم باشد آں عثور | کہ نہ بیند شیب و بالا راز دور |
| وہ لغزش آنکھ کے قصور سے ہوتی ہے | کیونکہ وہ دور سے نشیب و فراز کو نہیں دیکھتی ہے |
| بوی پیراہان یوسفؑ کن سند | زانکہ بویش چشم روشن می کند |
| (حضرت) یوسف کے لباس کی خوشبو کا سہارا پکڑ | کیونکہ اس کی خوشبو آنکھ کو روشن کرتی ہے |

صورت پنہاں و آں نور جبیں
کردہ چشم انبیا را دور بیں

پوشیدہ صورت اور پیشانی کے نور نے
نبیوں کی آنکھ کو دور بین بنا دیا ہے

نور آں رخسار برہاند ز نار
ہین مشو قانع بنور مستعار

اس رخسار کا نور، نار سے نجات دلا ہے
خبردار! عارضی نور پر قانع نہ بن

چشم را ایں نرو حالی بیں کند
چشم عقل و روح را گرگیں کند

یہ نور آنکھ کو حال کو دیکھنے والا بنا دیتا ہے
روح اور عقل کے چشم کو خارشی بنا دیتا ہے

صورتش نورست و در تحقیق نار
گر ضیا خواہی دو دست از وے بدار

اس کا ظاہر نور ہے، حقیقتاً نار ہے
اگر (حقیقی) روشنی چاہتا ہے اس سے دستبردار ہو جا

دمبدم در روفتد ہر جارود
دیدہ و جانے کہ حالی بیں بود

جس جگہ جاتی ہے، لحہ بہ لحہ اوندھی گرتی ہے
وہ آنکھ اور جان و حال کو دیکھنے والی ہوتی ہے

دور بیند دور بین بے ہنر
ہمچناں کہ دور دیدن خواب در

بے ہنر دور بین ایسا ہی دور بین ہے
جیسا کہ خواب میں دور دیکھنا

خفتہ باشی برلب جو خشک لب
می دوی سوی سراب اندر طلب

تو دریا کے کنارے خشک ہونٹ سویا ہوا ہے
جستجو میں سراب کی جانب دوڑتا ہے

دور می بینی سراب و می دوی
عاشق آں بینش خودی شوی

تو سراب کو دور دیکھتا ہے اور دوڑتا ہے
اپنے اس دیکھنے کا تو عاشق ملتا ہے

میزنی در خواب با یاراں تو لاف
کہ منم بینا دل و پردہ شگاف

تو خواب میں دوستوں سے شیخی بگھارتا ہے
کہ میں روشن ضمیر اور پردہ چاک کرنے والا ہوں

نک بداں سو آب دیدم ہیں شتاب
تا رویم آنجا و آں باشد سراب

یہ میں نے اس جانب پانی دیکھا ہے خبردار! جلدی کرو
تاکہ ہم وہاں چلیں اور وہ سراب ہوتا ہے

ہر قدم زیں آب تازی دور تر
دو دواں سوی سراب با غرر

تو ہر قدم پر اس پانی سے زیادہ دور بھاگتا ہے
دھوکے والے سراب کی جانب دوڑتے ہوئے

عین آں عزمت حجاب آں شدہ
کہ بتو پیوستہ است و آمدہ

تیرا پختہ ارادہ خود اس کا حجاب بن گیا
جو تجھ سے ملا ہوا ہے اور آیا ہوا ہے

| | |
|---|---|
| بس کسا عزمے بجائے می کند | از مقامے کاں غرورے بود |
| بہت سے لوگ ہیں جن کو ارادہ (دوسری) جگہ لے جاتا ہے | اس مقام سے جس میں مقصد ہوتا ہے |
| دید و لاف خفتہ می ناید بکار | جز خیالے نیست دست از وے بدار |
| سوئے ہوئے کا دیکھنا اور شیخی بگھارنا کارآمد نہیں ہے | وہ صرف خیال ہے اس سے دستبردار ہو جا |
| خوابناکی لیک ہم بر راہ خسپ | اللہ اللہ بررہ اللہ خسپ |
| تو نیند کا متوالا ہے پھر بھی راستہ پر سو | خدا کے لئے اللہ کے راستہ پر سو |
| تا بود کہ سالکے برتو زند | از خیالات نعاست برکند |
| ہو سکتا ہے کہ کوئی راہرو تجھ سے بھڑ جائے | نیند کے خیالات سے تجھے جدا کر دے |
| خفتہ را فکر گردد ہمچو موی | او ازاں دقت نیابد راہ کوی |
| سوئے ہوئے کا فکر اگرچہ بال جیسا ہو | وہ اس باریکی سے (بھی) کوچہ کا راستہ نہیں پا سکتا |
| فکر خفتہ گرد و تا و گرسہ تاست | ہم خطا اندر خطا اندر خطاست |
| سوئے ہوئے کا فکر خواہ دہرا ہو یا تہرا | غلط در غلط در غلط ہی ہے |
| گرچہ چشمش تیز بین و باضیاست | ہم ہبا اندر ہبا اندر ہباست |
| اگرچہ اس کی آنکھ تیز بین اور روشن ہے | خاک در خاک در خاک ہی ہے |
| موج بروے می زند بے احتراز | خفتہ پویاں در بیابان دراز |
| بغیر بچاؤ کے موج اس پر پڑ رہی ہے | سویا ہوا دراز بیابان میں دوڑ رہا ہے |
| خفتہ می بیند عطشہای شدید | آب اقرب منہ من حبل الورید |
| سویا ہوا سخت پیاس محسوس کرتا ہے | پانی اس کی شہ رگ سے زیادہ اس سے قریب ہے |

یہاں سے مضمون ارشادی بیان فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ تم سمجھو کہ شہزادہ تم ہو اور اس عالم کہنہ میں تو پیدا ہو۔ اور کابلی جادوگرنی دنیا ہے جس نے کہ مردوں کو نمائش ظاہری میں پھانس رکھا ہے جبکہ اس نے اپنے افسوں سے تمہیں آلودگیوں یعنی لذات و شہوات میں ڈال دیا ہے تو ہر دم تم کو اس کے سحر کے باطل کرنے کے لئے قل اعوذ پڑھ کر دم کرنا چاہئے۔ یعنی وہ تدابیر کرنی چاہئیں جن سے تم اس کے پھندے سے نکلو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا کو اس لئے جادوگرنی کہا ہے کہ اس نے اپنے جادو سے لوگوں کو چاہ ناسوت میں قید کر دیا ہے۔ دیکھنا اس سے بچتے رہنا کیونکہ اس کا منتر بہت تیز ہے اور اس نے اپنی موثر پھونک سے بادشاہوں کو قید کر لیا ہے یہ سینہ میں منتر پڑھ پڑھ کر پھونکتی ہے اور جادوگری کی گرہیں قائم کرتی ہے۔

فائدہ:۔ سینہ میں منتر پھونکنے سے مراد شہوات کے خیالات وغیرہ دل میں پیدا کرنا ہے) یہ جادوگرنی دنیا بڑی چالاک عورت ہے اس کے جادو کا کھولنا عوام کی قدرت سے باہر ہے کیونکہ اگر عقول عوام اس کی گرہوں کو کھول سکتیں تو خدا تعالیٰ انبیاء علیہم السلام کو کاہے کو بھیجتا۔ پس تمہیں چاہئے کہ کوئی خوش دم عقدہ کشا اور اسرار قضا کا جاننے والا تلاش کرو وہ تم کو اس جادو سے چھڑائے گا۔ دیکھو تو سہی اس نے تمہیں مچھلی کی طرح کانٹے میں پھانس رکھا ہے اور شاہزادہ تو زن کابلی کے پھندے میں ایک ہی سال رہا تھا اور تم کو ساٹھ برس ہو گئے اور تم ساٹھ برس سے اس کانٹے میں پھنسے ہوئے مبتلائے تکلیف ہو کہ نہ تمہیں چین ہے اور نہ تم راہ سنت پر چلتے ہو بلکہ بدنصیب فاسق ہو نہ دنیا ہی تمہاری درست ہے اور نہ وبال اخروی اور گناہوں سے محفوظ ہو۔ اس کے چھو کرنے یعنی فریب ہی نے تمہارے گرہوں کو مضبوط کر دیا ہے۔ پس تمہیں حق سبحانہ کی چھو یعنی تاثیر تلاش کرنی چاہئے۔ تاکہ وہ تم میں روح پھونک دے اور یہ نفخ روح تم کو اس کے پھندے سے چھڑا دے اور کہدے کہ اوپر چلے آؤ۔ اس چاہ ناسوت میں مقید نہ رہو دیکھو دم افسوں یعنی اثر جادو دم حق سبحانہ یعنی تاثیر حق سبحانہ ہی سے جل سکتا ہے اور کسی سے نہیں۔ کیونکہ نفخ سحر دم قہر ہے اور دم مبطل سحر نفخ رحمت اور رحمت حق سبحانہ اس کے قہر پر سبقت لے گئی ہے اس لئے وہی اس کو فنا کر سکتی ہے اور کوئی نہیں۔ پس تم رحمت کو طلب کرو اور اگر رحمت کے طالب ہو جو کہ غضب سے سبقت لے گئی ہے تو اس کا طریق یہ ہے کہ کسی عالی مرتبہ شخص کو طلب کرو تاکہ تم بھی اہل اللہ میں داخل ہو جاؤ۔ اور رحمت الٰہی کے مستحق ہو جاؤ اور اے جادو کئے ہوئے شہزادو یاد رکھو کہ تمہارے اس پھندے سے نکلنے کی یہی تدبیر ہے۔

فائدہ:۔ نفوس زوجت سے یا تو یہ مراد ہو کہ وہ لوگ جن کی شادی حور العین سے ہو گئی ہے یا یہ کہ وہ لوگ جن کی شادی آخرت سے ہو چکی ہے اور دنیائے ساحرہ کے پھندے سے نکل چکے ہیں۔ وھذا ھو الانسب کما لایخفیٰ اور مصداق اس کا بہر صورت اہل اللہ ہیں۔ اس لئے ہم نے اہل اللہ سے ترجمہ کر دیا) اور جب تک یہ زال دنیا تمہارے پاس رہے گی اس وقت تک یہ جال نہ کھلے گا اور وہ ناز و ادا والی زوجہ یعنی آخرت تمہارے پہلو میں نہ آئے گی۔

فائدہ:۔ نایدالحلال الخ کی تقدیر نایدالحلال در شبیکہ ونایدآن زوالال در برت ہے من قبیل ضرب زید عمراً و خالد بکراً) کیونکہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔ الدنیا و الآخرۃ لضرتان ان رضیت احداھما سخطت الاخری.

اس لئے ایک کا وصال دوسرے کی مفارقت کا موجب ہوگا۔ جس طرح کہ اس جسم کی تندرستی روح کی بیماری کا سبب ہے۔ جب یہ معلوم ہو گیا تو اب سمجھو کہ جب اس گزرگاہ یعنی دنیا کی مفارقت سخت ہے تو عقبیٰ جو کہ ہمیشہ کا ٹھکانہ ہے اس کی مفارقت تو اور بھی سخت ہوگی اور جبکہ تمہیں اس تصویر یعنی دنیا کی جدائی اتنی ناگوار ہے تو تم کو اندازہ کرنا چاہئے کہ نقاش یعنی خدا کی جدائی کس قدر ناگوار ہونی چاہئے۔ پس اے وہ شخص جو کہ دنیا کے بغیر صبر نہیں کر سکتا۔ تجھے حق سبحانہ کے بغیر کیسے کل پڑتی ہے اور جبکہ اس چوڑے کے بغیر تجھے چین نہیں آتا تو حق سبحانہ کے بغیر کیونکر چین آتا ہے جو کہ منبع فیوض و برکات ہیں اور جبکہ بدوں اس پانی کے پئے تجھے قرار نہیں ہوتا تو ابر رحمت اور شرب ماء رحمت سے کیونکر جدا رہتا ہے۔ ارے غافل تو کس غلطی میں پڑا ہوا ہے۔ اسے چھوڑ اور حق سبحانہ کو طلب کر۔ تجھے ان کی قدر اس لئے نہیں ہے کہ تو نے انہیں دیکھا نہیں لیکن اگر ذرا سی دیر کے لئے بھی تو ان

کا حسن دیکھ لے تو تیری حالت یہ ہو کہ تیرا جسم اور تیری جان اس کی تابش سے جل جاوے (یا یہ کہ تو اس کی طلب میں تمام راحتوں کو بھول جاوے اور آگ میں گرنے سے بھی نہ ڈرے) اور جبکہ تجھے حق سبحانہ کی شان وشوکت اور اس کے قرب کی لذت کی خبر ہو تو تو اس کے بعد اس آب دنیا کو مردار کے مانند مکروہ سمجھے اور اگر شہزادہ کی طرح تو اپنے مطلوب تک پہنچ جاوے تو اپنے پاؤں سے اس کانٹے یعنی حب دنیا کو بالکل نکال ڈالے دیکھ تو جلدی سے ہوش میں آجا اور فنافی الحق کی کوشش کر اور ہر وقت خودی میں مبتلا نہ رہ اور ہر دم گدھے کی طرح دلدل میں مت گر یعنی دنیا میں نہ پھنس اور نظر کو تیز کر کیونکہ یہ لغزش قصور نظر سے ہوتی ہے کیونکہ کم نظری کے سبب آدمی اونچ نیچ نہیں دیکھ سکتا اور پیراہن یوسف کی بو یعنی آثار قدرت الہیہ کے سہارے پر چل۔ کیونکہ اس بو میں نظر کے تیز کرنے کی خاصیت ہے اس سے تمہاری نظر تیز ہوگی اور نظر تیز ہو کر مشاہدہ حق سبحانہ حاصل ہوگا اور اس سے تمہاری نظر اور تیز ہوگی۔ کیونکہ اس صورت مخفیہ اور نور جبیں نے انبیاء کی آنکھوں کو دوربین بنایا ہے اور یہی نور تجھے آتش دوزخ یا آتش شہوت وغیرہ سے چھڑا سکتا ہے پس تو اس نور کو حاصل کر اور عاریتی نور یعنی دنیا واہل دنیا کے نور پر قناعت نہ کر کیونکہ اس کی خاصیت اس نور کے برعکس ہے کہ یہ نور حال بین کرتا ہے اور چشم وعقل وروح کو خارش کا روگ لگا دیتا ہے یہ دیکھنے میں تو نور ہے مگر حقیقت میں نار ہے۔ پس اگر تجھے حقیقی نور کی ضرورت ہو تو اس نور ظاہر کو چھوڑ دیکھو حال بینی نہایت مضر شے ہے کیونکہ جو چشم بصیرت اور روح حال میں ہوتی ہے وہ ہر دم ٹھوکر کھا کر منہ کے بل گرتی ہے۔ اگر کوئی یہ کہے کہ کیا اہل دنیا دوربین نہیں ہوتے تو اس کا جواب یہ ہے کہ ان کی دوربینی ایسی ہی ہے جیسے کوئی خواب میں دور کی شئے دیکھے سو یہ حقیقۃً دوربینی نہیں ہے اور نہ مفید ہے۔ فرض کرو کہ تم ایک ندی کے کنارے پیاسے سو رہے ہو اور خواب میں بے حقیقت پانی کی طرف اس کی طلب میں دوڑ رہے ہو اور حالانکہ تم سراب کو دور سے دیکھ رہے ہو مگر تم اس اپنی نظر دوربین پر عاشق ہو اور خواب ہی میں یاروں سے شیخیاں مار رہے ہو کہ میں بینادل اور پردہ شگاف ہوں۔ چلو تاکہ وہاں پہنچیں کیونکہ مجھے پانی نظر آتا ہے حالانکہ وہاں پانی وانی کچھ نہیں ہوتا بلکہ محض دھوکہ ہوتا ہے اور تم اس دھوکہ دینے والے بے حقیقت پانی کی طرف دوڑتے ہوئے ہر قدم پر اصلی پانی سے دور ہو رہے ہو اور یہ تمہارا پانی حاصل کرنے کا پختہ ارادہ تمہارے لئے اس اصلی پانی کا پردہ بن گیا ہے جو کہ تم سے ملا ہوا اور قریب ہے اور یہ کچھ تعجب کی بات نہیں کیونکہ بہت سے لوگ ایک ایسے مقام سے جس میں ان کا مطلوب ہوتا ہے طلب مطلوب میں دوسری جگہ جاتے ہیں اس سے معلوم ہو گیا کہ سونے والے کی دوربینی کسی کام کی نہیں اور وہ محض ایک خیال ہے اس لئے اس سے ہاتھ اٹھا لینا چاہئے اور اسے چھوڑ دینا چاہئے۔ بس یہی حالت اہل دنیا کی ہے کہ وہ سو رہے ہیں اور خیالات کے پیچھے دوڑ رہے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ ہم دوربین ہیں۔ اب مولانا نصیحت فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ مانا کہ تم سو رہے ہو مگر تم کو چاہئے کہ راستہ پر سوو۔ دیکھو ہم تم سے باصرار کہتے ہیں کہ سونا ہی ہے تو خدا کے رستہ پر سوو تاکہ کوئی راہ گیر صاحب دل آپہنچے اور وہ تم کو خواب غفلت سے بیدار کر کے راہ پر لگا لے۔ (مقصود یہ ہے کہ اگر تم راہ دین میں سعی بھی نہ کرو تو اہل اللہ کی خدمت میں رہو کیونکہ ممکن ہے کہ اس کی برکت سے کسی وقت تم کو ہدایت ہو جاوے) اس مضمون کو ختم کر کے مولانا پھر مضمون سابق کو تمام کرتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ سونے والے کا فکر اگر بال سے بھی زیادہ باریک ہو تب بھی اسے اس وقت فکر

کے سبب گلے کا راستہ نہیں معلوم ہو سکتا۔ تیز سونے والے کا فکر اگر دوہرا اور تہرا بھی ہو جاوے تب بھی وہ غلط در غلط در غلط ہی ہے اور اگر اس کی نظر تیز بین اور روشن ہو تو بھی لاشے محض ہے کیونکہ اس کی حالت یہ ہوتی ہے کہ آب مطلوب کی موجیں اس سے ٹکراتی ہیں مگر وہ اس کی طلب میں لق و دق بیابان میں دوڑتا ہوتا ہے اور وہ نہایت سخت پیاسا ہوتا ہے مگر پانی اس کی رگ گردن سے زیادہ قریب ہوتا ہے اور وہ اس سے فائدہ نہیں اٹھا سکتا۔ بس یہی حالت اہل دنیا کی ہے کہ حق سبحانہ ان سے رگ گردن سے زیادہ قریب بقرب بے کیف ہیں مگر وہ ان تک نہیں پہنچ سکتے اور مساعی بیہودہ میں منہمک ہیں ایسی حالت میں ان کی دقت نظر اور ذہانت و فطانت بالکل بے سود ہے۔

## حکایت آں زاہد کہ در سال قحط خنداں و شاد بود با مفلسی و بسیاری عیال و خلق می مردند از گرسنگی، باد گفتند کہ ہنگام تعزیت ست نہ شادی گفت مرا باکے نیست

اس زاہد کی حکایت جو قحط کے سال میں باوجود مفلسی اور بہت عیالداری کے مسکرانے والا اور خوش تھا اور لوگ بھوک سے مر رہے تھے لوگوں نے اس سے کہا کہ تعزیت کا وقت ہے نہ کہ خوشی کا اس نے کہا مجھے کوئی پروا نہیں ہے

| | |
|---|---|
| ہمچناں کاں زاہد اندر سال قحط | بود او خنداں و گریاں جملہ رہط |
| اسی طرح وہ زاہد جو کہ قحط کے سال | مسکراتا تھا اور تمام قبیلہ روتا تھا |
| پس بگفتندش چہ جای خندہ است | قحط بیخ مومناں برکندہ است |
| تو لوگوں نے اس سے کہا ہنسنے کا کیا موقع ہے؟ | قحط نے مسلمانوں کی بیخ کنی کر دی ہے |
| رحمت از ما چشم خود بر دوختہ است | ز آفتاب تیز صحرا سوختہ است |
| رحمت نے ہم سے اپنی آنکھیں بند کر لی ہیں | تیز سورج سے جنگل جل گیا ہے |
| کشت و باغ و رز سیہ افتادہ است | در زمیں نم نیست نے بالا نہ پست |
| کھیتی اور باغ اور انگور کالے پڑ گئے ہیں | زمین میں نمی نہیں ہے نہ اوپر نہ نیچے |
| خلق می میرند زیں قحط و عذاب | دہ دہ و صد صد چو ماہی دور ز آب |
| اس قحط اور عذاب سے لوگ مر رہے ہیں | دس دس اور سو سو جس طرح مچھلی پانی سے دور |
| بر مسلماناں نمی آری تو رحم | مومناں خویشند یک تن شحم و لحم |
| تجھے مسلمانوں پر رحم نہیں آتا | (حالانکہ) مومن باہم چربی اور گوشت کا ایک جسم ہیں |
| رنج یک جزوے ز تن رنج ہمہ است | گر دم صلح ست یا خود ملحمہ است |
| جسم کے ایک جزو کی تکلیف سب کی تکلیف ہے | خواہ صلح کا وقت ہے یا جنگ ہے |

| | |
|---|---|
| گفت در چشم شما قحط ست ایں | پیش چشم چوں بہشت ست ایں زمیں |
| اس نے کہا تمہاری نظر میں یہ قحط ہے | میری نگاہ میں یہ زمین بہشت جیسی ہے |
| من ہمی بینم بہر دشت و مکاں | خوشہا انبہ رسیدہ تامیاں |
| میں ہر جنگل اور جگہ میں دیکھ رہا ہوں | بکثرت (کھیتی کی) بالیں کمر تک |
| خوشہا در موج از باد صبا | پر بیاباں سبز تر از گندنا |
| بالیں پروا ہوا سے لہلہا رہی ہیں | جنگل بھرا ہوا ہے گندنے سے زیادہ سرسبز ہے |
| ز آزموں من دست بروے میزنم | دست و چشم خویش را چوں برکنم |
| آزمانے کے لئے میں ان کو چھوتا ہوں | اپنے ہاتھ اور نگاہ کو کیسے ہٹا لوں؟ |
| یار فرعون تنید اے قوم دوں | زاں نماید مرشما را نیل خوں |
| اے کمینہ قوم! تم فرعونی جسم کے یار ہو | اس لئے تمہیں (دریائے) نیل خون نظر آتا ہے |
| یار موسیٰ خرد گر دید زود | تا نماند خون و بینید آب رود |
| جلد عقل موسوی کے یار بن جاؤ | تاکہ خون نہ رہے اور تم دریا کا پانی دیکھ لو |
| از پدر برتو جفائے چوں رود | آں پدر در چشم تو سگ می شود |
| جب باپ کی جانب سے تجھ پر ظلم ہو | وہ باپ تیری نگاہ میں کتا ہو جاتا ہے |
| آں پدر سگ نیست تاثیر جفاست | کہ چناں رحمت نظر را سگ نماست |
| باپ کتا نہیں ہے، ظلم کی تاثیر ہے | کہ ایسی رحمت، نگاہ میں کتا جیسی ہے |
| گرگ می دیدند یوسفؑ را بچشم | چوں کہ اخواں را حسودی بود و خشم |
| (حضرت) یوسف کو آنکھ سے بھیڑیا دیکھا | چونکہ بھائیوں میں حسد اور غصہ تھا |
| با پدر چوں صلح کردی خشم رفت | آں سگی شد گشت بابا یار زفت |
| جب تو نے باپ سے صلح کر لی غصہ ختم ہوا | وہ کتا پن (بھی) ختم ہوا باپ گہرا دوست بن گیا |

سونے والے کی حالت ایسی ہی ہوتی ہے جیسے کہ ان لوگوں کی جنہوں نے ایک بزرگ پر اعتراض کیا تھا۔ تفصیل اس کی یہ ہے کہ قحط سالی میں سب لوگ روتے تھے اور ایک زاہد ہنستا تھا۔ یہ دیکھ کر لوگوں نے کہا کہ صاحب یہ ہنسی کا کیا موقع ہے۔ قحط نے مسلمانوں کی جڑ اکھیڑ ڈالی ہے اور رحمت الٰہی نے ہماری طرف سے آنکھ بند کر لی ہے تیز دھوپ سے جنگل بھسم ہو گیا ہے۔ کھیتی اور باغ اور انگور سیاہ پڑ گئے ہیں۔ زمین میں نام کو تری نہیں رہی نہ اوپر نہ نیچے۔ لوگ اس قحط اور عذاب سے دس دس اور سو سو یوں مر رہے ہیں جیسے مچھلیاں پانی سے دور ہو کر۔ تعجب ہے کہ تم کو مسلمانوں پر رحم نہیں آتا حالانکہ سب

مسلمان بھائی بھائی ہیں اور گویا کہ سب کے اجسام اور چربی اور گوشت سب ایک ہیں اور قاعدہ ہے کہ جسم کے ایک حصہ میں تکلیف ہوتی ہے تو تمام اعضاء کو تکلیف ہوتی ہے خواہ صلح کا وقت ہو یا جنگ کا (صلح کی حالت میں ایک کی تکلیف سے دوسرے کا متاثر ہونا تو بعید نہیں مگر جنگ کی حالت میں بظاہر بعید معلوم ہوتا ہے لیکن یہ بھی بعید نہیں کیونکہ یہاں گفتگو مومنین من حیث الایمان میں ہے اور یہ ظاہر ہے کہ اس حالت میں اگر ان میں جنگ ہوگی تو اس میں ہر دو فریق کی نیت خیر ہوگی اور مقصد ان کا دفع مفسدہ واقعی یا اجتہادی ہوگا اور جنگ بقصد خیر خواہی و نیک نیتی منافی تاذی نہیں۔ اس کی مثال ایسی ہے جیسے ماں باپ اپنے بچہ کو مارتے ہیں پس گو وہ بضرورت مارتے ہیں مگر اس مار سے ان کو خود ایذاء ہوتی ہے یا آدمی اپنے کسی عضو فاسد کو کاٹتا ہے مگر اس کو اس کا صدمہ بھی ہوتا ہے اور اس سے تکلیف بھی ہوتی ہے۔ (فلا یجعل) ان کی گفتگو کے جواب میں ان بزرگ نے کہا کہ صاحبو! تمہاری نظر میں یہ قحط ہے مگر مجھے تو یہ زمین بہشت معلوم ہوتی ہے اور میں تو ہر جنگل میں اور ہر مقام پر خوشہائے گندم کمر کمر تک بکثرت دیکھ رہا ہوں۔ اور میں دیکھ رہا ہوں کہ خوشے باد صبا سے لہلہا رہے ہیں اور جنگل بھرپور اور گندنے سے زیادہ سرسبز ہے۔ میں امتحاناً ہاتھ بڑھاتا ہوں اور انہیں چھوتا ہوں تو اپنی نظر کو صحیح پاتا ہوں۔ پھر میں اپنے ہاتھ اور اپنی آنکھ کیونکر اکھاڑ ڈالوں اور کیسے سمجھوں کہ قحط ہے۔ اصل بات یہ ہے کہ تم نفس فرعون کے تبع ہو اس لئے تمہیں آب نیل خون معلوم ہوتا ہے پس تم موسیٰ خرد کے یار ہو جاؤ تا کہ وہ تمہاری نظر میں بھی خون نہ رہے اور اور پانی دکھلائی دے۔ دیکھو قاعدہ ہے کہ جب باپ کی جانب سے تم پر سختی ہوتی ہے تو وہ باپ تمہاری نظر میں کتا معلوم ہوتا ہے مگر وہ باپ کتا نہیں ہوتا بلکہ یہ سختی کا اثر ہے کہ تم کو وہ رحمت مجسم کتا معلوم ہوتی ہے چنانچہ بھائیوں کو یوسفؑ بھیڑیا نظر آتے تھے کیونکہ ان کو ان پر حسد تھا اور اس لئے وہ ان پر غصہ تھے لیکن جب باپ سے تمہاری صلح ہو جاتی ہے تو وہ اس کا کتا پن زائل ہو جاتا ہے اور وہ بہت بڑا دوست ہو جاتا ہے۔ یہ کھلی دلیل ہے اس کی کہ وہ محض سختی کا اثر تھا اور خود باپ ایسا نہ تھا۔

فائدہ:۔ ان بزرگ نے جو جہان کو سرسبز بتایا ہے اس کے یہ معنی نہیں ہیں کہ سبزہ معروفہ اور خوشہائے متعارفہ وہاں موجود تھے بلکہ مقصود ان کا یہ تھا کہ اغذیہ دو قسم کی ہیں ایک غذائے روحانی دوسری جسمانی۔ غذائے روحانی تو کائنات میں حق سبحانہ کا مشاہدہ اور اس کے فیوض و برکات ہیں اور غذائے جسمانی یہ متعارف اغذیہ ہیں اور چونکہ اہل اللہ اغذیہ جسمانی بلکہ خود جسم کو حقیر محض اور ناقابل التفات سمجھتے ہیں اس لئے شیخ نے ان کی شکایت قحط کا اثبات غذائے روحانی سے جواب دیا۔ اور جواب کا حاصل یہ ہے کہ میں تو اغذیہ جسمانیہ کو کوئی چیز نہیں سمجھتا بلکہ اصل غذا میرے نزدیک غذائے روحانی ہے سو میں دیکھ رہا ہوں کہ وہ اس قحط میں بھی بوجہ اتم موجود ہے گو تمہیں نظر نہیں آتی۔ پس میں کیوں نہ خوش ہوں۔)

## در بیان آنکہ مجموعہ عالم صورت عقل کل است چوں با عقل کل بکوروی جفا کردی صورت عالم ترا غم فزاید اغلب احوال چنانکہ با پدر بد کردی صورت پدر ترا غم فزاید و نتوانی او را دیدن اگر چہ پیش ازاں نور دیدہ بودہ باشد و راحت جاں

اس کا بیان کہ عالم کا مجموعہ عقل کل کی صورت ہے جب تو عقل کل کے ساتھ ٹیڑھا چلے گا' تو نے ظلم کیا'

عالم کی صورت عموماً تیرا غم بڑھائے گی جیسے کہ باپ کے ساتھ تو نے برائی کی باپ کی صورت تیرا غم بڑھائے گی اور اس کو دیکھ نہ سکے گا اگرچہ اس سے پہلے آنکھوں کا نور اور جان کی راحت رہا ہو

| | |
|---|---|
| کل عالم صورت عقل کل ست | کوست بابای ہر آں کاہل قل ست |
| پورا عالم عقل کل کی صورت ہے | وہ ہر اس شخص کا بابا ہے جو قول والا ہے |
| چوں کسے باعقل کل کفراں فزود | صورت کل پیش او ہم سگ نمود |
| جب کوئی عقل کل کی نافرمانی کرے | کل کی صورت اس کو کتا نظر آتی ہے |
| صلح کن با ایں پدر عاقی بہل | تا کہ فرش رزنماید آب و گل |
| اس باپ سے صلح کر لے نافرمانی کو چھوڑ دے | تاکہ تجھے زمین انگور کا فرش نظر آئے |
| پس قیامت نقد حال تو بود | پیش تو چرخ و زمیں مبدل شود |
| پھر قیامت تیری نظر کے سامنے ہو | تیرے آسمان اور زمین بدل جائیں |
| منکہ صلحم دائما بایں پدر | ایں جہاں چوں جنتستم در نظر |
| میری ہمیشہ (اس باپ سے صلح ہے | یہ دنیا میری نگاہ میں جنت کی طرح ہے |
| ہر زماں نو صورتے و نو جمال | تازنو دیدن فرو میرد ملال |
| ہر وقت نئی صورت ہے اور نیا حسن ہے | حتیٰ کہ نئے مشاہدے سے غم زائل ہو جاتا ہے |
| من ہمی بینم جہاں را پر نعیم | آبہا از چشمہا جوشاں مقیم |
| میں دنیا کو نعمتوں سے بھرا دیکھتا ہوں | چشموں سے ہمیشہ پانی جوش مار رہا ہے |
| بانگ آبش می رسد در گوش من | مست می گرد د ضمیر و ہوش من |
| پانی کی آواز میرے کان میں پہنچتی ہے | میرا دل اور حواس مست ہو جاتے ہیں |
| شاخہا رقصاں شدہ چوں تائباں | برگہا کف زن مثال مطریاں |
| شاخیں صوفیوں کی طرح رقص کر رہی ہیں | پتے گویوں کی طرح تالیاں بجا رہے ہیں |
| برق آئینہ است لامع از نمد | گر نماید آئینہ تاچوں بود |
| آئینہ کی چمک نمدے میں سے چمکتی ہے | اگر آئینہ نظر آ جائے تو کیا ہو گا؟ |
| از ہزاراں من نمی گویم یکے | زانکہ آگندہ است ہر گوش از شکے |
| میں ہزار (باتوں) میں سے ایک (بھی) نہیں کہتا ہوں | کیونکہ ہر کان شک سے پر ہے |

| عقل گوید مژدہ چہ نقد من ست | پیش وہم ایں گفت مژدہ دادنست |
|---|---|
| عقل کہتی ہے کہ خوشخبری کیا ہوتی ہے یہ میری حالت ہے | وہم کے لئے یہ بات خوشخبری ہے |

یہاں سے وہ بزرگ اپنے کلام کی کسی قدر شرح فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ تمام عالم مظہر ہے حق سبحانہ کا۔ کیونکہ تمام عالم اسی سے پیدا ہوا ہے اس لئے گویا کہ وہ تمام عالم کا باپ ہے۔

فائدہ:۔ اہل قل سے مراد ارواح ہیں اور قل مخفف ہے قول کا اور قول سے مراد کلمہ بلیٰ ہے جو الست بربکم کے جواب میں کہا گیا تھا۔ ہذا ما قال ولی محمد واللہ اعلم۔ اور ذکر اہل قل بنا پر تخصیص نہیں بلکہ بنا بر شرف ہے۔ نیز زیر بحث اس وقت ذوی العقول مکلفین ہی ہیں نہ کہ تمام عالم اس لئے انہیں کا ذکر کیا گیا واللہ اعلم) پس جب کوئی حق سبحانہ کی مخالفت کرتا ہے تو تمام اشیاء اس کی نظر میں اصلی صورت کے خلاف دکھائی دیتی ہیں اور وہ صورت اصلی صورت سے بدتر ہوتی ہے خواہ کسی وجہ سے اس دیکھنے والے کو بری نہ معلوم ہو۔ پس تم حق سبحانہ سے میل کرلو۔ اور نافرمانی چھوڑ دو تا کہ تمام زمین تمہیں انگوروں (غذائے روحانی) کا بستر معلوم ہو اور قیامت تم کو اس وقت نظر آ جاوے بایں معنی کہ تمام عالم بدل جاوے اور اس صورت پر نہ دکھلائی دے جس صورت پر کہ تم اسے پہلے دیکھتے تھے میں چونکہ حق سبحانہ سے صلح رکھتا ہوں اس لئے یہ جہاں میری نظر میں جنت ہے اور ہر وقت ایک نئی صورت اور نیا حسن مشاہدہ کرتا ہوں جس کے دیکھنے سے غم دور ہو جاتا ہے اور میں اس عالم کو نعمائے الہیہ سے لبریز پاتا ہوں اور پانی چشموں سے ہر وقت ابلتے رہتے ہیں اور ان پانیوں کی آوازیں میرے کانوں میں آتی ہیں جن سے میرا دل اور میری عقل مست ہو جاتی ہے۔ شاخیں صوفیوں کی طرح وجد میں مصروف ہیں اور پتے قوالوں کی طرح تالیاں بجاتے ہیں۔ غرضکہ میں انواع و اقسام کی اغذیہ روحانیہ میں اس عالم میں مشاہدہ کرتا ہوں اور یہ تو اس وقت ہے جبکہ حق سبحانہ کی روشنی اشیاء ناسوتیہ سے جھلکتی ہے لیکن اگر حق سبحانہ بے حجاب تجلی فرمائیں تو نہیں کہہ سکتا کہ اس وقت کیا حال ہو۔ خیر میں گفتگو مختصر کرتا ہوں اور ہزاروں باتوں میں سے ایک بھی پوری نہیں کہتا کیونکہ قریب قریب تمام سامعین محجوب اور مبتلائے شک ہیں۔ اس لئے میری باتوں کو نہ مانیں گے اوہام یعنی عقول ناقصہ کے نزدیک تو یہ مضمون محض اخبار کے درجہ میں ہے مگر عقل کہتی ہے کہ کیسی خبر میں تو خود دیکھ رہی ہوں اور اس لئے وہم و عقل کی ایسی مثال ہے جیسے فرزنداں عزیر علیہ السلام کی۔

## قصہ فرزندان عزیز علیہ السلام کہ از پدر احوال پدری پرسیدند پدر گفت آرے دیدمش از عقب می آید بعضے کہ شناختندش بیہوش شدند و آنانکہ نشناختندش می گفتند ایں شخص خوش مژدہ دادہ ایں بیہوشی از چیست وایں حالت

(حضرت) عزیز علیہ السلام کی اولاد کا قصہ کہ باپ سے (ہی) باپ کے احوال دریافت کر رہے تھے باپ نے کہا ہاں میں نے اس کو دیکھا ہے پیچھے آ رہا ہے جن بعض نے پہچان لیا وہ بیہوش ہو گئے اور جنہوں نے

نہ پہچانا وہ کہہ رہے تھے کہ اس شخص نے اچھی خوشخبری دی ہے یہ حالت اور یہ بے ہوشی کس وجہ سے ہے؟

| | |
|---|---|
| ہمچو پوران عزیزؑ اندر گزر | آمدہ پرساں زاحوال پدر |
| (حضرت) عزیرؑ کی اولاد کی طرح راستہ میں | آ کر باپ کے احوال دریافت کر رہے تھے |
| گشتہ ایشاں پیرو باباشاں جواں | پس پدر شاں پیش آمد ناگہاں |
| وہ بوڑھے ہو گئے تھے اور ان کے والد جوان تھے | تو ان کے والد اچانک سامنے آ گئے |
| پس پرسید ندازو کاے رہگزر | از عزیر ما عجب داری خبر |
| تو انہوں نے ان سے دریافت کیا اے مسافر! | ہمارے عجیب عزیر کا تجھے علم ہے |
| کہ کسے ماں گفت کامروز آں سند | بعد نومیدی زبیروں می رسد |
| کیونکہ کسی نے ہم سے کہا ہے کہ آج وہ سہارا | مایوسی کے بعد باہر سے آ جائے گا |
| گفت آرے بعد من خواہد رسید | آں یکے خوش شد چوایں مژدہ شنید |
| ان (عزیرؑ) نے کہا میرے بعد وہ آئے گا | ان میں سے ایک نے جب یہ خوشخبری سنی خوش ہوا |
| بانگ می زد کاے مبشر باش شاد | واں دگر بشناخت بیہوش اوفتاد |
| شور مچاتا تھا کہ اے خوشخبری دینے والے خوش رہ | دوسرے نے پہچان لیا بیہوش ہو کر گر گیا |
| کہ چہ جائی مژدہ است اے خیرہ سر | کہ در افتادیم در کان شکر |
| کہ اے احمق! خوشخبری کا کیا موقع ہے؟ | ہم تو شکر کی کان میں پہنچ گئے ہیں |
| وہم را مژدہ است پیش عقل نقد | زانکہ چشم وہم شد محجوب فقد |
| وہم کے لئے خوشخبری ہے عقل کے لئے مشاہدہ | کیونکہ وہم کی آنکھ گمشدگی سے ڈھکی ہوئی ہے |
| کافراں را درد و مومن را بشیر | لیک نقد حال در چشم بصیر |
| کافروں کے لئے درد اور مومن کے لئے خوشخبری دینے والی ہے | لیکن بینا کی آنکھ میں نقد حال ہے |
| زانکہ عاشق دردم نقدست مست | لاجرم از کفر و ایماں برترست |
| کیونکہ عاشق مشاہدہ میں مست ہے | لامحالہ وہ کفر اور ایمان سے بالا ہے |
| کفر و ایماں ہر دو خود دربان اوست | کوست مغز و کفر و دیں اورا دو پوست |
| کفر اور ایمان دونوں اس کے دربان ہیں | کیونکہ وہ مغز ہے اور کفر اور دین اس کے دو چھلکے ہیں |
| کفر قشر خشک رو برتافتہ | باز ایماں قشر لذت یافتہ |
| کفر خشک چھلکا منہ پھیرے ہوئے ہے | پھر ایمان لذت پایا ہوا چھلکا ہے |

| | |
|---|---|
| قشر ہای خشک را جا آتش ست | قشر پیوستہ بمغز جاں خوش ست |
| خشک چھلکوں کی جگہ آگ ہے | چھلکا جو جان کے مغز سے وابستہ ہے وہ اچھا ہے |
| مغز خود از مرتبہ خوش برتر ست | برتر ست از خوش کہ لذت گستر ست |
| مغز "اچھے" رتبہ کی وجہ سے بالا ہے | (بلکہ) "اچھے" سے بڑھ کر ہے کیونکہ لذت بخش ہے |
| ایں سخن پایاں ندارد باز گرد | تا برآرد موسیم از بحر گرد |
| اس بات کا خاتمہ نہیں ہے واپس لوٹ | تاکہ میرا موسیٰ سمندر سے گرد اڑائے |
| در خور عقل عوام ایں گفتہ شد | از سخن باقی آں بنہفتہ شد |
| عوام کی عقل کے بقدر یہ کہہ دیا گیا | اس کی بقیہ بات پوشیدہ کر دی گئی ہے |
| زر عقلت ریزہ است اے مہتم | بر قراضہ مہر سکہ چوں نہم |
| اے تہمت زدہ! تیری عقل کا سونا ریزہ ریزہ ہے | برادے پر سکہ کی مہر کیسے لگاؤں؟ |
| عقل تو قسمت شدہ بر صد مہم | بر ہزاراں آرزوی و طم و رم |
| تیری عقل سینکڑوں معاملوں میں بٹی ہوئی ہے | ہزاروں آرزوؤں اور بہت مال پر |
| جمع باید کرد اجزا را بعشق | تا شوی خوش چوں سمرقند و دمشق |
| عشق کے ذریعہ اجزاء کو جمع کرنا چاہیے | تاکہ تو سمرقند اور دمشق کی طرح حسین بن جائے |
| جو جوے چوں جمع کردی ز اشتباہ | پس تواں زد سکہ بر تو بادشاہ |
| وہم کو اگر جو جو کر کے تو جمع کر لے | تو بادشاہ تجھ پر ٹھپہ لگا سکے گا |
| ور ز مثقالے شوی افزوں تو خام | از تو سازد شہ یکے زرینہ جام |
| اے کچے! اگر تو ایک مثقال سے بڑھ جائے گا | تو بادشاہ تیرا زریں جام بنا لے گا |
| پس برو ہم نام و ہم القاب شاہ | باشد و ہم صورتش اے وصل خواہ |
| تو اس پر بادشاہ کا نام بھی اور القاب بھی | ہو گا اور اس کی تصویر بھی اے وصل کے خواہشمند |
| تاکہ معشوقت بود ہم ناں ہم آب | ہم چراغ و شاہد و نقل و شراب |
| تاکہ روٹی اور پانی بھی تیرا معشوق ہو | چراغ بھی اور شاہد بھی نقل اور شراب بھی |
| جمع کن خود را جماعت رحمت است | تا توانم با تو گفتن آنچہ ہست |
| اپنے آپ کو جمع کر لے، جماعت رحمت ہے | تاکہ میں تجھ سے جو حقیقت ہے وہ کہہ سکوں |

| جان شرک از باوری حق بریست | زانکہ گفتن از برای باوریست |
|---|---|
| شرک کی جان حق کو پہچاننے سے خالی ہے | اس لئے کہ کہنا یقین کے لئے ہے |
| درمیان شصت سودا مشترک | جان قسمت گشتہ در جو فلک |
| بہت سے معاملوں میں مشترک ہے | (شرک کی) جان آسمان کی فضا میں تقسیم ہو گئی ہے |
| پس جواب احمقاں آمد سکوت | پس خموشی بہ دہد اور اثبوت |
| احمقوں کے لئے جواب خاموشی ہے | خاموشی اس کے لئے اچھا ثبوت مہیا کرتی ہے |
| می کشاید بے مراد من دہن | ایں ہمی دانم و لے مستی تن |
| بغیر ارادے کے میرا منہ کھول دیتی ہے | یہ میں جانتا ہوں لیکن جسم کی مستی |
| ایں دہاں گردد بنا خواہ تو باز | آنچناں کز عطسہ و از خامیاز |
| تیرے ارادے کے بغیر منہ کھل جاتا ہے | جیسا کہ چھینک اور انگڑائی سے |

## درتفسیر حدیث انی لاستغفر اللہ ربی فی کل یوم سبعین مرۃً

حدیث کی تفسیر کہ میں اللہ اپنے رب سے ہر روز ستر مرتبہ مغفرت چاہتا ہوں

| توبہ آرم روز من ہفت ادبار | ہمچو پیغمبرؐ زگفت و از نثار |
|---|---|
| میں دن میں ستر بار توبہ کرتا ہوں | پیغمبرؐ کی طرح گفتگو اور (اسرار) نچھاور کرنے سے |
| منسی ست ایں مستی تن جامہ کن | لیک آں مستی بود توبہ شکن |
| یہ کپڑے چاک کرنے والی جسم کی مستی بھلا دینے والی ہے | لیکن وہ مستی توبہ شکن بنتی ہے |
| مستی انداخت بردانای راز | حکمت اظہار تاریخ دراز |
| ایک راز داں پر مستی طاری کر دیتی ہے | دراز تاریخ کے اظہار کی حکمت |
| آب جوشاں گشتہ از جف القلم | راز پنہاں باچنیں طبل و علم |
| جف القلم سے پانی جوش مارتا ہے | پوشیدہ راز ایسے نقارے اور جھنڈے کے ساتھ |
| خفتہ اید از درک آں اے مرداں | رحمت بیحد روانہ ہر زماں |
| اے انسانو! تم اس کے علم سے سوئے ہوئے ہو | لامحدود رحمت ہر زمانہ میں جاری ہے |
| خفتہ اندر آب جویای سراب | جامۂ خفتہ خورد از جوی آب |
| پانی میں سویا ہوا، سراب کا جویاں ہے | سوئے ہوئے کا کپڑا نہر کا پانی پی رہا ہے |

میرود آنجای بوی آب ہست — زیں تفکر راہ رابر خویش بست

وہاں جاتا ہے جہاں پانی کی امید ہے — اس خیال سے اس نے اپنا راستہ مسدود کر دیا

چونکہ آنجا گفت زینجا دور شد — برخیالے اوز حق مہجور شد

جبکہ اس نے اس جگہ کی سوچی اس جگہ سے دور ہو گیا — ایک خیال (کی بنیاد) پر وہ سچ واقعہ سے دور ہو گیا

دور بینانند و بس خفتہ رواں — رحمتے آرید شاں اے رہرواں

سوئی ہوئی روح والے فقط دور بیں ہیں — اے سالکو! ان پر رحم کرو

من ندیدم تشنگی خواب آورد — خواب آرد تشنگی بے خرد

میں نے نہیں دیکھا کہ پیاس سلائے — بے عقل کی پیاس سلاتی ہے

خود خرد آنست کو از حق چرید — نے خرد کاں را عطارد آورید

عقل وہی ہے جو اللہ (تعالیٰ) سے فیضیاب ہو — نہ وہ عقل جو عطارد (ستارے) سے تم لائے ہو

## بیان آنکہ عقل جزوی تا بگور پیش نہ بیند و در باقی مقلد انبیا و اولیاست

اس کا بیان کہ ناقص عقل قبر سے آگے نہیں دیکھتی ہے اور باقی معاملات میں انبیاء اور اولیاء کی مقلد ہے

پیش بینی ایں خرد تا گور بود — واں صاحبدل بنفخ صور بود

اس عقل کی دور بینی قبر تک ہے — صاحبدل کی ملکیت صور پھونکنے تک ہے

ایں خرد از گور وخاکے نگذرد — ویں قدم عرصہ عجائب نسپرد

یہ عقل قبر اور مٹی سے آگے نہیں جاتی ہے — یہ قدم عجائب کے میدان کو طے نہیں کرتا ہے

زیں قدم زیں عقل رو بیزار شو — چشم غیبی جوی و برخور دار شو

اس قدم اور اس عقل سے (ہٹ) جا بیزار ہو جا — غیبی آنکھ تلاش کر اور نفع اٹھا

ہمچو موسیٰ نور کے یابد ز جیب — سخرۂ استاد و شگرد کتیب

(حضرت) موسیٰ کی طرح گریبان سے نور کب حاصل کرتا ہے؟ — استاد کا تابع اور کتاب کا شاگرد

زیں نظر ویں عقل ناید جز دوار — پس نظر بگزار و بگزیں انتظار

اس غور و فکر اور اس عقل سے سوائے دردسر کے کچھ حاصل نہیں ہوتا — تو غور و فکر چھوڑ اور انتظار اختیار کر

از سخن گوئی مجوئید ارتفاع — منتظر را بہ ز گفتن استماع

باتیں بنانے سے بلندی نہ چاہو — منتظر کے لئے کہنے سے سننا بہتر ہے

| | |
|---|---|
| منصب تعلیم نوعے شہوتست | ہر خیال شہوتی در رہ بت است |
| تعلیم کا مقام ایک قسم کی خواہش نفسانی ہے | نفسانی ہر خیال راستہ کا بت ہے |
| گر بفضلش پے ببردے ہر فضول | کے فرستادے خدا ایں چندیں رسول |
| اگر ہر بیہودہ اپنی بڑائی کی وجہ سے پتہ پا لیتا | تو خدا اتنے رسول کب بھیجتا |
| عقل جزوی ہمچو برق ست و درخش | در درخشی کے تواں شد سوی وخش |
| ناقص عقل بجلی اور چمک کی طرح ہے | چمک میں وخش تک کہاں جایا جا سکتا ہے |
| نیست نور برق بہر رہبری | بلکہ امرست ابر را کہ می گری |
| بجلی کی چمک راستہ طے کرنے کے لئے نہیں ہے | بلکہ وہ ابر کو حکم ہے کہ تو رو |
| برق عقل ما برای گریہ است | تا بگرید نیستی در شوق ہست |
| ہماری عقل کی چمک رونے کے لئے ہے | تاکہ روئے فنا عشق میں ہے |
| عقل کودک گفت بر کتاب تن | لیک نتواند بخد آموختن |
| بچہ کی عقل نے کہا کتب میں جا | لیکن اس کو وہ خود سکھا نہیں سکتی |
| عقل رنجور آردش سوی طبیب | لیک نبود در دوا عقلش مصیب |
| بیمار کی عقل اس کو طبیب کے پاس لاتی ہے | لیکن دوا (تجویز کرنے) میں اس کی عقل صحیح پہنچنے والی نہیں ہے |
| نک شیاطیں سوی گردوں می شدند | گوش بر اسرار بالا می زدند |
| یہ شیطان آسمان کی جانب گئے | (عالم) بالا کے رازوں پر کان لگایا |
| می ربودند اندکے زاں رازہا | تا شہب می راندشاں زود از سما |
| ان رازوں میں سے کچھ ایک لے گئے | تو شہابوں نے فوراً انہیں آسمان سے بھگا دیا |
| کہ روید آنجا رسولے آمدہ است | ہر چہ می خواہید از و آید بدست |
| کہ جاؤ وہاں ایک رسول آ گیا ہے | تم جو چاہتے ہو اس سے ہاتھ آئے گا |
| گر ہمی جوئید درِ بے بہا | ادخلوا الابیات من ابوابہا |
| اگر تم گراں قدر موتی تلاش کرتے ہو | گھروں میں ان کے دروازوں سے داخل ہو |
| می زن آں حلقۂ در و بر با ایست | کز سوی بام فلک تاں راہ نیست |
| دروازے کی کنڈی بجا اور دروازے پر ٹھہر | اس لئے کہ آسمان کے بالاخانہ کی جانب تمہارے لئے راستہ نہیں ہے |

| | |
|---|---|
| نیست حاجت تابدیں راہ دراز | خاکیئے را دادہ ایم اسرار راز |
| اس دراز راستہ کی ضرورت نہیں ہے | ہم نے ایک خاکی کو راز کے بھید دے دیئے ہیں |
| پیش او آئید اگر خائن نہ اید | نیشکر گردید ازو گرچہ نے اید |
| اگر تم خائن نہیں ہو تو اس کے سامنے آؤ | اس سے گنا بن جاؤ گے اگرچہ تم نرکل ہو |
| سبزہ رویاند زخاکت آں دلیل | نیست کم از سم اسپ جبرئیلؑ |
| وہ رہنما تیری خاک سے سبزہ اگا دے گا | وہ جبرئیل کے گھوڑے کے سم سے کم نہیں ہے |
| سبزہ گردی تازہ گردی از نوی | گر تو خاک اسپ جبرئیلے شوی |
| تو از سر نو سبزہ بن جائے گا تازہ بن جائے گا | اگر تو کسی جبرئیل کے گھوڑے کی خاک بن جائے گا |
| سبزۂ جاں بخش کاں را سامری | کرد درگو سالہ تاشدی گوہری |
| جان عطا کرنے والا سبزہ جس کو سامری نے | بچھڑے میں رکھ دیا یہاں تک کہ وہ جوہر والا ہو گیا |
| جاں گرفت و بانگ زدزاں سبزہ او | آنچناں بانگے کہ شد فتنہ عدو |
| اس سبزہ سے وہ جاندار ہو گیا اور بولنے لگا | اس طرح بولا کہ وہ دشمن کے لئے فتنہ بن گیا |
| گر امیں آئید سوی اہل راز | وارہید از سر کلہ مانند باز |
| اگر تم راز دار کی جانب امانتدار بن کر آؤ گے | تو باز کی طرح سر کی ٹوپی سے نجات پا جاؤ گے |
| سر کلاہ چشم بندو گوش بند | کہ ازو باز ست مسکین و نژند |
| وہ سر کی ٹوپی جو آنکھ کی بندش اور کان کی بندش ہے | جس کی وجہ سے باز مسکین اور خستہ ہے |
| زاں کلہ بر چشم باز اول شدست | کہ ہمہ میلش سوی جنس خودست |
| وہ ٹوپی باز کی آنکھوں پر ابتداءً اس لئے آئی ہے | کہ اس کا تمام میلان اپنی جنس کی طرف ہے |
| چوں برید از جنس باشہ گشت یار | برکشاید چشم او را باز وار |
| جب وہ اپنی ہم جنس سے کٹا شاہ کا دوست ہو گیا | تو باز کی طرح اس کی آنکھیں کھول دے گا |
| راندہ دیواں را حق از مرصاد خویش | عقل جزوی را ز استبداد خویش |
| اللہ (تعالیٰ) نے شیطانوں کو اپنی گھات سے بھگا دیا | ناقص عقل کو اپنے مستقل ہونے سے (بھگا دیا) |
| کہ سری کم کن نہ تو مستبد | بلکہ شاگرد ولی و مستعد |
| کہ خود سری نہ کر تو مستقل نہیں ہے | بلکہ تو ولی کا شاگرد اور صاحب استعداد ہے |

| | |
|---|---|
| زو بردل رو کہ تو جزو ولی | ہیں کہ بندہ بادشاہ عادلی |
| جلد دل کے پاس جا، کیونکہ تو ولی کا جز ہے | خبردار! تو منصف بادشاہ کا غلام ہے |
| بندگی او بہ از سلطانی است | کہ انا خیرم شیطانی است |
| اس کی غلامی بادشاہت سے بہتر ہے | "میں بہتر ہوں" کا دعویٰ شیطانی ہے |
| فرق بین و برگزیں تو اے خسیس | بندگی آدمؑ از کبر جلیس |
| اے کمینے! تو فرق سمجھ لے اور اختیار کر | آدمؑ کی بندگی، شیطان کے تکبر کے بجائے |
| گفت آنکہ ہست خورشید رہ او | حرف طوبیٰ ہر کہ ذلت نفسہٗ |
| جو راہ کا سورج ہے اس نے کہا ہے | وہ طوبیٰ کا لفظ ہر اس شخص کے لئے ہے جس کا نفس ذلیل ہوا |
| سایہ طوبیٰ ببین و خوش بخسپ | سر بنہ درسایۂ سرکش نخسپ |
| طوبیٰ کا سایہ دیکھ لے اور آرام سے سو | سر رکھ دے، سرکش کے سایہ میں نہ سو |
| ظل ذلت نفسہ خوش مضجعے ست | مستعد ان صفارا مہجعے ست |
| "ذلت نفسہ" کا سایہ بہترین خواب گاہ ہے | صفائی کی استعداد رکھنے والوں کے لئے خوابگاہ ہے |
| گر ازیں سایہ روی سوی منی | زود طاغی گردی و رہ گم کنی |
| اگر تو اس سایہ سے خودی کی طرف جائے گا | فوراً سرکش بن جائے گا اور راستہ گم کر دے گا |

## بیان آیۂ کریمہ یایھا الذین امنو الا تقدموا بین یدی اللہ و رسولہ واتقوا اللہ

آیت کریمہ کا بیان اے مومنو! پیش قدمی نہ کرو اللہ اور اس کے رسول کے سامنے اور اللہ سے ڈرو

### از حکیم سنائی ست

حکیم سنائی نے کہا ہے

| | |
|---|---|
| چوں نبی نیستی زامت باش | چونکہ سلطاں نہ رعیت باش |
| جب تو نبی نہیں ہے، امتی بن | جبکہ تو بادشاہ نہیں ہے، رعیت بن |
| پس روخامشا و خامش باش | وز خودی رای زحمتی متراش |
| تو خاموشوں کا پیرو اور خاموش بن | اور خودی سے تکلیف کی رائے نہ اختیار کر |
| پس روی خاموش باش از انقیاد | زیر ظل امر شیخ و اوستاد |
| تو پیرو بن، فرمانبرداری سے چپ رہ | استاد اور شیخ کے حکم کے سایہ تلے |

| | |
|---|---|
| پس رو صامت شو د خاموش باش | از وجود خویش والی کمتراش |
| تو بیرو ہے چپ ہو جا اور خاموش رہ | اپنے وجود کو والی (حاکم) نہ بنا |
| ورنہ گرچہ مستعدی و قابلی | مسخ گردی تو زلاف کاملی |
| ورنہ اگرچہ تو صاحب استعداد و قابلیت ہے | تو کمال کی شیخی بگھارنے سے مسخ ہو جائے گا |
| ہم زاستعداد و آمانی اگر | سرکشی زاستاد راد باخبر |
| استعداد اور تمناؤں سے بھی اگر | تو عقلمند، باخبر استاد سے سرکشی کرے گا |
| صبر کن در موزہ دوزی و بسوز | ورشوی بے صبر مانی پارہ دوز |
| موزہ سینے اور مشقت پر صبر کر | اگر تو بے صبر بنے گا پیوند لگانے والا رہ جائے گا |
| کہنہ دوزاں گر بدے شاں صبر و حلم | جملہ نو دوزاں شدندے ہم بعلم |
| پرانے جوتے گانٹھنے والوں کو اگر صبر اور بردباری حاصل ہوتی | ہنر کے ذریعہ سب نیا (موزہ) سینے والے بن جاتے |
| پس بکوشی و بآخر از کلال | خود بخود گوئی کہ العقل عقال |
| پھر تو کوشش کرے گا اور بالآخر تھک کر | خود کہے گا کہ عقل بندھن ہے |
| ہمچوں مرد مفلست روز مرگ | عقل رامی دید بس بے بال و برگ |
| اس فلسفی کی طرح جس نے موت کے دن | عقل کو بہت بے ساز و سامان دیکھا |
| بے غرض می کرد آندم اعتراف | کز ذکاوت راندیم اسپ از گزاف |
| اس وقت اس نے اخلاص سے اقرار کیا | کہ ہم نے ذہانت کے گھوڑے بیکار دوڑائے |
| از غروری سرکشیدم از رجال | آشنا کردیم در بحر خیال |
| میں نے تکبر کی وجہ سے (ناخدا) لوگوں سے سرکشی کی | خیال کے سمندر میں تیراکی کی |
| آشنا ہیچ ست اندر بحر روح | نیست آنجا چارہ جز کشتی نوحؑ |
| روح کے سمندر میں تیراکی بیکار ہے | وہاں نوحؑ کی کشتی کے سوا چارہ نہیں ہے |
| کاشکے او آشنا نا موختے | تا طمع در نوحؑ و کشتی دوختے |
| کاش وہ تیراکی نہ سیکھتا | تاکہ تمنا کو نوحؑ اور کشتی سے وابستہ کر دیتا |
| اینچنیں فرمود آں شاہ رسل | کہ منم کشتی دریں دریای کل |
| رسولوں کے شاہ نے اسی لئے فرمایا ہے | کہ اس عظیم دریا میں کشتی میں ہوں |

یا کسے کو در بصیر تہای من — شد خلیفہ راستیں برجای من

یا وہ ہے جو میری بصیرتوں میں — میری جگہ سچا قائم مقام بنا ہے

کشتی نوحیم در دریا کہ تا — رونگردانی زکشتی اے فتیٰ

میں دریا میں نوح والی کشتی ہوں، ہرگز — اے نوجوان! تو کشتی سے رو گردانی نہ کر

ہمچو کنعاں سوی ہر کوہے مرو — از نبے لاعاصم الیوم شنو

کنعان کی طرح ہر پہاڑی کی جانب نہ جا — قرآن سے "آج کوئی بچانے والا نہیں" سن لے

می نماید پست ایں کشتی زبند — می نماید کوہ فکرت بس بلند

پردے کی وجہ سے یہ کشتی پست نظر آتی ہے — تجھے عقل کا پہاڑ بلند نظر آتا ہے

پست منگر ہاں وہاں ایں پست را — بنگر آں فضل خدا پیوست را

خبردار خبردار! اس نیچی (کشتی) کو نیچا نہ سمجھ — خدا سے جڑے ہوئے اس فضل کو دیکھ

در بلندی کوہ فکرت کم نگر — کہ یکے موجش کند زیر و زبر

اپنی عقل کے پہاڑ کو بلند نہ سمجھ — کیونکہ اس کو ایک موج تہ و بالا کر دے گی

گر تو کنعانی نداری باورم — گر دو صد چندیں نصیحت آورم

اگر تو کنعان (صفت) ہے میرا یقین نہ کرے گا — خواہ میں اس جیسی دو سو نصیحتیں کروں

گوش کنعاں کے پذیرد ایں کلام — کہ برو مہر خدا ایست و ختام

اس بات کو کنعان کا کان کب قبول کرتا ہے؟ — کیونکہ اس پر خدا کی مہر' (لگی ہوئی) ہے

کے گزارد موعظت بر مہر حق — کے بگرداند حدث حکم سبق

نصیحت اللہ (تعالیٰ) کی مہر سے آگے کب بڑھ سکتی ہے؟ — نئی بات ازلی حکم کب بدل سکتی ہے؟

لیک می گویم حدیث خوش پی — بر امید آنکہ تو کنعاں نہ

لیکن میں خوشگوار بات سناتا ہوں — اس امید پر کہ تو کنعان نہیں ہے

آخر ایں اقرار خواہی کرد ہیں — ہم ز اول روز آخر را ببیں

خبردار! بالآخر تو یہ اقرار کرے گا — پہلے ہی دن سے انجام ہیں بن جا

می توانی دید آخر را مکن — چشم آخر بینت را کور و کہن

تو انجام کو دیکھ سکتا ہے، نہ بنا — اپنی انجام بیں آنکھ کو اندھا اور پرانا

| نبودش ہر دم برہ رفتن عثار | ہر کہ آخر بیں بود مسعود وار |
| --- | --- |
| اس کو راستہ چلنے میں ہر وقت ٹھوکر نہیں لگتی ہے | جو نیک بخت کی طرح انجام بیں ہوتا ہے |
| کن زخاک پای مردے چشم تیز | گر نخواہی ہر دمے ایں خفت وخیز |
| کسی مرد (خدا) کے پاؤں کی خاک سے آنکھ کو تیز کرلے | اگر تو ہر وقت گرنا اور سنبھلنا نہیں چاہتا |
| تانیند ازی سر اوباش را | کحل دیدہ ساز خاک پاش را |
| تاکہ بیہودہ سر کو نہ ٹکرائے | اس کے پاؤں کی خاک کو آنکھ کا سرمہ بنالے |
| سوزنے باشی شوی تو ذوالفقار | کہ ازیں شاگردی وزیں افتقار |
| اگر تو سوئی (بھی) ہے ذوالفقار (تلوار) بن جائے گا | کیونکہ اس شاگردی اور اس احتیاج سے |
| ہم بسوزد ہم بسازد دیدہ را | سرمہ کن تو خاک ہر بگزیدہ را |
| وہ لگتی بھی ہے آنکھ کو بناتی (بھی) ہے | ہر برگزیدہ کی خاک کو سرمہ بنالے |
| تا بہ بینی زابتدا تا انتہا | چشم روشن کن زخاک اولیا |
| تاکہ تو آغاز سے انجام تک دیکھ لے | اولیاء کی خاک سے آنکھ روشن کرلے |
| کو خورد از بہر نور چشم خار | چشم اشتر زاں بود بش نور بار |
| کہ وہ آنکھ کی روشنی کے لئے کانٹا کھاتا ہے | اونٹ کی آنکھ اسی لئے زیادہ روشن ہوتی ہے |
| چشم تو روشن شود جاں باصفا | خار خورتا گل بروياند ترا |
| تیری آنکھ روشن اور روح صاف ہو جائے گی | کانٹا چبا تاکہ وہ تجھ میں پھول اگائے |
| چشم جاں راحق بخشد روشنی | خار را از چشم دل گر بر کنی |
| اللہ (تعالیٰ) جان کی آنکھ کو روشنی عطا فرمادے گا | اگر تو دل کی آنکھ سے کانٹا نکال دے گا |

## قصۂ شکایت اشتر بہ اشتر کہ من بسیار در روی افتم در راہ رفتن وتو کم می افی چون است وجواب گفتن شتر مر استر را

## خچر کی اونٹ سے شکایت کا قصہ کہ میں راستہ چلنے میں منہ کے بل بہت گرتا ہوں اور تو نہیں گرتا (یہ) کیوں ہے؟ اور اونٹ کا خچر کو جواب دینا

| چونکہ با او جمع شد در آخرے | اشترے را دید روزے استرے |
| --- | --- |
| جبکہ وہ ایک اصطبل میں اس کے ساتھ جمع ہوا | ایک خچر نے ایک روز ایک اونٹ کو دیکھا |

| | |
|---|---|
| گفت من بسیاری افتم برو | درگریوه و راه و در بازار و کو |
| اس نے کہا میں منہ کے بل بہت گرتا ہوں | ٹیلے اور راستہ میں اور بازار و کوچہ میں |
| کزچہ در روی فتم بسار من | در رہ ہموار و ناہموار من |
| میں منہ کے بل اکثر کیوں گرتا ہوں؟ | ہموار اور ناہموار راستہ میں |
| خاصہ از بالائی کہ تا زیر کوہ | دوسرآیم ہر زمانے از شکوہ |
| خصوصاً پہاڑ کے اوپر سے پہاڑ کے نیچے تک | ہر وقت خوف سے میں منہ کے بل گر جاتا ہوں |
| کم ہمی افتی تو در رو بہر چیست | یا مگر خود جان پاک دولتیست |
| کیا سبب ہے؟ تو منہ کے بل نہیں گرتا ہے | شاید تیری پاک جان (غیب سے) مالا مال ہے |
| درسرآیم ہر دم و زانو زنم | پوز و زانو زاں خطا پرخوں کنم |
| میں ہر وقت سر کے بل گرتا ہوں اور گھٹنے رگڑ لیتا ہوں | اس غلطی سے تھوتھنی اور گھٹنے، زخمی کر لیتا ہوں |
| کژشود پالاں ورختم برسرم | وزمکاری ہر زماں زخمے خورم |
| میرا پالان اور میرا بوجھ میرے سر پر الٹا ہو جاتا ہے | اور گدھے والے سے میں ہر وقت پٹتا ہوں |
| ہمچو کم عقلے کہ از عقل تباہ | بشکند توبہ بہردم از گناہ |
| اس بیوقوف کی طرح جو برباد شدہ عقل کیوجہ سے | گناہ کر کے ہر وقت توبہ توڑ دیتا ہے |
| سخرۂ ابلیس گردد در زمن | از ضعیفی رای آں توبہ شکن |
| زمانے میں شیطان کے تابع بنتی ہے | کمزوری کی وجہ سے اس توبہ شکن کی رائے |
| درسرآید ہرزماں چوں اسپ لنگ | کہ بود بارش گران و راہ سنگ |
| وہ لنگڑے گھوڑے کی طرح ہر وقت منہ کے بل گرتا ہے | جس پر بھاری بوجھ ہو اور سنگلاخ راستہ ہو |
| می خورد از غیب برسر زخم او | از شکست توبہ آں ادبار خو |
| غیب سے وہ سر پر چوٹ کھاتا ہے | وہ منحوس توبہ کے ٹوٹنے سے |
| باز توبہ می کند بارای ست | دیو یک پف کرد توبہ راشکست |
| پھر کمزور ارادے سے توبہ کرتا ہے | شیطان نے ایک پھونک ماری، توبہ کو توڑ دیا |
| ضعف اندرضعف وکبرش آنچناں | کہ بخواری بنگرد در و اصلاں |
| کمزوری در کمزوری اور اس کا تکبر اس قدر | کہ اولیاء کو ذلت سے دیکھتا ہے |

| | |
|---|---|
| اے شتر کہ تو مثال مومنی | کم فتی در رو و کم بینی زنی |
| اے اونٹ! تو مومن کی طرح ہے | منہ کے بل نہیں گرتا ہے اور مار نہیں کھاتا ہے |
| توچہ داری کہ چنیں بے آفتی | بے عثاری و کم اندر روفتی |
| تیرے پاس کیا ہے کہ تو ایسا بے مصیبت ہے | بغیر لغزش کے ہے اور منہ کے بل نہیں گرتا ہے |
| گفت گرچہ ہر سعادت از خداست | درمیان ماوتو بس فرقہاست |
| اس نے کہا اگرچہ ہر نیک بختی اللہ (تعالیٰ) کی جانب سے ہے | ہم میں اور تجھ میں بہت فرق ہیں |
| سربلندم من دو چشم من بلند | بینش عالی امان ست از گزند |
| میرا سر بلند ہے میری دونوں آنکھیں بلند ہیں | بلندی سے دیکھنا تکلیف سے امن (کا سبب) ہے |
| از سر کہ من بہ بینم پای کوہ | ہر گو و ہموارہ رامن توہ توہ |
| میں پہاڑ کی چوٹی سے، پہاڑ کی جڑ تک دیکھ لیتا ہوں | تہ بہ تہ ہر گڑھے اور ہموار کو |
| ہمچناں کہ دید آں صدر اجل | پیش کار خویش تا روز اجل |
| جس طرح اس بزرگ نے دیکھ لیا | پہلے سے اپنے معاملہ کو موت کے دن تک |
| انچہ خواہد بود بعد بست سال | داند اندر حال آں نیکو خصال |
| جو بات بیس سال بعد ہوگی | وہ نیک خصلت اس کو اسی وقت جانتے تھے |
| حال خود تنہا ندید آں متقی | بلکہ حال مغربی و مشرقی |
| اس متقی نے صرف اپنا حال ہی نہیں دیکھا | بلکہ مغربی اور مشرقی کا (بھی دیکھا) |
| نور در چشم ودلش ساز د سکن | بہر چہ سازد پئے حب الوطن |
| نور، اس کی آنکھ اور دل کو مسکن بناتا ہے | کیوں بناتا ہے؟ وطن کی محبت کی خاطر |
| ہمچو یوسف کو بدید اول بخواب | کہ سجودش کرد ماہ و آفتاب |
| جس طرح (حضرت) یوسف کہ انہوں نے شروع ہی میں خواب میں دیکھ لیا تھا | کہ ان کو چاند اور سورج نے سجدہ کیا |
| از پس دہ سال بلکہ بیشتر | انچہ یوسف دیدہ بد بر کرد سر |
| دس سال کے بعد بلکہ اس سے بھی زیادہ میں | جو کچھ یوسف نے دیکھا تھا ، وہ ظاہر ہوا |
| نیست آں ینظر بنور اللہ گزاف | نور ربانی بود گردوں شکاف |
| "وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے" لغو نہیں ہے | خدائی نور آسمان کو پھاڑنے والا ہوتا ہے |

| | |
|---|---|
| نیست اندر چشم تو آں نور رو | ہستی اندر حس حیوانی گرو |
| جا! تیری آنکھ میں وہ نور نہیں ہے | تو حیوانی حس میں پھنسا ہے |
| توز ضعف چشم بینی پیش پا | تو ضعیف وہم ضعیف پیشوا |
| تو آنکھ کی کمزوری کی وجہ سے (صرف) پاؤں کے آگے دیکھتا ہے | تو کمزور ہے اور تیرا پیشوا بھی کمزور ہے |
| پیشوا چشم ست دست و پای را | کو بہ بیند جای رانا جای را |
| ہاتھ اور پاؤں کا پیشوا آنکھ ہے | کیونکہ وہ صحیح اور غلط جگہ کو دیکھتی ہے |
| دیگر آنکہ چشم من روشن ترست | دیگر آنکہ خلقت من اطہرست |
| علاوہ ازیں میری آنکھ زیادہ روشن ہے | علاوہ ازیں میری پیدائش پاک ہے |
| زانکہ ہستم من ز اولاد حلال | نے ز اولاد زنا و اہل ضلال |
| کیونکہ میں حلال اولاد میں سے ہوں | نہ کہ زنا اور گمراہوں کی اولاد |
| توز اولاد زنائی بے گماں | تیر کژ پرد چو کژ باشد کماں |
| تو یقیناً زنا کی اولاد ہے | تیر ٹیڑھا اڑتا ہے جبکہ کمان ٹیڑھی ہو |

## تصدیق کردن استر جوابہای اشتر را و اقرار آوردن بفضل او بر خود و از و استعانت خواستن و بدو پناہ گرفتن بصدق و نواختن شتر او را و راہ نمودن و یاری دادن پدرانہ و شاہانہ

خچر کا اونٹ کے جوابوں کی تصدیق کرنا اور اپنے اوپر اس کی بڑائی کا اقرار کرنا اور اس سے مدد مانگنا اور سچائی سے اس کی پناہ پکڑنا اور اونٹ کا اس کو نوازنا اور پدرانہ اور شاہانہ طریقہ پر اس کی رہنمائی اور مدد کرنا

| | |
|---|---|
| گفت استر راست گفتی اے شتر | ایں بگفت و کرد چشم از اشک پر |
| خچر نے کہا اے اونٹ! تو نے سچ کہا | یہ کہا اور آنکھوں میں آنسو بھر لایا |
| ساعتے بگریست در پایش فتاد | گفت اے بگزیدۂ رب العباد |
| تھوڑی دیر رویا اس کے پاؤں پڑا | کہا اے بندوں کے رب کے برگزیدہ! |
| چہ زیاں دارد کہ از فرخندگی | در پذیری تو مرا در بندگی |
| کیا نقصان ہوگا کہ (اگر) برکت کی وجہ سے | تو مجھے غلامی میں قبول کر لے؟ |
| فضل تو بر من فزونست از شمار | ہم ز فضل خود مرا معذور دار |
| تیری بزرگی بے شمار مجھ سے بڑھی ہوئی ہے | اپنی بڑائی کی وجہ سے میرا عذر قبول کر لے |

| | |
|---|---|
| گفت چوں اقرار کردی پیش من | رو کہ رستی تو ز آفات زمن |
| اس نے کہا جب تو نے میرے سامنے اقرار کر لیا ہے | جا تو زمانے کے مصائب سے نجات پا گیا |
| دادی انصاف و رہیدی از بلا | تو عدو بودی شدی زاہل ولا |
| تو نے انصاف کیا اور مصیبت سے چھوٹ گیا | تو دشمن تھا دوستوں میں سے ہو گیا |
| خوی بد در ذات تو اصلی نبود | کز بد اصلی نیاید جز جحود |
| تیری ذات میں بدعادت اصلی نہ تھی | کیونکہ اصلی بد سے صرف انکار (سرزد) ہوتا ہے |
| آں بد عاریتی باشد کہ او | آرد اقرار و شود او توبہ جو |
| وہ عارضی بد ہوتا ہے کہ جو | (خطا کا) اقرار کر لے اور توبہ کی جستجو کر |
| ہمچو آدمؑ زلتش عاریہ بود | لاجرم اندر زماں توبہ نمود |
| جیسے کہ (حضرت) آدم ان کی لغزش عارضی تھی | لامحالہ (انہوں نے) فوراً توبہ کر لی |
| چونکہ اصلی بود جرم آں ابلیس | رہ نبودش جانب توبہ نفیس |
| چونکہ شیطان کی خطا اصلی تھی | (اس لئے) عمدہ توبہ کی طرف اس کا راستہ نہ تھا |
| رو کہ رستی از خودی و از خوی بد | وز زبانہ نار وز دندان دد |
| جا کہ تو خودی اور بدعادت سے نجات پا گیا | آگ کے شعلے اور درندوں کے دانت سے |
| رو کہ اکنوں دست در دولت زدی | در فگندی خود بجنت سرمدی |
| جا کہ اب دولت تیرے ہاتھ آ گئی ہے | تو نے اپنے آپ کو دائمی خوش نصیبی سے وابستہ کر دیا ہے |
| ادخلی چوں فی عبادی یافتی | ادخلی فی جنتی دریافتی |
| جب تو نے "میرے بندوں میں داخل ہو جا" کو پا لیا | تو نے "داخل ہو جا میری جنت میں" کو حاصل کر لیا ہے |
| در عبادش راہ کردی خویش را | رفتی اندر خلد از راہ خفا |
| (جب) تو نے اپنا راستہ اس کے بندوں میں بنا لیا ہے | تو غیر محسوس طریقہ پر جنت میں چلا گیا ہے |
| اہدنا گفتی صراط المستقیم | دست تو بگرفت بردت تا نعیم |
| تو نے ہم کو سیدھے راستہ کی ہدایت دے، کہا | اس نے تیرا ہاتھ پکڑا اور جنت میں لے گیا |
| نار بودی نور گشتی اے عزیز | غورہ بودی گشتی انور و مویز |
| اے پیارے! تو آگ تھا نور بن گیا | تو کچا خوشہ تھا، انگور اور منقی بن گیا |

| | |
|---|---|
| اخترے بودی شدی تو آفتاب | شادباش واللہ اعلم بالصواب |
| تو تارا تھا سورج بن گیا | خوش رہو' اور بہتر تو اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے |
| اے ضیاء الحق حسام الدین بگیر | شہد خویش اندر فگن در جوی شیر |
| اے ضیاء الحق حسام الدین! تو لے | اپنا شہد دودھ کی نہر میں ملا دے |
| تارہد آں شیر از تغییر طعم | یا بداز بحر مزہ تکثیر طعم |
| تاکہ وہ دودھ مزہ بدلنے سے محفوظ ہو جائے | اور مزے کے سمندر سے مزید ذائقہ حاصل کرے |
| متصل گردد بداں بحر الست | چونکہ شد دریا زہر تغییر رست |
| وہ "الست" کے سمندر سے مل جائے گا | جب وہ دریا بن جائے گا' ہر تغیر سے بچ جائے گا |
| منفذے یا بدد راں بحر عسل | آفتے رانبود اندر وے عمل |
| اس شہد کے دریا میں راستہ پا لے گا | اس میں کسی آفت کا عمل نہ ہو سکے گا |
| غرہ کن شیر وار اے شیر حق | تارود آں غرہ برہفتم طبق |
| اے اللہ کے شیر! شیر کی طرح غرا | تاکہ وہ دہاڑ ساتویں آسمان پر پہنچے |
| چہ خبر جان ملول سیر را | کے شناسد موش غرہ شیر را |
| کاہل ست کی جان کو کیا خبر؟ | چوہا شیر کی دہاڑ کو کہاں پہچانتا ہے؟ |
| برنویس احوال خود باآب زر | بہر ہر دریا دلے نیکو گہر |
| اپنے احوال سونے کے پانی سے لکھ دے | ہر دریا دل نیک فطرت کے لئے |
| آب نیل ست ایں حدیث جانفزا | یاربش در چشم قبطی خوں نما |
| یہ روح کو بڑھانے والی بات (دریائے) نیل کا پانی ہے | اے خدا اسے قبطی کی نظر میں خون بنا دے |

عقل ووہم کی حالت ایسی ہے جیسے کہ حضرت عزیر کے لڑکوں کی۔ قصہ ان کا یہ ہے کہ وہ تلاش پدر میں جاتے ہوئے لوگوں سے حضرت عزیر کی حالت دریافت کرتے تھے وہ بڈھے ہوگئے تھے اور ان کے باپ جوان تھے کیونکہ جوانی میں انتقال فرمایا تھا اور سو برس تک مردہ رہے تھے اور سو برس کے بعد حق سبحانہ نے ان کو دوبارہ اسی حالت پر زندہ کیا تھا جس پر انہوں نے انتقال فرمایا تھا پس ایسی حالت میں حضرت عزیر دفعتہ ان کے سامنے آگئے چونکہ یہ بڈھے تھے اور وہ جوان اس لئے یہ اپنے باپ کو نہ پہچان سکے اور دریافت کیا کہ اے مسافر ہمارے عجیب وغریب باپ عزیر کی بھی تجھے کچھ خبر ہے کیونکہ کسی نے ہم سے کہا ہے کہ آج ناامیدی کے بعد عزیر باہر سے آئیں گے انہوں نے (تو بیجا) فرمایا جی ہاں میرے بعد آئیں گے (جس کا مطلب یہ تھا کہ گفتگو میں تمہارے سامنے موجود ہوں اور تم مجھے نہیں پہچانتے اور سمجھتے ہو کہ عزیر کوئی

اور ہیں جو میرے بعد آئیں گے۔ فاندفع شبهة الکذب عن کلام عزیر علیه السلام) پس ایک لڑکے کو تو ان کے لہجہ کی طرف التفات نہ ہوا اور اس کو خبر پر محمول کیا اور یہ خبر سن کر خوش ہوا اور جوش میں کہا کہ اے خوشخبر دینے والے خدا کرے تو خوش رہے کہ تو نے ہمیں خوشخبری سنائی۔ دوسرے نے ان کے طرز ادائے مضمون کو سمجھ لیا اور پہچان لیا کہ یہ عزیر ہیں اور بے ہوش ہو کر گر پڑا اور بزبان حال کہا کہ ارے یہ خبر کا کیا موقع ہے ہم تو شکر کی کان میں پہنچ گئے اور ہمیں تو ہمارا مطلوب مل گیا۔ بس یہی حالت عقل و وہم کی ہے کہ وہم کے لئے ایک شے خبر ہوتی ہے اور عقل کے نزدیک مشاہد اور وہم کے نزدیک خبر ہونے کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ وہم ظاہر بین ہے اور ظاہر میں وہ شے موجود نہیں ہوتی۔ پس یہ فقدان کا پردہ اس پر پڑا ہوتا ہے اور اس لئے وہ اسے نہیں دیکھ سکتا۔ پھر اس خبر کی دو شانیں ہوتی ہیں کہ کافروں کے لئے تکلیف دہ ہے اور مومنین کے لئے خوش کن مگر بینا کے نزدیک وہ مشاہد ہے کیونکہ وہ عاشق ہوتا ہے اور عاشق مشاہدہ میں مستغرق ہوتا ہے اسی لئے اس کا مرتبہ کفر و ایمان تقلیدی سے بالاتر ہوتا ہے۔ کفر سے بالاتر تو اس لئے کہ کفر جہل ہے اور اس کو علم کا اعلیٰ درجہ حاصل ہے اور ایمان تقلیدی سے اس لئے کہ وہ تصدیق بدوں مشاہدہ ہے اور یہ تصدیق مع المشاہدہ اس لئے کفر و ایمان تقلیدی گویا کہ اس عاشق کی حالت کے ذریات ہیں کیونکہ مغز درحقیقت وہ ہے اور کفر و ایمان اس کے دو پوست ہیں۔

فائدہ:۔ مولانا نے کفر و ایمان کو حالت عاشق کا دربان قرار دیا ہے وجہ اس کی یہ ہے کہ جس طرح وہ شخص جو کسی امیر تک پہنچنا چاہتا ہے اس کو اول مختلف ڈیوڑھیوں کے دربانوں سے واسطہ پڑتا ہے اور دربانوں سے گزر کر امیر تک پہنچتا ہے یوں ہی مشاہدہ حق سبحانہ تک پہنچنے کے لئے ضرورت ہوتی ہے کہ اول آدمی کفر سے نجات پائے اور اس کے بعد ایمان تقلیدی سے آگے بڑھے تب مشاہدہ تک رسائی ہوتی ہے اس مناسبت کے سبب کفر و ایمان کو مشاہدہ کا دربان کہا اور پوست دونوں کو اس لئے کہا کہ یہ دونوں مشاہدہ سے ادنیٰ اور غیر مقصود ہیں اور مقصود اصلی مشاہدہ ہے کفر کا غیر مقصود ہونا تو ظاہر ہے رہا ایمان تقلیدی سو گو وہ ایک درجہ میں مقصود ہے لیکن مشاہدہ کے درجہ میں مقصود نہیں اس لئے اس کے لحاظ سے گویا کہ غیر مقصود ہے ایک وجہ تو پوست ہونے کی یہ ہے۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ بعض مغز متعدد پوستوں میں مخفی ہوتے ہیں اور مغز کو حاصل کرنے کے لئے ضرورت ہوتی ہے کہ اول ایک پوست کو الگ کیا جاوے۔ پھر دوسرے پوست کو یوں ہی تحصیل مشاہدہ کے لئے ضرورت ہے کہ اول کفر سے نجات پائی جاوے۔ پھر ایمان تقلیدی سے آگے بڑھا جاوے تب مشاہدہ حاصل ہوگا۔ هذا ما عندنا والله اعلم بالصواب و ما قال المحشون فی تقریره فغیر صحیح عندی ولا کاف للحل) اس مقام پر ایک شبہ ہوتا تھا وہ یہ کہ آپ نے کفر و ایمان تقلیدی کو پوست کہہ کر دونوں کو یکساں کر دیا۔ حالانکہ ایسا نہیں۔ اس کا جواب دیتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ گو ہم نے دونوں کو پوست کہا ہے مگر پوستوں میں بھی آپس میں فرق ہوتا ہے اس لئے کفر و ایمان میں بھی فرق ہے کیونکہ کفر ایک قشر خشک ہے جو کہ مغز مشاہدہ حق سبحانہ سے روگرداں ہے اور ایمان ایک ایسا قشر ہے جو کہ مغز سے لذت حاصل کئے ہوئے ہے۔ اس لئے کفر چولھے میں ڈالنے کے قابل ہے اور ایمان تقلیدی قابل اختیار ہے کیونکہ قشر خشک جلانے کے قابل ہیں اور جلائے جاتے ہیں اور جو قشر مغز سے ملے ہوتے ہیں وہ اچھے ہوتے ہیں لیکن مغز ان سے بھی اچھا ہوتا ہے کیونکہ وہ بالذات لذت بخش ہوتا ہے اور قشر میں جو لذت ہوتی ہے وہ مغز ہی کی ہوتی ہے جو اس نے اتصال کے سبب حاصل کر لی ہے۔ پس ثابت ہوا کہ کفر مردود ہے اور ایمان تقلیدی پسندیدہ ہے

اور مشاہدہ مقصود اصلی ہے۔ خیر یہ گفتگو تو ختم ہی نہ ہوگی اس لئے لوٹنا چاہئے تا کہ میرا موسے بحر کے دھوئیں اڑا دے۔

فائدہ:۔ اس شعر کے حل میں ولی محمد نے کہا ہے کہ یہ انتقال ہے قصہ موسیٰ علیہ السلام کی طرف جو متفرق طور پر سابق میں گزر چکا ہے۔ لیکن مولانا کو پھر کچھ یاد آ گیا اس لئے اس قصہ کو چھوڑ دیا اور مضمون زاہد کو بیان کرنا شروع کر دیا۔ اس کے بعد پھر اس قصہ کو دوکا مدش پیغام از وی ہم" سے شروع کیا اور کہا ہے کہ از بحر گرد برآوردن سے مراد اس کو خون کر دینا ہے مگر میرے نزدیک یہ رائے صحیح نہیں۔ کما سیجیی تفصیلہ بلکہ میرے نزدیک موسیٰ سے مراد حق سبحانہ یا حسام الدین ہیں اور بحر سے مراد بحر معارف ہے اور گرد برآوردن سے مراد استقصار بیان معارف ہے اور باز گردے مقصود" از ہزاران من نمی گویم یکے الخ کی طرف لوٹنا ہے) اچھا ستوان بزرگ نے کہا کہ یہ مضمون عوام کی سمجھ کے مطابق بیان کیا گیا ہے اور جو مضمون کہ ان کی سمجھ سے باہر تھا اس کو چھپالیا گیا ہے۔ یہاں سے مولانا مضمون ارشادی بیان فرماتے ہیں اور قصور فہم عوام کا منشا متعین فرماتے ہوئے کہتے ہیں کہ تمہاری عقل کا سونا برادہ کیا ہوا ہے پس برادہ پر میں سکہ کیونکر قائم کر سکتا ہوں۔ یعنی تمہاری عقل سینکڑوں ضروریات زائدہ اور ہزاروں آرزوؤں اور جمع مال کثیر پر منقسم ہے اور ہزاروں فکریں تمہیں لاحق ہیں اس لئے اول تمہیں اپنی پراگندہ عقل کو عشق کے ذریعہ سے جمع کرنا چاہئے کیونکہ عشق کا قاعدہ ہے کہ طبیعت جو چاروں طرف بٹی ہوتی ہے اس کو ایک مرکز پر لا کر جمع کر دیتا ہے اس سے تم کو یہ فائدہ ہوگا کہ تم معارف کے سمجھنے کے قابل ہو جاؤ گے اور تمہارا باطن ان سے سمرقند اور دمشق کی طرح گلزار ہو جائے گا اور اگر تم اپنی عقل جزوی کو جس کو اشتباہ اور وہم کہنا زیبا ہے ایک جو کی برابر جمع کر لو گے تو تم پر بادشاہ کا سکہ قائم کیا جا سکتا ہے جس سے تم ٹکسال ہو جاؤ گے اور اگر ایک مثقال سے زیادہ جمع کر لو گے تو بادشاہ تم سے ایک زرینہ جام بنائے گا۔ جو بادشاہ کی حضوری میں رہے گا۔ اور اس پر بادشاہ کا نام اور القاب اور صورت چھاپی جاوے گی۔ خلاصہ یہ کہ اجتماع خیالات بعشق سبحانہ کے بعد تم مقبول حق سبحانہ اور اس کی حضوری کے قابل ہو جاؤ گے اور عقل کو بذریعہ عشق کے اس درجہ مجتمع کرنا چاہئے کہ وہ جدھر دیکھتا ہوں ادھر تو ہی تو ہے" صادق ہو جاوے۔ روٹی بھی معشوق ہو جاوے پانی بھی چراغ بھی۔ حسین بھی نقل و شراب بھی۔

فائدہ:۔ تا کہ الخ جمع باید کردے سے متعلق ہے اور جو جوئے چون الی آخر البیت الثالث جملہ معترضہ ہے) ہم پھر کہتے ہیں کہ جمعیت خاطر حاصل کر کیونکہ اجتماع خواطر موجب رحمت ہے (اس میں تلمیح ہے قول جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ید الله على الجماعة کی طرف) اور جمعیت خاطر اس لئے حاصل کرتا کہ میں تجھ سے حقیقت حال بیان کر سکوں اس لئے کہ کہنے کا مقصود تو یہ ہے کہ سننے والا یقین کر لے اور جان شرک حقائق واقعیہ کے یقین سے آتی ہے۔ جان شرک سے وہ جان مراد ہے جو اشیاء داخلہ فی جو الفلک میں منقسم ہے اور بہت سے خیالات میں مشترک ہے۔ ایسی حالت میں اس مطالب ثبوت کے لئے ہماری خموشی ہی ہمارے بیان کا بہتر ثبوت ہے۔ اس لئے کہ وہ احمق ہے اور احمقوں کا جواب خاموشی ہے۔ اب فرماتے ہیں کہ میں یہ سب کچھ جانتا ہوں کہ مخاطب نااہل اور احمق ہیں اور احمقوں کا جواب خاموشی ہے لیکن کیا کروں میرا سکر اور بے خودی یوں ہی بلا قصد میرا منہ کھول دیتی ہے جس طرح کہ چھینک اور جمائی تمہارا منہ بلا ارادہ کھول دیتی ہے۔

فائدہ:۔ مستی تن سے مراد مستی روحانی ہے نہ کہ جسمانی اور اضافت بسوئے تن بادنی ملابست ہے اور بعض نسخوں

میں مستی من واقع ہے۔ یہ انسب اور بے تکلف ہے) جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح میں بھی اپنی گفتگو اور
در ہائے معارف بکھیرنے کے سبب ہر روز ستر دفعہ توبہ کرتا ہوں لیکن میری بے خودی پھر توبہ توڑ ڈالتی ہے کیوں نہ ہو یہ مستی
جسمانی جو آدمی کو ننگا کر دیتی ہے یعنی مستی شراب وغیرہ یہ بھلا دینے والی ہے۔ پھر مستی روحانی تو اس سے ہزاروں درجہ بڑھی
ہوئی ہے وہ کیوں نہ بھلا دے گی اور اصل منشا ان اسرار کے فاش ہونے کا یہ ہے کہ حق سبحانہ کی حکمت اس لمبی تاریخ اسرار کا
اظہار چاہتی ہے۔ اس لئے اس نے رازدانوں پر بے خودی طاری کر دی ہے اور اسرار خفیہ جو اس قدر مشہور ہو گئے اس کی
وجہ بھی ہے کہ بتقدیر الٰہی چشمہ معارف ابلنے لگا۔ پس حق سبحانہ کی رحمت بے حد ہر وقت ہر طرف جاری ہے۔ مگر اے لوگو تم
سو رہے ہو اور تمہیں اس کا احساس نہیں اور احساس نہ ہونا بھی چاہئے کیونکہ سونے والے کی حالت یہ ہوتی ہے کہ اس کا کپڑا
ندی میں پڑا ہوا پانی پیتا ہوتا ہے اور وہ خواب میں سراب کا طالب ہوتا ہے۔ اور پانی کو چھوڑ کر وہاں جاتا ہے جہاں پانی کی
امید ہوتی ہے اور اس غلط خیال سے وہ اپنے اوپر اصلی پانی کا راستہ بند کر لیتا ہے کیونکہ جب اس نے کہا پانی وہاں ہے تو وہ
اس کی تلاش میں وہاں جاتا ہے اور اس جگہ سے جہاں پانی ہوتا ہے دور ہو جاتا ہے اور وہ ایک خیال محض کے لئے واقعی پانی
سے جدا ہو جاتا ہے۔ اس لئے اسے پانی نہیں مل سکتا۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ یہ اہل دنیا دور بین ہیں اور ان کی ارواح
خواب غفلت میں سو رہی ہیں۔ پس اے سالکین راہ حق آپ حضرات ان لوگوں پر رحم فرما دیں اور انہیں اس خواب خرگوش
سے جگا دیں۔ ہاں تو میں نے کہا تھا کہ تم لوگ آب رحمت الٰہی کا احساس نہیں کرتے اور سو رہے ہو اب کہتا ہوں کہ میں
نے تو نہیں دیکھا کہ پیاس کے ہوتے نیند آئے ہاں احمق کی پیاس ضرور سو سکتی ہے۔ پس تم جو پیاسے ہو کر سو رہے ہو اس
سے معلوم ہوتا ہے کہ تم احمق ہو۔ اس پر کوئی یہ شبہ نہ کرے کہ ان کی عقل پر تو وہ دلائل موجود ہیں جن کا انکار نہیں کیا جا سکتا
ہے جیسے علوم غریبہ وایجادات عجیبہ وغیرہ پس ان کو بے عقل کیونکر کہا جا سکتا ہے اس لئے کہ یہ نتائج اس عقل کے ہیں جو
عطارد کے اثر سے پیدا ہوتی ہے اور وہ حقیقۃً عقل نہیں ہے۔ حقیقۃً عقل وہ عقل ہے جو حق سبحانہ سے فیضیاب ہو۔ اس لئے
کہ اس دنیاوی عقل کی پیش بینی تو زیادہ سے زیادہ قبر تک ہوتی ہے اور اہل اللہ جن کی عقول حق سبحانہ سے مستفیض ہوتی ہیں
ان کی دور بینی قیامت تک ہوتی ہے۔ پس تم کو واضح ہو کہ یہ عقل قبر کی مٹی سے آگے نہیں چلتی اور یہ قدم متعارف
میدان ہائے ظاہر کو تو طے کرتا ہے مگر میدان کو جو کہ محل عجائب ہے نہیں طے کر سکتا۔ اس لئے اس کو اس قدم اور اس عقل سے
بیزار ہونا چاہئے اور چشم غیب بین طلب کر کے اس سے متمتع ہونا چاہئے۔ تم عقل کسبی کو کافی سمجھتے ہو۔ لیکن یاد رکھو کہ جو شخص
مطیع استاد اور شاگرد کتاب ہے اور اس ذریعہ سے عاقل بنتا ہے وہ موسیٰ علیہ السلام کی طرح جیب سے نور نہیں حاصل کر
سکتا۔ اور اس نظر و فکر اور عقل مکسوب سے بجز سر چکرانے کے اور کچھ حاصل نہیں ہوتا اس لئے نظر و فکر کو چھوڑ کر انتظار رحمت
حق سبحانہ اختیار کرنا چاہئے دیکھو معلمی سے شان نہیں بڑھتی اس لئے اس رفعت کا طالب نہ ہونا چاہئے بلکہ انتظار رحمت کرنا
چاہئے اور تعلیم کو چھوڑنا چاہئے کیونکہ منتظر رحمت کے لئے سننا کہنے سے زیادہ اچھا ہے کیونکہ منصب تعلیم کی خواہش ایک قسم
کی ہوائے نفسانی ہے اور راہ حق میں ہر وہ خیال جس کا منشا ہوائے نفس ہو گویا کہ ایک بت ہے اور اس کا اتباع گویا کہ
پرستش ہے۔ غیر معبود کی اور پرستش غیر کا مانع از وصول الی الحق ہونا ظاہر ہے اسی لئے یہ خیال مذکور سلوک راہ حق سے مانع
ہے۔ ہم نے تعلیم کی ممانعت کر کے تعلم کی اس لئے ترغیب دی ہے کہ بدون تعلم کے راہ یابی ناممکن ہے کیونکہ اگر ہر بے

ہوو محض اپنی عقل سے حق سبحانہ کے فضل کا پتہ لگالیتا تو حق سبحانہ اتنے انبیاء کاہے کو بھیجتے۔ بس ان کا بھیجنا خود دلیل ہے عقول ناقصہ کی ناکافی ہونے کی عقل جزوی (ناقص) کی تو ایسی مثال ہے جیسے بجلی اور اس کی چمک کہ اس کی چمک سے وخش وغیرہ مقامات کی طرف نہیں چل سکتے۔ اس لئے کہ بجلی کی چمک رہنمائی کے لئے نہیں ہے بلکہ یہ تو حکم ہے ابر کے لئے رونے اور برسنے کا۔ علیٰ ہذا ہماری عقل کی بجلی بھی رونے کے لئے ہے تا کہ آدمی شوق ومحبت حق میں روئے کیونکہ فنا مطلوب ہے اور فنا شوق وذوق ہی میں ہے۔ نیز اہل دنیا بچے ہیں اور بچوں کی عقل یہ تو حکم کرسکتی ہے کہ مکتب چلو پڑھنا اچھی چیز ہے لیکن یہ نہیں کرسکتی کہ خود بخود علم حاصل کرلے۔ علیٰ ہذا اہل دنیا کی عقول یہ تو بتلا سکتی ہیں کہ اہل اللہ معلم ہیں ان سے علم حاصل کرنا چاہئے لیکن یہ نہیں کرسکتے کہ خود بخود معرفت حاصل کرلیں نیز اہل دنیا بیمار ہیں اور بیماروں کی عقلیں یہ تو کہہ سکتی ہیں کہ چل کر طبیب سے علاج کرانا چاہئے۔ لیکن وہ صحیح معالجہ نہیں کرسکتیں۔ علیٰ ہذا اہل دنیا کی عقول اطباء روحانی کی طرف رجوع کرنے کی ہدایت کرسکتے ہیں۔ مگر خود معالجہ نہیں کرسکتے۔ شیاطین کو دیکھ لو کہ یہ آسمان پر جاتے تھے اور اسرار کو کان لگا کر سنتے تھے اور کسی قدر اسرار اڑا بھی لیتے تھے مگر نتیجہ اس کا یہ ہوا کہ شہابوں کی مار پڑی اور ان کو آسمانوں سے ہٹادیا گیا اور یہ حکم ہوا کہ جاؤ ایک رسول آئے ہیں جو کچھ تم کو لینا ہو ان سے تم کو ملے گا۔ براہ راست حاصل کرنے کی سعی فضول ہے۔ اگر تم کو ان بیش بہا موتیوں کی ضرورت ہے تو ان کو باقاعدہ حاصل کرو اور گھروں میں دروازوں سے آؤ جس کا مطلب یہ ہے کہ دروازے پر کھڑے ہو کر زنجیر کھٹکھٹاؤ اور جب صاحب خانہ اجازت دے تب اندر جاؤ اور یہ حکم ہم تم کو اس لئے دیتے ہیں کہ بام فلک کی جانب سے تمہارے لئے وصول الی اسرار الحق کی طرف راہ نہیں ہے نیز تمہیں اتنے لمبے راستہ کی قطع کرنے کی ضرورت بھی نہیں ہے کیونکہ ہم نے ایک خاکی کو اسرار تفویض کردیئے ہیں جن سے تم بھی لے سکتے ہو اگر تم خائن نہیں ہو تو ان کے پاس آؤ۔ اور ان سے اسرار حاصل کرکے نیشکر اور بامعنی بن جاؤ اگرچہ اب تم محض بانس اور بے معنی ہو۔ خلاصہ یہ کہ تم لوگ خود تعلیم حاصل کرنے کی کوشش نہ کرو بلکہ ایک رہنما تلاش کرو۔ یہ رہنما ہماری خاک سے سبزہ پیدا کرے گا اور تم کو علوم ومعارف کا ایک چمن بنادے گا کیونکہ وہ سم اسپ جبریل سے کم نہیں ہے۔ پس جبکہ سم اسپ جبریل سبزہ اگا سکتا ہے تو وہ رہنما کیوں نہیں اگا سکتا۔ پس اگر تم کسی جبریل کے گھوڑے کی خاک ہو جاؤ یعنی کسی صاحب دل کے منقاد بن جاؤ تو وہ نئے سرے سے تمہیں سرسبز اور تروتازہ کردے گا اور جو سبزہ کہ وہ رہنما اگائے گا وہ اسی قسم کا سبزہ جان بخش ہوگا جس کو سامری نے گوسالہ میں داخل کیا تھا جس سے وہ جوہر حیات سے آراستہ ہوگیا تھا اور اس سبزہ سے زندہ ہوگیا تھا اور یوں بولنے لگا تھا کہ کفار کے لئے موجب فتنہ ہوگیا تھا۔

فائدہ:۔ عدو اور کافران لوگوں کو باعتبار مایؤل کے کہا ہے ورنہ وہ پہلے مسلمان تھے) دیکھو اگر تم واقفان اسرار کے پاس امین ہو کر جاؤ گے یعنی باقاعدہ تعلیم حاصل کرو گے تو ایک روز تم باز کی طرح سر کی ٹوپی سے چھوٹ جاؤ گے۔ یعنی اس سر کی ٹوپی سے جس نے تمہاری آنکھیں اور کان بند کر رکھے ہیں کہ نہ تم حق سنتے ہو نہ اسرار دیکھتے ہو اور جس سے تمہاری روح بہت مغلوب اور خستہ ہوگئی ہے (سر کی ٹوپی سے مراد ہوائے نفس ہے) اور چھوٹ جانے کی وجہ یہ ہے کہ مجوبین کی آنکھوں پر ٹوپی اس لئے ہوتی ہے کہ ان کا پورا میل بازوں کی طرح اپنی جنس کی طرف ہوتا ہے۔ پس جبکہ وہ اپنے ہمجنسوں سے قطع تعلق کرکے بادشاہ کے دوست بن جائیں گے تو باز کی طرح ان کی آنکھیں کھول دی جائیں گی اور

وہ اسرار کا مشاہدہ کر سکیں گے۔ غرضکہ حق سبحانہ نے شیاطین کو ان کی گھات سے نکال دیا ہے اور عقل ناقص کو استقلال اور خودسری سے نکال دیا ہے بایں معنی کہ اس کو نہایت کمزور بنایا ہے جس میں اشارہ ہے اس طرف کہ تم خودسری نہ کرو کیونکہ تم خودسر نہیں بنائے گئے ہو بلکہ تم اہل دل کے شاگرد اور صالح الاستقلال ہو۔ پس تم اہل دل کے پاس جاؤ کیونکہ تم ان کے تابع ہو نہ کہ مستقل اور تم کو واضح ہو کہ تم اس بادشاہ عادل (صاحب دل) کے غلام ہو نہ کہ خود بادشاہ۔ اور یہ بندگی تمہارے لئے بادشاہ بننے سے بہتر ہے کیونکہ بندہ بننا تذلل اور تمسکن ہے اور بادشاہ بننا تکبر و تجبر اول صفت آدم ہے اور دوسری صفت ابلیس۔ کیونکہ اس نے کہا تھا انا خیر منه یعنی میں آدم سے بہتر ہوں اس لئے میں ان کے سامنے تذلل کیوں اختیار کروں۔ پس تم بندگی اور بادشاہی دونوں کے فرق کو دیکھو اور ابلیس کے تکبر کو چھوڑ کر بندگی جو صفت ہے آدم علیہ السلام کی اسے اختیار کرو دیکھو جو راہ حق کے آفتاب ہیں انہوں نے فرمایا ہے۔ طوبی لمن ذلت نفسه یعنی بڑی اچھی حالت ہے اس کی جو منکسر المزاج اور مسکین طبع ہو۔ پس تم کسی طوبیٰ کا سایہ دیکھ کر اس میں چین سے ہو جاؤ اور سر رکھ دو اور اس سر بلند کے سایہ میں سو جاؤ یعنی کسی عالی مقدار صاحب کمال کی خدمت میں اس کے مطیع ہو کر رہو۔ دیکھو یہ تمسکن طبع اور انقیاد کا سایہ نہایت اچھی خواب گاہ ہے کیونکہ یہاں لوگوں کی خواب گاہ ہے جو صفائی باطن کی استعداد رکھتے ہیں۔ پس تم اسے نہ چھوڑنا کیونکہ اگر تم اس سایہ کو چھوڑ کر تکبر کی طرف چل دیئے تو بہت جلد گمراہ ہو جاؤ گے اور راہ حق بھول جاؤ گے۔ دیکھو تم تابع ہو نہ متبوع اس لئے تم کو چاہئے کہ اطاعت سے شیخ اور استاد علم باطن کے امر کے سایہ میں تربیت پاتے ہوئے خاموش رہو۔ ہم پھر کہتے ہیں کہ تم تابع ہو اور تمہارا کام اطاعت ہے اس لئے خود خاموش رہو اور ان کا حکم مانو۔ اور خواہ مخواہ اپنے کو حاکم نہ بناؤ ورنہ اگر چہ تم استعداد اور قابلیت معرفت رکھتے ہو مگر لاف کمال سے مسخ ہو جاؤ گے اور قابلیت قریبہ جاتی رہے گی اور اگر تم استاد واقف کار سے سرکشی کرو گے تو استعداد قریب سے بھی ہاتھ دھو بیٹھو گے۔

فائدہ:۔ اس کی وجہ ایک تو شامت عصیان ہے اور دوسری وجہ عقلی یہ ہے کہ قاعدہ ہے کہ آدمی جتنا جس قوت سے کام لیتا ہے اتنی ہی اس قوت کو تقویت ہوتی ہے اور اسی قدر اس کی ضد ضعیف ہوتی ہے۔ پس جبکہ یہ عصیان امر شیخ پر اصرار کرے گا تو جس قدر اصرار کرے گا اتنی ہی قوت عصیان بڑھے گی اور قوت انقیاد مضمحل ہو گی اور جس قدر قوت انقیاد مضمحل ہو گی اتنی ہی استعداد معرفت کم ہو گی کیونکہ حصول معرفت مبنی ہے انقیاد پر اور قوت انقیاد ضعیف اور مغلوب ہے تو لامحالہ استعداد معرفت کمزور ہو گی اور گھٹتے گھٹتے معدوم کے درجہ پر پہنچ جاوے گی اور بمنزلہ معدوم کے ہو جائیگی لہذا تم موزہ دوزی کی مشقت پر صبر کرو اور اس میں تکلیف اٹھاؤ ورنہ صرف جوتیاں گانٹھنے والے رہو گے یہ لوگ جو اس وقت جوتیاں گانٹھتے ہیں اگر ان میں صبر اور تحمل ہوتا تو یہ لوگ علم کی بدولت آج نئے موزہ بنانے والے کاریگر ہوتے۔ خلاصہ یہ کہ اگر اطاعت مشائخ سے جی چراؤ گے تو ہمیشہ ناقص رہو گے اور کمال نصیب نہ ہوگا۔ یہ لوگ جو اس وقت ناقص ہیں اس کی وجہ یہی ہے کہ انہوں نے کاملین کی اطاعت نہیں کی ورنہ یہ بھی اس وقت کامل ہوتے۔ خیر تو ہم نے کہا تھا کہ اگر تم موزی دوزی سے جی چراؤ گے تو ہمیشہ پارہ دوز رہو گے۔ اب ہم کہتے ہیں کہ تم پارہ دوزی میں عمر بھر کوشش کرو گے مگر آخر میں تمہیں اپنی غلطی کا اقرار کرنا پڑے گا اور کہو گے کہ واقعی عقل ایک زانو بند ہے جو کہ سلوک طریق معرفت سے روک دیتی ہے جس طرح کہ وہ فلسفی شخص (بوعلی سینا شیخ

آتی ہے کیونکہ آتی تو ضرور ہے اس لئے کہ اس کے بغیر تو انگلی ہی بیکار ہے لیکن تم راہ نہیں بتلا سکتے۔ علی ہذا ہم پوچھتے ہیں کہ تمہاری پتلی میں نور چھ جہتوں کے علاوہ کس جہت سے آتا ہے کیونکہ ان چھ جہات سے تو یقیناً نہیں آتا مگر تم جہت نہیں بتلا سکتے کیونکہ بتلایا تو اس وقت جاوے جب کوئی جہت ہو اور جب جہت ہی نہ ہو تو بتلایا کیسے جاوے اور جہت کیوں نہیں اس لئے کہ یہ اشیاء عالم امر (یعنی عالم مجردات) سے ہیں نہ کہ عالم خلق اور مادیات سے اور عالم خلق کے لئے تو جہات ہیں مگر عالم امر کے لئے جہت نہیں ہے اور جبکہ عالم امر بے جہت ہے تو آمر یعنی حق تعالیٰ بالا و لے بے جہت ہوگا۔ نیز عقل بے جہت ہے اور حق سبحانہ عقل سے زیادہ مجرد ہیں تو وہ لامحالہ اس سے بھی زیادہ بے جہت ہوں گے۔ نیز روح بے جہت ہے اور حق سبحانہ روح سے زیادہ مجرد ہیں۔ تو وہ لامحالہ اس سے زیادہ بے جہت ہوں گے الحاصل مخلوق اس سے بے تعلق نہیں ہے بلکہ اس کو اس سے ضرور تعلق ہے اور وہ تعلق بے کیف ہے۔ بے کیف ہم نے اس لئے کہا کہ اتصال وانفصال تو متعلق روح با جسم میں بھی نہیں ہوتا حق سبحانہ کی شان تو روح سے ارفع و اعلیٰ ہے پھر اس کے تعلق میں اتصال یا انفصال کیونکر ہو سکتا ہے اور عقل جزوی اتصال وانفصال کے سوا اور کسی تعلق کو سمجھ نہیں سکتی اس لئے کہا جاتا ہے کہ اس کا تعلق بے کیف ہے گو تمہاری عقل میں اتصال وانفصال کے سوا اور تعلق نہیں آتا مگر تم کو دلیل ہے اس کا پتہ لگانا چاہئے۔ چنانچہ ہم اوپر اس دلیل کو بیان بھی کر چکے ہیں اور مزید تفصیل اس کی علم کلام میں ہے۔ پس دلیل تم کو بتلائے گی کہ کوئی اور تعلق بھی ہے مگر اس سے یہ نہیں معلوم ہو سکتا ہے کہ وہ کیا ہے۔ اس لئے محض دلیل سوزش تشنگی کو نہیں بجھا سکتی۔ پس اس کے لئے تم کو اولاً اس امر کا تقلیداً پتہ لگانا چاہئے کہ ہم کو خدا سے بعد ہے تا کہ تمہاری رگ مردانگی جوش میں آ کر تم کو طلب وصل پر آمادہ کرے۔ اور ایک روز تم کو دولت وصل نصیب ہو جاوے اور اس وقت تم اس تعلق کو وجداناً سمجھ لو اور محض عقل سے وہ تعلق سمجھ میں نہیں آ سکتا کیونکہ عقل تو اتصال وانفصال ہی کی مقید ہے اور اس سے آگے نہیں بڑھ سکتی۔ یہی وجہ ہے کہ ہم کو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم کیا ہے کہ تم لوگ ذات خداوندی کے متعلق بحث وتفتیش نہ کرو کیونکہ عقول ناقصہ کی اس تک رسائی ناممکن ہے۔ اس لئے جس قدر اس کی ذات میں غور وخوض کیا جاوے گا وہ حقیقت میں اس کی ذت سے متعلق نہ ہوگا بلکہ وہ محض خائض کا خیال ہوگا کیونکہ حق سبحانہ کی ذات تک لاکھوں حجابات ہیں جن کو طے کرنا عقل ناقص کا کام نہیں۔ پس ہر شخص ایک حجاب کے اندر حق سبحانہ کو تلاش کرتا ہے اور اس حجاب کو حق سبحانہ سمجھتا ہے لیکن واقع میں ایسا نہیں ہے بلکہ وہ اس کا وہم ہے جو خود اس کا عین ہے اور حق سبحانہ اس سے منزہ ہیں۔ پس اس لئے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے اس وہم کو دفع کر دیا تا کہ وہ غلطی میں پڑ کر بیہودہ خیالات نہ پکاتا رہے اور غیر خدا کو خدا نہ سمجھ بیٹھے کیونکہ اس کے اس وہم میں ترک ادب ہے اور تارک ادب و گستاخ کو حق سبحانہ سرنگوں کرتے ہیں اور وہ سرنگوئی یہ ہے کہ آدمی نیچے کی طرف چلتا ہے اور سمجھتا ہے کہ میں اوپر جا رہا ہوں کیونکہ سرنگوئی بھی ایک قسم کی مستی ہے اور مست کی تعریف یہ ہے کہ وہ آسمان کو زمین اور زمین کو آسمان سمجھ جائے۔ پس یہ معکوس خیال اس کی سرنگوئی ہے (فتدبر) خیر تو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تفکر فی الذات سے ممانعت فرمائی ہے۔ مگر اس کے عجائبات صنع میں غور کرنے کا حکم دیا ہے اور جس کا مقصود یہ ہے کہ حق سبحانہ کی مصنوعات عجیبہ میں غور کر کے اس کی عظمت وجلالت معلوم کرو اور اس کی عظمت وجلالت سے اپنے کو مٹا دو پس جب آدمی اس کی صنعت عجیبہ کو دیکھے گا تو اس کی شیخی ساری کرکری ہو جاوے گی اور وہ اپنے مرتبہ کو پہچانے گا اور پھر حق سبحانہ کے متعلق بحث نہ کرے گا اور صدق دل سے یہی کہے گا۔ رب لا احصی ثناء علیک انت کما اثنیت علی نفسک کیونکہ وہ جان لے گا کہ اس کے اوصاف حمیدہ کا بیان کرنا حد بیان سے باہر ہے۔ پس خلاصہ کلام یہ ہے کہ

صفات وکمالات حق سبحانہ کا بیان کرنا حد بیان سے باہر ہے اس لئے اس کے متعلق اس سے آگے بحث نہیں کرنی چاہئے اور خاموش رہنا چاہئے اور اجمالاً اس کی معیت وقرب دبے جہتی وغیرہ کا اعتقاد رکھنا چاہئے۔

## رفتن ذوالقرنین بکوہ اف و درخواست کردن کہ اے قاف از عظمت صفات حق تعالیٰ شمہٗ باما بگو وجواب او کہ صفت عظمت حق تعالیٰ بہ تقریر در نیاید ولابہ کردن ذوالقرنین کہ از انچہ تواں گفت وبخاطر داری شمہٗ بگو

حضرت ذوالقرنین کا کوہ قاف کے پاس جانا اور درخواست کرنا کہ اے قاف! ہمیں کچھ تھوڑی سی اللہ تعالیٰ کی صفات کی عظمت بتا دے اور اس کا جواب دینا کہ اللہ تعالیٰ کی بڑائی کی تعریف تقریر میں نہیں آ سکتی اور ذوالقرنین کی خوشامد کرنا کہ جس قدر بتایا جا سکتا ہے اور جو جانتا ہے کچھ بتا دے

| | |
|---|---|
| رفت ذوالقرنین سوی کوہ قاف | دید کہ راکز زمرد بود صاف |
| ذوالقرنین کوہ قاف کی جانب گئے | انہوں نے پہاڑ کو دیکھا کہ وہ زمرد سے (زیادہ) صاف تھا |
| گرد عالم حلقہ گشتہ آں محیط | ماند حیراں اندراں خلق بسیط |
| وہ گھیرنے والا دنیا کے چاروں طرف حلقہ کئے ہوئے ہے | اس وسیع مخلوق میں حیران رہ گئے |
| گفت تو کوہی دگرہا چیستند | کہ بہ پیش عظم تو باز ایستند |
| انہوں نے کہا تو پہاڑ ہے دوسرے کیا ہیں؟ | کہ تیری بڑائی کے سامنے جمیں |
| گفت رگہای من اند آں کوہہا | مثل من نبوند درحسن و بہا |
| اس نے کہا وہ پہاڑ میری رگیں ہیں | وہ خوبصورتی اور قیمت میں میری طرح نہیں ہیں |
| من بہر شہرے رگے دارم نہاں | برعروقم بستہ اطراف جہاں |
| ہر شہر میں میری رگ چھپی ہوئی ہے | دنیا کے اطراف میری رگوں سے بندھے ہوئے ہیں |
| حق چو خواہد زلزلہ شہرے مرا | امر فرماید کہ جنباں عرق را |
| جب اللہ تعالیٰ کسی شہر میں زلزلہ (لانا) چاہتا ہے تو مجھے | حکم دے دیتا ہے کہ رگ کو ہلا دے |
| پس بجنبانم من آں رگ را بقہر | کہ بداں رگ متصل گشت ست شہر |
| میں غصہ سے اس رگ کو ہلا دیتا ہوں | جس رگ سے وہ شہر ملا ہوا ہے |
| چوں بگوید بس شود ساکن رگم | ساکنم وز روی فعل اندر تگم |
| جب وہ بس کہہ دیتا ہے میری رگ ساکن ہو جاتی ہے | میں (بظاہر) ساکن ہوں لیکن عمل کے اعتبار سے معروف ہوں |

| ہمچو مرہم ساکن و بس کارکن | چوں خرد ساکن و زوجنباں سخن |
|---|---|
| جیسا کہ مرہم ساکن اور بہت کار گزار ہے | جیسے کہ عقل ساکن ہی اور بات اس کی وجہ سے حرکت میں ہے |
| نزد آں کس کہ نداند عقلش ایں | زلزلہ ہست از بخارات زمیں |
| جس کی عقل اس کو نہیں سمجھتی ہے اس کے نزدیک | زلزلہ زمین کے بخارات کی وجہ سے ہے |
| ایں بخارات زمیں نبود بداں | زامر حق ست و ازاں کوہ گراں |
| سمجھ لے یہ زمین کے بخارات نہیں ہیں | اللہ (تعالیٰ) کے حکم اور اس بھاری پہاڑ کی وجہ سے ہے |

## بیان آنکہ مورے بر کاغذی رفت نوشتن قلم دید راستودن گرفت مورے دیگر کہ چشمش تیز بین بود گفت ستایش انگشتاں راکن کہ ایں ہنر از ایشاں می بینم مورے دیگر کہ از ہر دو چشم او تیز تر بود گفت من ستایش بازو کنم کہ انگشتاں فرع وے اند

اس کا بیان کہ ایک چھوٹی سی چیونٹی کاغذ پر چل رہی تھی اس نے قلم کا لکھنا دیکھا قلم کی تعریف کرنی شروع کر دی دوسری چیونٹی جس کی آنکھ تیز دیکھنے والی تھی اس نے کہا انگلیوں کی تعریف کر کیونکہ میں یہ ہنر ان کا سمجھتی ہوں تیسری چیونٹی جس کی آنکھیں دونوں سے زیادہ تیز تھیں بولی میں بازو کی تعریف کرتی ہوں کیونکہ انگلیاں اس کی فرع ہیں

| مور کے بر کاغذے دید او قلم | گفت با مور دگر ایں راز ہم |
|---|---|
| ایک چھوٹی سی چیونٹی نے کاغذ پر قلم کو دیکھا | اس نے دوسری چیونٹی سے بھی یہ راز کہا |
| کہ عجائب نقشہا آں کلک کرد | ہمچو ریحان و چو سوسن زار و ورد |
| کہ قلم نے عجیب نقش کھینچے ہیں | جیسے نازبو اور جیسے سوسن کا کھیت اور گلاب |
| گفت آں مور اصبع ست آں پیشہ ور | ویں قلم در فعل فرعست و اثر |
| اس چیونٹی نے کہا انگلی کار گزار ہے | یہ قلم کام کرنے میں فرع اور اثر ہے |
| گفت آں مور سوم کز بازو است | کاصبع لاغر نہ زورش نقش بست |
| تیسری چیونٹی نے کہا کہ وہ بازو کی وجہ سے ہے | کیونکہ کمزور انگلی کی طاقت نے یہ نقش نہیں بنائے |
| ہمچنیں می رفت بالا تا یکے | مہتر موراں فطن بود اند کے |
| (بات) اسی طرح اوپر کو چلتی رہی یہاں تک کہ | چیونٹیوں کی سردار تھوڑی سمجھدار تھی |
| گفت کز صورت مبیند ایں ہنر | کہ بخواب و مرگ گردد بے خبر |
| اس نے کہا اس ہنر کو جسم کا نہ سمجھو | کیونکہ وہ تو نیند اور موت میں بے خبر ہو جاتا ہے |

| | |
|---|---|
| صورت آمد چوں لباس و چوں عصا | جز بعقل و جاں نجنبد نقشہا |
| جسم بمنزلہ لباس اور لاٹھی کے ہے | عقل اور جان سے ہی نقوش بنتے ہیں |
| بے خبر بود او کہ آں عقل و فواد | بے زتقلیب خدا باشد جماد |
| وہ اس سے بے خبر تھی کہ عقل اور دل | خدا کے حرکت دیئے بغیر بے جان ہیں |
| یک زماں از وے عنایت برکند | عقل زیرک ابلہیہا می کند |
| تھوڑی دیر کیلئے وہ اس پر مہربانی کرنا بند کر دیتا ہے | ذہین عقل بے وقوفیاں کرتی ہے |

## باز التماس کردن ذوالقرنین از کوہ قاف و بیان عجائب از ثنای حق

ذوالقرنین کا دوبارہ کوہ قاف سے درخواست کرنا اور اللہ تعالیٰ کی تعریف میں عجائب کا بیان

| | |
|---|---|
| چونکہ کوہ قاف در نطق سفت | چونش گویا یافت ذوالقرنین گفت |
| جب کوہ قاف نے گویائی کا موتی پرو دیا | چونکہ ذوالقرنین نے اس کو بولتا پایا تو کہا |
| کاے سخن گوی خبیر راز داں | از صفات حق بکن با من بیاں |
| اے بولنے والے باخبر رازداں! | اللہ (تعالیٰ) کی صفات مجھ سے بیان کر دے |
| گفت روکاں وصف زانہا برترست | کہ بیاں بروے تواند بر دست |
| اس نے کہا "جا" کیونکہ وہ صفت اس سے بالاتر ہے | کہ بیان اس پر قابو پا سکے |
| یا قلم را زہرہ باشد کہ بسر | بر نویسد بر صحائف زاں خبر |
| یا قلم کی یہ مجال ہو کہ نوک سے | وہ صحیفوں میں اس کی بابت لکھ دے |
| گفت کمتر داستانے باز گو | از عجبہای حق اے حبر نکو |
| انہوں نے کہا تھوڑی سی داستان سنا دے | اللہ کے عجائب کی اے اچھے عالم! |
| گفت اینک دشت سہ صد سالہ راہ | کوہہای برف پر کردہ است شاہ |
| اس نے کہا یہ تین سو سالہ مسافت کا جنگل | شاہ نے اس کو برف کے پہاڑوں سے بھر دیا ہے |
| کوہ بر کہ بے شمار و بے عدد | میرسد در ہر زماں برفش مدد |
| پہاڑ بالائے پہاڑ بے شمار اور ان گنت | ہر وقت ان کو برف کی مدد پہنچتی ہے |
| کوہ برفے می زند بر دیگرے | می رساند برف سردی تا ثرے |
| برف کا پہاڑ دوسرے پہاڑ پر پڑتا ہے | برف ٹھنڈک کو زمین کی تہ تک پہنچاتا ہے |

کوه برفے می زند برکوه برف ۔ دمبدم زانبار بیحدو شگرف

برف کا پہاڑ برف کے دوسرے پہاڑ پر گرتا ہے ۔ ہر وقت بے حد اور عجب بوجھ سے

گر نبودے اینچنیں وادی شہا ۔ تف دوزخ محو کردے مرمرا

اے بادشاہ! اگر اس طرح کا جنگل نہ ہوتا ۔ دوزخ کی سوزش مجھے مٹا دیتی

غافلاں را کوہہای برف داں ۔ تانسوزد پردہای عاقلاں

غافلوں کو برف کے پہاڑ سمجھ ۔ تاکہ عقلمندوں کے پردے نہ پھک جائیں

گر نبودے عکس جہل برف باف ۔ سوختے از نار شوق آں کوہ قاف

اگر برف کی سی ساخت کے جہل کا عکس نہ ہوتا ۔ تو عشق کی آگ سے وہ کوہ قاف جل جاتا

آتش از قہر خدا خود ذراہ ایست ۔ بہر تہدید لئیماں درہ ایست

(جہنم کی) آگ اللہ کے قہر کا ایک ذرہ ہے ۔ وہ کمینوں کو ڈرانے کے لئے درہ ہے

باچنیں قہرے کہ زفت و فائق ست ۔ برد لطفش بیں کہ بروے سابق ست

ایسے قوی اور بڑھے ہوئے قہر کے باوجود ۔ اس کے کرم کی ٹھنڈک کو دیکھ جو اس سے آگے ہے

سبق بیچون و چگو نہ معنوی ۔ سابق و مسبوق دیدی بے دوئی

یہ آگے ہونا بغیر کیف اور کیفیت کے معنوی ہے ۔ تو نے بغیر دوئی کے آگے ہونیوالا اور پیچھے رہ جانے والا دیکھا

گر ندیدی آں بود از فہم پست ۔ کہ عقول خلق زاں کان یک جوست

اگر تو نے نہیں دیکھا تو یہ ناقص عقل کی وجہ سے ہے ۔ کیونکہ مخلوق کی عقلیں اس کان (میں) ایک جو (کی برابر) ہیں

عیب برخود نہ نہ برآیات دیں ۔ کے رسد بر چرخ دیں مرغ گلیں

اپنا عیب سمجھ نہ دین کی آیتوں کا ۔ دین کے آسمان پر مٹی میں سنا پرند کب پہنچ سکتا ہے؟

مرغ را جولاں گہ عالی ہواست ۔ زانکہ نشو اوز شہوت و زہواست

(تیرے) پرند کی بلند پرواز گاہ فضا ہے ۔ کیونکہ اس کا نشو (ونما) شہوت اور نفسانی خواہش ہے

پس تو حیراں باش بے لاو بلے ۔ تاز رحمت پیش آید محملے

بس تو حیران رہ بغیر نہیں "اور ہاں" کے ۔ تاکہ رحمت کا کجاوہ تیرے سامنے آ جائے

چوں زفہم ایں عجائب کودنی ۔ گر بلے گوئی تکلف می کنی

جبکہ تو ان عجائب کے سمجھنے میں نااہل ہے ۔ اگر تو "ہاں" کہے تکلف برتے گا

| | |
|---|---|
| قہر بربند بداں نے روزنت | ورنگوئی نے زند نے گردنت |
| اس "نہیں" سے قہر تیرا روزن بند کر دیگا | اگر تو "نہیں کہے گا" نہیں" تیرے گردن کاٹ دے گی |
| تا در آید نصر حق از پیش و پس | پس ہمیں حیران و والہ باش و بس |
| تا کہ اللہ (تعالی) کی مدد آگے اور پیچھے سے آ جائے | تو اسی طرح سے حیران اور سرگشتہ رہ اور بس |
| بازبان حال گفتی اھدنا | چونکہ حیراں گشتی و گیج و فنا |
| زبان حال سے تو "ہمیں ہدایت دے" کہے گا | جبکہ تو حیران ہو گا اور ناچیز اور فنا |
| می شود آں زفت نرم و مستوی | زفت زفت ست و چولرزاں میشوی |
| وہ بڑا نرم اور ہموار ہو جائے گا | بڑا بڑا ہی ہے اور جب تو لرز گیا |
| چونکہ عاجز آمدی لطف و برست | زانکہ شکل زفت بہر منکرست |
| جبکہ تو عاجز ہو گیا (تو) مہربانی اور بھلائی ہے | کیونکہ بری شکل منکر کے لئے ہے |

مولانا نے صفات خداوندی سے باہر ہونا بیان کیا تھا اب اس کے متعلق ایک قصہ بیان فرماتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ سکندر ذوالقرنین کوہ قاف کی طرف گیا اور وہاں پہنچ کر دیکھا کہ وہ پہاڑ زمرد سے زیادہ صاف ہے اور تمام عالم کو گھیرے میں لئے ہوئے ہے۔ سکندر اس وسیع مخلوق الٰہی کو دیکھ کر حیران ہو گیا اور کہا کہ اصل پہاڑ تو ہے دوسرے پہاڑ کیا چیز ہیں کہ تیری عظمت کے مقابلہ میں جم سکیں۔ اس نے کہا کہ وہ دوسرے پہاڑ نہیں ہیں بلکہ میری رگیں ہیں۔ لیکن خوبصورتی اور صفائی میں میری مثل نہیں ہیں۔ اس لئے آپ کو دھوکہ ہو گیا کہ ان کو میرے مغائر سمجھ گئے۔ (فالجواب تخطئت بسکندر لا تصحیح لقوله کما توهم) نیز ہر شہر میں میری ایک رگ پہنچی ہوئی ہے اور تمام اطراف و جوانب زمین میری رگوں سے بندھے ہوئے ہیں۔ جس وقت حق سبحانہ کسی شہر کو زلزلہ دینا چاہتے ہیں تو مجھے حکم دیتے ہیں کہ فلاں رگ کو حرکت دو پس میں بحکم خداوندی غصہ سے اس رگ کو حرکت دیتا ہوں جس سے وہ شہر متصل ہے اور اس شہر میں زلزلہ آ جاتا ہے۔ لیکن جب حکم ہوتا ہے کہ بس کرو تو وہ میری رگ ساکن ہو جاتی ہے پس بالذات تو میں ساکن ہوں مگر افعال کے لحاظ سے دوڑ رہا ہوں یعنی میں کام کئے جاتا ہوں اور افعال میرے جاری ہیں اور میری مثال ایسی ہے جیسے مرہم کہ ایک جگہ لگا ہوا ہے اور تاثیر برابر جاری ہے یا جیسے عقل کہ خود ساکن ہے اور الفاظ کو اس سے حرکت ہے۔ اب مولانا فلاسفہ کی تردید فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جب تم کو مضمون بالا معلوم ہو گیا تو اب سمجھو کہ جن لوگوں کی عقلوں کو اس راز کا پتہ نہیں وہ کہتے ہیں کہ زلزلہ بخارات کے زمین کے اندر محتبس ہونے سے پیدا ہوتا ہے حالانکہ یہ غلط ہے۔ زلزلہ احتباس بخارات سے پیدا نہیں ہوتا بلکہ اولاً حکم حق اور ثانیاً جنبش رگ کوہ قاف سے ہے۔

فائدہ:۔ مولانا نے فلاسفہ کی دو باتوں کا رد کیا ہے۔ اول یہ کہ زلزلہ میں موثر بالذات سبب ہے۔ اس کا رد یوں فرمایا کہ موثر حقیقی حق سبحانہ ہیں۔ دوم یہ کہ وہ سبب بخارات زمین ہیں اور اس کا رد یوں فرمایا کہ نہیں بلکہ وہ پہاڑ ہے۔ سو دوامر اول

تو مولانا کا نہایت درست ہے مگر روامر دوم صحیح نہیں۔ اس لئے کہ اس پہاڑ کا وجود ہی دنیا میں نہیں مولانا نے کسی کی نقل پر یا شہرت پر اپنی یہ رائے قائم کی ہے لیکن یہ نقل اور شہرت صحیح نہیں ہیں۔ اب مولانا فلاسفہ کی غلطی کو ایک مثال سے ظاہر فرماتے ہیں کہ یہ لوگ جو مسببات کو اسباب ہی کا نتیجہ کہتے ہیں ان کی ایسی مثال ہے جیسے ایک چیونٹی نے ایک کاغذ پر قلم کو کچھ لکھتے دیکھا تو اس نے اور چیونٹیوں سے اس راز کو بیان کیا اور کہا کہ قلم نے عجیب عجیب نقش بنائے کچھ ریحان کی طرح کے تھے کچھ چنبیلی کے تختہ کی طرح اور کچھ گلاب کے پھولوں کی طرح کے۔ (یہ توجیہ تو اس وقت ہے جبکہ اس نے بیل بوٹے بنائے ہوں اور اگر حروف لکھے ہوں تو معنے یہ ہوں گے کہ وہ ایسے خوشنما اور دل کش تھے جیسے ریحان وغیرہ) یہ سن کر دوسری چیونٹی نے جو اس سے قدرے ہوشیار تھی یہ کہا کہ قلم نے یہ نقش نہیں بنائے بلکہ انگلی نے بنائے ہیں قلم تو اپنے فعل اور اثر میں انگلی کا تابع ہے۔ یہ سن کر تیسری چیونٹی نے جو کہ ان دونوں سے زیادہ ہوشیار تھی یہ کہا کہ یہ فعل بازو کا ہے اور کمزور انگلی کی قوت نے یہ نقوش نہیں بنائے غرض ہر ایک چیونٹی یوں ہی اوپر کو چلتی تھی حتیٰ کہ نوبت اس چیونٹی تک پہنچی جو ان سب کی سردار تھی وہ ان سب میں کسی قدر سمجھدار تھی اس نے کہا کہ یہ فعل جسم کا نہیں ہے تم اس کو جسم کا فعل نہ سمجھو کیونکہ سونے کی حالت میں اور مرنے کے بعد اسے کچھ بھی خبر نہیں ہوتی۔ پس اگر یہ فعل خود جسم کا ہوتا تو ان دونوں حالتوں میں بھی اس سے ضرور صادر ہو سکتا۔ حالانکہ ایسا نہیں ہے تو معلوم ہوا کہ جسم محض لباس اور لاٹھی کی مانند آلہ اور فاعل عقل اور جان ہے کیونکہ ان دونوں کے بغیر اجسام حرکت بھی نہیں کر سکتے۔ چہ جائیکہ ان سے افعال غریبہ صادر ہوں۔ لیکن ان سب سے ہوشیار چیونٹی کو بھی یہ خبر نہ تھی کہ عقل اور دل و جان بھی خود فاعل نہیں ہیں اس لئے کہ ان کو حق سبحانہ سے وہی نسبت ہے جو کہ عقل وغیرہ کو اجسام سے کیونکہ جس طرح اجسام بدوں تحریک عقل وغیرہ کے حرکت نہیں کر سکتے یوں ہی عقل وغیرہ بدوں تقلیب و تحریک حق سبحانہ کے جنبش نہیں کر سکتے اگر حق سبحانہ ذرا سی دیر کے لئے اپنی عنایت ان سے منقطع کر دیں تو یہی عقل جو اس وقت نہایت دانائی سے کام لے رہی ہے سراسر حماقتیں کرنے لگے۔ خیر یہ مضمون تو استطرادی تھا اب سنو کہ جب کوہ قاف نے اس قدر نفیس گفتگو کی تو سکندر نے اسے گویا پا کر کہا کہ اے واقف کار اور راز دان متکلم تو مجھ سے حق سبحانہ کی صفات بیان کر۔ اس نے کہا جائیے اپنا کام کیجئے۔ ان کی شان اس سے ارفع ہے کہ بیان اس پر قابو پا سکے یا قلم کی یہ تاب ہو کہ صحائف میں اپنی نوک سے ان کی حالت لکھ سکے۔ اس پر ذوالقرنین نے کہا کہ اچھا کچھ حق سبحانہ کی عجیب و غریب صنعتیں ہی بیان کر اس نے کہا ہاں یہ ممکن ہے اچھا سنو یہ لق و دق بیاباں جو کہ تین سو برس میں طے ہو سکتا ہے حق سبحانہ نے اس کو برف کے پہاڑوں سے بھر رکھا ہے۔ پہاڑ پر پہاڑ بے شمار چلے جا رہے ہیں اور حق سبحانہ کی طرف سے ان کو برف سے مدد ملتی رہتی ہے اور ایک پہاڑ دوسرے پہاڑ پر برف پھینکتا ہے اور اسی طرح برف تحت الثریٰ تک سردی پہنچاتا ہے۔ اور ایک پہاڑ جو دوسرے پہاڑ پر برف پھینکتا ہے تو تھوڑا بہت نہیں پھینکتا بلکہ نہایت بڑے بڑے اور حیرت انگیز تودے اور پیاپے پھینکتا ہے اور ایسے عجیب وادی کے پیدا کرنے میں علاوہ اور حکمتوں کے ایک حکمت میری حفاظت ہے کیونکہ اگر ایسی وادی میرے پاس نہ ہوتی تو گرمی دوزخ مجھے نیست و نابود کر دیتی۔ اب مولانا انتقال فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ غافلین از حق کو بھی تم برف کے پہاڑ سمجھو۔ کیونکہ ان کے پیدا کرنے میں منجملہ دیگر حکمتوں کے ایک حکمت یہ ہے کہ عقلاء حقیقی یعنی اہل اللہ کے حجابات بالکلیہ فنا نہ ہو جائیں۔ کیونکہ اگر غفلت برف اثر کا عکس عرفاء کے قلوب پر نہ پڑتا جو کہ عظمت و حفاظت عالم وغیرہ میں بمنزلہ کوہ قاف کے ہیں تو آتش شوق ان کو

بھون ڈالتی۔ پس رحمت الٰہی مقتضی ہوئی اس کو کہ غافلوں کو پیدا کر کے عاقلوں کی حفاظت کی جاوے۔ اب سنو کہ حق سبحانہ کی رحمت کس قدر ہے۔ سو اس کا اندازہ یوں ہو سکتا ہے کہ آتش دوزخ باوجود اپنی اس تیزی کے جس کا بیان کسی قدر ہو چکا ہے آتش قہر الٰہی کا ایک ذرہ ہے کیونکہ وہ محض پاجیوں کے دھمکانے کا ایک تازیانہ ہے لیکن باوجود اس قہر کے جو اس قدر عظیم ہے دیکھ لو کہ اس کی رحمت کی سردی قہر کی گرمی سے بڑھی ہوئی ہے اس سے تم اس کا اندازہ کر سکتے ہو کہ کس قدر ہے۔ اب سمجھو کہ رحمت کی غضب سے سبقت حسی نہیں ہے بلکہ معنوی کیونکہ سبقت حسیہ مقتضی ہے تعدد کو اور رو ہاں تعدد و اثنینیت ہے نہیں بلکہ رحمت و قہر دونوں ذاتاً ایک ہیں۔ (کیونکہ رحمت نام ہے ارادۂ خیر کا اور قہر نام ہے ارادۂ شر کا۔ پس رحمت و قہر ہر دو ارادہ ہوں گے۔ اور ارادہ ان صفات ثمانیہ میں سے ہے جو عین ذات ہیں اس لئے ارادہ متحد ہوگا۔ ذات کے ساتھ اور ذات متحد ہوگی ارادہ کے ساتھ اور چونکہ رحمت ارادۂ خاصہ ہے اس لئے وہ بھی متحد ہوگی ذات کے ساتھ اور ذات متحد ہوگی ارادہ کے ساتھ اور چونکہ قہر بھی ارادۂ خاصہ ہے اس لئے وہ بھی متحد ہوگا ذات کے ساتھ اور ذات متحد ہوگی اس کے ساتھ پس رحمت متحد ہوگی۔ ذات کے ساتھ اور ذات متحد ہوگی قہر کے ساتھ اس لئے رحمت متحد ہوگی قہر کے ساتھ و بالعکس (لان المتحد مع المتحد مع الشیٔ متحد مع ذلک الشیٔ و ھذا علی طور العقول المتوسطة و طور العقول العالیة ھو الذوق والکشف اذاقنا اللہ منہ) اور پھر ایک دوسرے سے سابق ہے۔ اب بتلاؤ کہ تم بے تعداد کے سابق و مسبوق کو سمجھ گئے یا نہیں۔ اگر نہ سمجھے ہو تو یہ تمہاری فہم ناقص کا قصور ہے۔ ناقص ہم نے اس لئے کہا کہ وہ کان عقل یعنی علم حق سبحانہ کا ایک بہت ہی ذرا سا حصہ ہے کیونکہ مجموعہ عقول خلق کا خود اس کان کا ایک ادنیٰ حصہ ہے اس سے تم اپنی عقل و فہم کا اندازہ کر لو کہ کس قدر ہے پس ایسی حالت میں تم اپنے کو الزام دو اور مسائل دین جو تمہارے عقول سے باہر ہیں ان پر اعتراض نہ کرو کیونکہ تم آب و خاک سے بنے ہوئے ایک پرندہ کے مثل ہو اور دین بمنزلہ آسمان کے اور آب و گل کا بنا ہوا جانور چرخ دین تک نہیں پہنچ سکتا۔ بلکہ اس کی بڑی سے بڑی دوڑ صورت دین تک ہی نہ ہے کہ حقیقت تک۔ جس طرح کہ معروف پرندوں کی دوڑ ہوا تک ہے (صورت دین کو ہوا سے تعبیر کرنے کی وجہ یہ ہے کہ جس طرح پرندہ اونچا اڑتا ہوا دیکھنے میں معلوم ہوتا ہے کہ آسمان تک پہنچ گیا۔ یوں ہی صورت تک پہنچنے والا ناقص لوگوں کو معلوم ہوتا ہے کہ حقیقت دین تک پہنچ گیا واللہ اعلم) اور منشاء اس عدم رسائی کا یہ ہے کہ وہ شہوات دہوائے نفسانی سے پرورش پاتا ہے جو کہ مانع طیران الی السماء المذکور ہیں۔ پس جبکہ تم حقیقت سبقت کو نہیں پہنچ سکتے تو متحیر ہو جاؤ اور نہ تو اس (حقیقت) کا اقرار کرو نہ انکار حتیٰ کہ تمہارے پاس حق سبحانہ کی رحمت سے اس کا محمل واقعی پہنچ جاوے اقرار کی ممانعت تو ہم نے اس لئے کی ہے کہ جبکہ تم ان عجیب اسرار کو سمجھ نہیں سکتے تو اگر تم اقرار کرو گے تو محض بناوٹ ہوگی کیونکہ واقعہ کے خلاف ہے اور انکار کی ممانعت اس لئے کہ اگر انکار کرو گے تو قہر الٰہی خاص تمہاری گردن مارے گا اور روزن رحمت خاصہ کو تم پر بند کر دے گا۔

فائدہ:۔ جاننا چاہئے کہ یہاں سبقت رحمت کی حقیقت واقعیہ کے اقرار و انکار سے بحث ہے نہ کہ نفس سبقت کے اقرار و انکار سے کیونکہ اس کا اقرار تو ضروری ہے لثبوتها من النصوص. علی ھذا قہر و رحمت سے مراد وہ قہر و رحمت ہے جن کا تعلق امور کشفیہ کے اقرار و انکار سے ہے نہ کہ وہ قہر و رحمت جن کا تعلق جزا و سزائے اخرویہ سے ہے۔ کیونکہ ان کا تعلق تو ان امور سے ہے جو بلسان شارع ثابت ہیں۔ و حقیقة السبقة

لیس منها واللہ اعلم) پس ایسی حالت میں تم کو محض متحیر ہو جانا چاہئے تا کہ نصرت حق ہر طرف سے تم تک پہنچے کیونکہ جب تم حیران اور بیوقوف اور فانی ہو جاؤ گے تو اس وقت تم بزبان حال ملتجی ہدایت خاصہ ہو گے اور حق سبحانہ تم کو اس کی حقیقت پر مطلع فرماویں گے اور گو وہ حقیقت نہایت عظیم الشان ہے جس کے معلوم کرنے کی تاب نہیں ہو سکتی مگر وہ تمہارے لئے نرم اور ٹھیک ہو جاوے گی اور تم اسے دیکھ سکو گے اس لئے کہ بڑی اور ہیبت ناک شکل تو منکرین کے لئے ہے نہ کہ عاجزوں کے لئے پس جبکہ تم عاجز ہو جاؤ گے اس وقت وہ تمہارے لئے سراسر لطف وعنایت بن جاوے گی۔ (ولی محمد نے رفت زفت ست الخ' دبا چنین قہرے الخ کیساتھ مرتبط قرار دیا ہے اور رفت زفت کو خبر قہر بنایا ہے۔ وهو محتمل ولكن الا وجه عندي هو ما قلت فتدبر)

## نمودن جبرئیلؑ خود را بمصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم بصورت خویش واز منتصد پر او چوں یک پر ظاہر شد افق را بگرفت وآفتاب محجوب شد

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے جبرئیلؑ کا اپنے آپ کو اپنی (اصلی) صورت پر ظاہر کرنا اور ان کے سات سو پروں میں سے جب ایک پر ظاہر ہوا اس نے آسمان کے اطراف کو گھیر لیا اور سورج چھپ گیا

| | |
|---|---|
| مصطفیٰ می گفت پیش جبرئیلؑ | کہ چنانکہ صورت تست اے خلیل |
| مصطفیٰ نے جبرئیلؑ سے کہا | اے دوست! جیسی تیری (اصلی) صورت ہے |
| مرمرا بنمای محسوس آشکار | تا بہ بینم مرترا نظارہ وار |
| مجھے واضح (اور) محسوس (کر کے) دکھایئے | تا کہ میں تمہیں نظارہ کرنے والے کی طرح دیکھ لوں |
| گفت نتوانی و طاقت نبودت | حس ضعیف ست و تنگ سخت آیدت |
| انہوں نے کہا آپ نہ دیکھ سکیں گے اور آپ کو تاب نہ ہوگی | حس (جسمانی) ضعیف اور کمزور ہے آپ کو پریشانی ہوگی |
| گفت بنما تا بہ بیند ایں جسد | تا چہ حد حس نازک ست و بے مدد |
| آپ نے فرمایا دکھا دیجئے تا کہ یہ جسم دیکھ لے | کہ حس کس قدر نازک اور بے طاقت ہے |
| آدمی را ہست حس تن سقیم | لیک در باطن یکے خلق عظیم |
| آدمی کی جسمانی حس ناقص ہے | لیکن باطن میں ایک عظیم مخلوق ہے |
| بر مثال سنگ و آہن ایں تنہ | لک ہست او در صفت آتش زنہ |
| یہ جسم پتھر اور لوہے کی طرح ہے | لیکن وہ صفت میں چقماق ہے |
| سنگ و آہن مولد ایجاد نار | زاد آتش زیں دو والد قہر بار |
| پتھر اور لوہا آگ نکلنے کی پیدائش گاہ ہے | قہر ڈھانے والی آگ ان دو والدین سے پیدا ہوئی |

| | |
|---|---|
| بازآتش دستکار و صف تن | ہست قاہر برتن او شعلہ زن |
| پھر آگ جسم کے اوصاف کی دستکاری ہے | وہ شعلہ زنی سے اس کے جسم پر غالب ہے |
| باز درتن شعلہ ابراہیم وار | کہ ازو مقہورگردد برج نار |
| پھر بدن میں (حضرت) ابراہیم کی طرح شعلہ ہے | کہ اس سے آگ کا کرہ مغلوب ہو جاتا ہے |
| گر برآری از درونت آتشے | آتشت گردد مطیع و دلخوشے |
| اگر تو اپنے اندر سے آگ ظاہر کرے | آگ ' تیری فرمانبردار اور راضی ہو جائے |
| لاجرم گفت آں رسول ذوفنوں | رمز نحن الآخرون السابقون |
| لامحالہ اس صاحب کمالات رسول نے فرمایا | (اشارہ) ہم پیچھے ہیں پہلے ہیں کا |
| ظاہرا ایں دو بسند انے زبوں | در صفت از کان آہنہا فزوں |
| بظاہر یہ دونوں ہتھوڑے سے عاجز ہیں | صفت میں لوہوں کی کان سے بڑھ کر ہیں |
| پس بصورت آدمی فرع جہاں | در صفت اصل جہاں ایں رابداں |
| پس آدمی صورتاً دنیا کی فرع ہے | صفت میں دنیا کی اصل اس کو سمجھ |
| ظاہرش را پشۂ آرد بچرخ | باطنش باشد محیط ہفت چرخ |
| اس کے ظاہر کو ایک مچھر نچا دیتا ہے | اس کا باطن ساتوں آسمان کو محیط ہوتا ہے |
| چونکہ کرد الحاح بنمود اند کے | ہیبتے کہ کہ شود زاں مندکے |
| جب انہوں نے اصرار کیا (انہوں نے دکھا دی تھوڑی سی) | وہ ہیبت کہ پہاڑ اس سے ریزہ ریزہ ہو جائے |
| شہپرے بگرفتہ شرق وغرب را | از مہابت گشتہ بیہش مصطفےٰ |
| ایک شہپر جس نے مشرق و مغرب کو ڈھانپ لیا | مصطفےٰ خوف سے بے ہوش ہو گئے |
| چوں زبیم وترس بیہوشش بدید | جبرئیل آمد در آغوشش کشید |
| جب انہوں نے ان کو خوف اور ڈر سے بیہوش دیکھا | جبرئیل آئے ان کو بغل میں لیا |
| آں مہابت قسمت بیگانگاں | واں تجمش دوستاں را رائگاں |
| وہ خوف بیگانوں کا حصہ ہے | اور وہ محبت ' مفت دوستوں کے لئے ہے |
| ہست شاہاں رازمانے برنشست | ہول سرہنگاں وصار مہابدست |
| جلوس کے وقت بادشاہوں کے لئے ہے | سپاہیوں کی ہیبت اور تلواریں ہاتھ میں |

دور باش و نیزہ و شمشیر ہا
کہ بلرزند از مہابت شیرہا

دوشاخہ اور نیزہ اور تلواریں
کہ خوف سے شیر لرزتے ہیں

بانگ چاؤشاؤ و آں چوگان ہا
کہ شود ست از نہیبش جانہا

نقیبوں کی آواز اور بلے
کہ ان کے ڈر سے جانیں سہمتی ہیں

ایں برائے خاص و عام رہگذر
کہ کندشاں از شہنشاہی خبر

یہ راستہ کے خاص و عام کے لئے ہے
تاکہ ان کو شہنشاہی سے آگاہ کر دے

از برائے عام باشد ایں شکوہ
تا کلاہ کبر بنہد آں گروہ

یہ دبدبہ عوام کے لئے ہوتا ہے
تاکہ وہ لوگ تکبر کی ٹوپی اتار دیں

تا من و ماہای ایشاں بشکند
نفس خود بیں فتنہ و شر کم کند

تاکہ ان کی خودی اور انانیت کو توڑ دے
متکبر نفس فتنہ اور شر نہ پھیلائے

شہر ازاں ایمن شود کاں شہریار
دارد اندر قہر زخم و گیر و دار

شہر اسی سے پرامن ہوتا ہے کہ وہ بادشاہ
غصہ میں اذیت اور پکڑ دھکڑ رکھتا ہے

پس بمیرد آں ہوسہا در نفوس
ہیبت شہ مانع آید زاں نحوس

تو نفوس میں ہوسیں مر جاتی ہیں
اس نحوست سے بادشاہ کا خوف مانع آتا ہے

باز چوں آید بسوی بزم خاص
کے بود آنجا مہابت یا قصاص

پھر جب وہ خاص مجلس میں آتا ہے
وہاں خوف اور سزا کہاں ہوتی ہے؟

حلم بر حلم ست و رحمتہا بجوش
نشوی از غیر چنگ و نے خروش

بردباری پر بردباری ہے اور شفقتیں جوش میں ہیں
تو سارنگی اور بانسری کی آواز کے سوا نہ سنے گا

طبل و کوس و ہول باشد وقت جنگ
وقت عشرت با خواص آواز چنگ

طبل اور نقارہ اور خوف جنگ کے وقت ہوتا ہے
خواص کے ساتھ عیش کے وقت سارنگی کی آواز ہوتی ہے

ہست دیوان محاسب عام را
واں پریرویاں گرفتہ جام را

پوچھ گچھ کی کچہری عوام کے لئے ہوتی ہے
اور حسین جام تھامے ہوئے ہیں

آں زرہ واں خود در جنگ و وغا
ویں شراب و نقل در بزم صفا

زرہ اور خود جنگ اور لڑائی میں (ہوتی ہے)
شراب اور چبینا خلوص کی محفل میں (ہوتا ہے)

جوشن و آں خود مرچالیش راست | ویں حریر و ورد مرتعریش راست
زرہ اور خود خاص جنگ کے لئے ہے | اور رنگین کپڑا اور گلاب خاص تخت نشینی کے لئے ہے

ایں سخن پایاں ندارد اے جواد | ختم کن واللہ اعلم بالرشاد
اے سخی! اس بات کا خاتمہ نہیں ہے | ختم کر اور اللہ تعالیٰ راست روی کو زیادہ جانتا ہے

اندر احمدؐ آں حسے کاں غارب ست | خفتہ ایں دم زیر خاک یثرب ست
احمدؐ کے اندر کی وہ حس جو چھپ جانے والی ہے | اس وقت مدینہ کی مٹی کے نیچے سوئی ہوئی ہے

واں عظیم الخلق آں کو صفدر ست | بے تغیر مقعد صدق اندر ست
وہ بڑی مخلوق جو صف شکن ہے | بغیر تغیر کے "سچائی کی جگہ" کے اندر ہے

قابل تغیر اوصاف تن ست | روح باقی آفتاب روشن ست
تغیر کے قابل جسم کے اوصاف ہیں | باقی رہنے والی روح، روشن سورج کی طرح ہے

بے زتغیرے کہ لاشرقیۃ | بے زتبدیلی کہ لاغربیۃ
(روح) بغیر تغیر کے ہے کیونکہ وہ نہ مشرقی ہے | (وہ) بغیر تبدیلی کے ہے کیونکہ وہ نہ مغربی ہے

آفتاب از ذرہ کے بیہوش شد | شمع از پروانہ کے بیہوش شد
سورج ذرہ سے کب بے ہوش ہوا ہے؟ | شمع پروانہ سے کب بے ہوش ہوئی ہے؟

جسم احمدؐ را تعلق بد بداں | ایں تغیر آن تن باشد بداں
اس بے ہوشی سے احمدؐ کے جسم کا تعلق تھا | سمجھ لے! تغیر جسم میں ہوتا ہے

ہمچو رنجوری و ہمچوں خواب و درد | جاں ازیں اوصاف باشد پاک و فرد
جیسے بیماری اور جیسے سونا اور درد | روح ان باتوں سے پاک اور جدا ہے

خود نتانم در بگویم وصف جاں | زلزلہ افتد دریں کون و مکاں
میں خود (بیان) نہیں کر سکتا ہوں اور روح کا وصف بیان کروں | تو کون و مکان میں زلزلہ آ جائے

روبہش گر یک دمے آشفتہ بود | شیر جاں مانا کہ آں دم خفتہ بود
ان کی لومڑی اگر تھوڑی دیر کے لئے پریشان ہو گئی تھی | یقیناً روح کا شیر اس وقت سویا ہوا تھا

خفتہ بود آں شیر کز خوابست پاک | اینت شیر نرم ساز و سہاک
وہ شیر سویا ہوا تھا جو سونے سے پاک ہے | عجب نرم کر دینے والا اور خوفناک شیر ہے

| | |
|---|---|
| خفتہ سازد شیر خود را آنچناں | کہ تمامش مردہ دانند ایں سگاں |
| شیر اپنے آپ کو ایسا سویا ہوا بنا لیتا ہے | کہ سب کتے اس کو مردہ سمجھ لیتے ہیں |
| ورنہ در عالم کرا از ہرہ بدے | کو ربودے از ضعیفے تربدے |
| ورنہ دنیا میں کس کی مجال ہوتی | کہ وہ کمزور سے تربد بھی چھین سکتا |
| نقش احمدؐ زاں نظر بیہوش گشت | بحر او از مہر کف پرجوش گشت |
| احمدؐ کا جسم اس دیکھنے سے بے ہوش ہو گیا | ان کا سمندر (روح) ید اللہ کی محبت میں پرجوش ہوگیا |
| مہ ہمہ کف ست معطی نور پاش | ماہ راگر کف نباشد گو مباش |
| چاندؐ عطا کرنے والاؐ نور چھڑکنے والا مجسم ہاتھ ہے | اگر چاند کے ہاتھ نہ ہو کہہ دے نہ ہوا کرے |
| احمدؐ ار بکشاید آں پر جلیل | تا ابد بیہوش ماند جبرئیلؑ |
| احمدؐ اگر وہ عظیم پرکھول دیں | تو جبرئیلؑ ہمیشہ کے لئے بیہوش ہو جائیں |
| چوں گذشت احمدؐ ز سدرہ و مرصدش | از مقام جبرئیل و از حدش |
| جب احمدؐ سدرۃ (المنتہیٰ) اور اس کی جگہ سے گزرے | جبرئیلؑ کے مقام اور ان کی حد سے (گزرے) |
| گفت او را کز پیم آو مایست | گفت روزیں پس مرادستور نیست |
| ان (احمدؐ) نے ان (جبرئیلؑ) کو کہا میرے پیچھے آ جاؤ اور نہ ٹھہرو | انہوں نے کہا جائیے اس کے بعد مجھے اجازت نہیں ہے |
| گفت او راہیں پر اندر پیم | گفت رو رومن حریف تو نیم |
| انہوں نے ان سے کہا ہاں میرے پیچھے اڑ آئیے | انہوں نے کہا جائیے جائیے میں آپ کا ساتھی نہیں ہوں |
| باز گفت او را بیا اے پردہ سوز | من باوج خود نرفستم ہنوز |
| انہوں نے ان سے پھر کہا اے پردہ سوز! آ جا | میں تو ابھی اپنی بلندی پر نہیں پہنچا ہوں |
| گفت بیروں زیں حدا اے خوش فرمن | گر زنم پرے بسوزد پر من |
| انہوں نے کہا اے میرے اقبال مند! اس حد سے باہر | اگر میں پر چلاؤں میرے پر جل جائیں گے |
| حیرت اندر حیرت آمد زیں قصص | بیہشی خاصگاں اندر اخص |
| ان قصوں سے حیرت ہی حیرت ہے | خواص کی غفلت اخص کے معاملہ میں |
| بیہشیہا جملہ اینجا بازی است | چند جانداری کہ جاں پردازی است |
| یہ ساری بیہوشیاں یہاں کھیل ہیں | آپ کتنی جان رکھتے ہیں؟ کہ جان کی مشغولیت ہے |

| | |
|---|---|
| جبرئیلاً گر شریفی گر عزیز | تو نہ پروانہ و نے شمع نیز |
| اے جبرئیل! خواہ تم شریف ہو خواہ عزت والے | تم نہ پروانہ ہو اور نہ شمع |
| شمع چوں دعوت کند وقت فروز | جانِ پروانہ نہ پرہیزد زسوز |
| شمع جب روشن ہونے کے وقت بلائے | پروانہ کی جان جلنے سے پرہیز نہیں کرتی ہے |
| ایں حدیث منقلب را گور کن | شیر رابر عکس صید گور کن |
| اس الٹی بات کو دفن کر دیجئے | شیر کو بالعکس گورخر کا شکار بنا دیجئے |
| بند کن مشک سخن پاشیت را | وامکن انبان قلماشیت را |
| اپنی گفتگو کی مشک پاشی کو بند کر دیجئے | "تو جو چاہے کہو" کے تھیلے کو نہ کھولیے |
| آنکہ برنگذشت اجزاش از زمیں | پیش او معکوس قلما شیت ایں |
| جس شخص کے اجزا زمین سے نہیں گزرے ہیں | "تو جو چاہے کہو" اس کے لئے الٹا ہے |
| لاتخالفھم حبیبی دارھم | یا غریباً نازلاً فی دارھم |
| اے میرے پیارے! مخالفت نہ کر ان کی مدارات کر' | اے مسافر! جو ان کے گھر مہمان ہے |
| اعط ماشاؤا و راموا وارضھم | یاظعیناً ساکناً فی ارضھم |
| دے جو چاہیں اور ارادہ کریں' ان کو راضی رکھ | اے مسافر! ان کے وطن میں ٹھہرے ہوئے |
| تا رسی اندر شہ و درناز خوش | راز یا بامر غزی می ساز خوش |
| جب تک کہ تو شاہ اور عمدہ ناز پر پہنچے | اے رے کے رہنے والے امرغز کے رہنے والے سے اچھی نباہ |
| موسیا در پیش فرعون زمن | نرم باید گفت قولاً لیناً |
| اے موسیٰ زمانہ کے فرعون کے سامنے | نرم بات' نرمی سے کہنی چاہیے |
| آب اگر در روغن جوشاں کنی | دیگدان و دیگ را ویراں کنی |
| اگر کھولتے ہوئے تیل میں تو پانی ڈالے گا | چولہے اور دیگ کو تباہ کر دے گا |
| نرم گو لیکن مگو غیر صواب | وسوسہ مفروش در لین الخطاب |
| نرم بات کہئے لیکن صحیح بات کے سوا نہ کہیے | خطاب کی نرمی میں وسوسے نہ پھیلائیے |
| وقت عصر آمد سخن کوتاہ کن | آنکہ عصرت را آگاہ کن |
| عصر کا وقت ہوگیا بات مختصر کر دیجئے | اے وہ کہ تیرا کا دور زمانہ کا آگاہی بخشنے والا ہے |

| | |
|---|---|
| گوتو مرگل خوارہ را کہ قند بہ | نرمی فاسد مکن طینش مدہ |
| آپ مٹی کھانے والے سے کہیئے کہ شکر بہتر ہے | غلط نرمی نہ برتیے' اس کو مٹی نہ دیجئے |
| نطق جاں را روضۂ جانیستی | کز حروف و صوت مستغنیستی |
| آپ روحانی گفتگو کے لئے روحانی باغیچہ ہیں | کیونکہ آپ حروف اور آواز سے بے نیاز ہیں |
| ایں سرخر درمیان قند زار | اے بسا کس را کہ بنہادست خار |
| اس گدھے کے سر نے شکر کے کھیت میں | بہت سے لوگوں کے لئے کانٹے رکھ دیئے ہیں |
| ظن ببرداز دور کایں آنست وبس | چوں قچ مغلوب وامی رفت پس |
| دور سے انہوں نے خیال کیا کہ کہ بس یہی تھا | مغلوب مینڈھے کی طرح وہ لوٹ گئے |
| صورت حرف آں سرخراں یقیں | در رز معنیٰ و فردوس بریں |
| حروف کی صورت کو یقینا گدھے کا سر سمجھئے | معانی کے انگورستان اور جنت میں |
| اے ضیاء الحق حسام الدین برآر | ایں سر خررا ازیں بطیخ زار |
| اے ضیاء الحق حسام الدین نکال دیجئے | اس فالیز سے گدھے کے سر کو |
| تاسر خرچوں بمرد از مسلخہ | نشو دیگر بخشدش آں مبطخہ |
| تا کہ جب گدھے کا سر مذبح کی وجہ سے مر جائے گا | وہ فالیز اس کو دوسرا نشو (ونما) بخش دے گا |
| ہیں زما صورتگری و جان زتو | نے غلط ہم ایں زتو ہم آں زتو |
| خبردار! ہماری جانب سے صورت بنانا ہے اور روح تیری جانب سے ہے | نہیں غلط ہے' یہ بھی آپ کی جانب سے ہے' وہ بھی آپ کی جانب سے ہے |
| مثنوی صورت بود جانش توئی | ہم جہت ہم نوروار کانش توئی |
| مثنوی صورت ہے اس کی جان آپ ہیں | اس کی جہت بھی آپ اس کا نور اور اسکے ارکان بھی آپ ہیں |
| برفلک محمودی اے خورشید فاش | برزمیں ہم تا ابد محمود باش |
| اے روشن سورج! آپ آسمان پر محمود ہیں | (خدا کرے) زمین پر بھی ہمیشہ محمود رہیں |
| تا زمینی باسمائی بلند | یک دل و یک قبلہ و یک خوشوند |
| تا کہ زمین والے آپ بلند آسمان والے کے ساتھ | ایک دل اور ایک قبلہ اور ایک عادت ہو جائیں |

| وحدت است اندر وجود معنوی | تفرقہ برخیزد و شرک و دوئی |
|---|---|
| روحانی وجود میں یکتائی ہے | تفرقہ اور شرک اور دوئی ختم ہو جائے |
| یاد دارند اتحاد و ماجرا | چوں شناسد جان من جان ترا |
| تو وہ اتحاد اور گذشتہ واقعات کو یاد رکھتی ہے | جب میری جان آپ کی جان کو پہچان لیتی ہے |
| مختلط خوش ہمچو شیر و انگبیں | موسیٰ و ہاروں شوند اندر زمیں |
| عمدہ طریقہ پر گھل مل جاتی ہیں جس طرح دودھ اور شہد | (تب) وہ زمین میں موسیٰ اور ہارون بن جاتی ہیں |
| منکری اش پردۂ ساتر شود | چوں شناسد اندک و منکر شود |
| اس کا منکر ہونا چھپانے والا پردہ بن جاتا ہے | جب تھوڑا سا پہچانتی ہے اور منکر بن جاتی ہے |
| خشم کرد آں مہ زنا شکری او | پس شناسائے بگرد انید رو |
| وہ چاند اس کی ناشکری کی وجہ سے غصہ میں بھر جاتا ہے | تو پہچاننے والا منہ پھیر لیتا ہے |
| ناشناسا گشت و پشت پای زد | زیں سبب جان نبیؐ را جان بد |
| نہ پہچاننے والی بنی اور ٹھکرایا | اسی وجہ سے بری روح، نبیؐ کی روح کو |
| تابدانی لج آں گبر کہن | ایں ہمہ خواندی فروخواں لم یکن |
| تاکہ پرانے کافر کا جھگڑا سمجھ جائے | یہ تونے سب پڑھا (اب) لم یکن پڑھ لے |

## دربیان اعتقاد یہود و نصاریٰ پیش از بعثت درشان جناب حضرت پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام و نام او را حرز جاں کردن وظہورش را خواہاں بودن

### بعثت سے قبل یہود اور نصاریٰ کا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اعتقاد کا بیان اور ان کے نام کو جان کی حفاظت کا سبب سمجھنا اور ان کے ظہور کا خواہاں ہونا

| نعت او ہر گبر را تعویذ بود | پیش ازانکہ نقش احمد فرنمود |
|---|---|
| ان کی تعریف ہر کافر کا تعویذ تھی | اس سے پہلے کہ احمد کی صورت شان دکھائے |
| از خیال روشن دل شاں می طپید | کایں چنیں کس ہست تا آید پدید |
| ان کے چہرے کے خیال سے ان کا دل تڑپتا تھا | کہ ایسا ایک شخص ہے حتیٰ کہ وہ دنیا میں آئے گا |

| | |
|---|---|
| سجدہ می کردند کاے رب بشر | در عیاں آریش ہرچہ زود تر |
| وہ سجدے کرتے تھے کہ اے انسانوں کے رب! | جس قدر جلد ہو سکے ان کو ظاہر کر دے |
| تا بنام احمدؐ از یستفتحون | باغیاں شاں می شدندے سرنگوں |
| حضورؐ کے نام کے ذریعہ فتح طلب کرنے کی وجہ سے | ان سے باغی سرنگوں ہو جاتے تھے |
| ہرکجا حرب مہولے آمدے | عون شاں کراری احمدؐ بدے |
| جہاں کہیں خوفناک جنگ ہوتی | آنحضورؐ کی حملہ آوری ان کی مددگار ہوتی |
| ہرکجا بیماری مزمن بدے | یاد اوشاں داروی شافی بدے |
| جہاں کہیں پرانی بیماری ہوتی | ان کا ان کو یاد کرنا شفا دینے والی دوا ہوتی |
| نقش او می گشت اندر راہ شاں | در دل و در گوش و در افواہ شاں |
| ان کی تصویر ان کے راستوں میں گشت کرتی تھی | دل اور کان اور ان کے مونہوں میں |
| نقش او را کے بیابد ہر شغال | بلکہ فرع نقش او یعنی خیال |
| ہر گیدڑ ان کی صورت کہاں پا سکتا ہے؟ | بلکہ ان کی صورت کی فرع یعنی خیال (تھا) |
| نقش او بر روی دیوار ار فتد | از دل دیوار خون دل چکد |
| ان کا نقش اگر دیوار پر پڑے | تو دیوار کے دل سے دل کا خون ٹپکنے لگے |
| آنچناں فرخ بود نقشش برو | کہ رہد در حال دیوار از دو رو |
| اس پر ان کا نقش ایسا مبارک ہو گا | کہ دیوار فوراً دو رخی سے نجات پا لے گی |
| گشتہ با یک روئی اہل صفا | آں دو روئی عیب مر دیوار را |
| اہل باطن کی ایک رخی والی بن جائے گی | دو رخی دیوار کے لئے (بھی) عیب ہے |
| ایں ہمہ انکار و کفراں زادشاں | چوں درآمد سید آخر زماں |
| ان کا یہ سب انکار اور کفر پیدا ہو گیا | جب سید آخر الزماں تشریف لے آئے |
| ایں ہمہ تعظیم و تفخیم و وداد | چوں بدیدندش بصورت بردباد |
| سب تعظیم اور اعزاز اور محبت | جب انہوں نے اس کی صورت دیکھی برباد ہو گئی |

| قلب آتش دید دردم شد سیاہ | قلب را در قلب کے بودست راہ |
| --- | --- |
| کھوٹے نے آگ دیکھی فوراً کالا ہو گیا | کھوٹے کے لئے، دل میں کب راستہ ہے؟ |
| قلب می زد لاف اشواق محک | تا مریداں را در اندازد بشک |
| کھوٹا سکہ کسوٹی کے شوقوں کی شیخی مارتا تھا | تاکہ مریدوں کو شک میں ڈال دے |
| یافتد اندر دام فکرش ناکسے | ایں گماں بر برزند از ہر خسے |
| نالائق ہی اس کے مکر کے جال میں پھنستا ہے | یہ خیال ہر کمینہ سے ابھرتا ہے |
| کایں اگر نہ نقد پاکیزہ بدے | کے بسنگ امتحاں راغب شدے |
| کہ اگر یہ کھرے اور پاکیزہ نہ ہوتے | تو کسوٹی کی جانب کب رغبت کرتے |
| ہیچ از لاف محک دیدن زدے | یا بسنگ امتحاں شودن بدے |
| کبھی کسوٹی کے دیکھنے کی شیخی بگھارتا | یا اس کو کسوٹی کا شوق ہوتا |
| او محک می خواہد اما آنچناں | کہ نگردد قلبی او زاں عیاں |
| وہ کسوٹی چاہتا ہے لیکن ایسی | کہ اس کا کھوٹ اس سے ظاہر نہ ہو |
| گر بگویم تا قیامت زیں کلام | صد قیامت بگزرد ایں ناتمام |
| اگر میں قیامت تک (بھی) یہ بات کروں گا | سو قیامتیں گزر جائیں گی یہ نامکمل رہے گی |
| آں محک کہ او نہاں دارد صفت | نے محک باشد نہ نور معرفت |
| وہ کسوٹی کو جو چھپانے کی صفت رکھے | نہ وہ کسوٹی ہو گی نہ پہچاننے کی روشنی |
| آئینہ کو عیب رو دارد نہاں | از برای خاطر ہر قلتباں |
| وہ آئینہ جو چہرے کا عیب چھپائے | ہر دیوث کی خاطر سے |
| آئینہ نبود منافق باشد او | ایں چنیں آئینہ را ہرگز مجو |
| وہ آئینہ نہ ہوگا، منافق ہو گا | ایسے آئینہ کی کبھی جستجو نہ کر |
| آئینہ جو راست گوئے بے نفاق | ختم کن واللہ اعلم بالوفاق |
| سچ کہنے والا، بے نفاق آئینہ تلاش کر | ختم کر دے اور اللہ (حسن) اتفاق کو زیادہ جانتا ہے |
| تاکہ عین آئینہ ات ساز د خدا | کہ نماید عرش را ہمچوں سما |
| تاکہ تجھے اللہ تعالیٰ بعینہٖ آئینہ بنا دے | کہ تجھے عرش کو آسمان کی طرح دکھا دے |

| عرش چہ و چرخ چہ اے ذوالالباب | فہم کن واللہ اعلم بالصواب |
| --- | --- |
| اے عقلمند! عرش کیا اور آسمان کیا؟ | سمجھ لے اور خدا زیادہ بہتر جانتا ہے |

# قد تم الدفتر الرابع من الکتاب المثنوی المعنوی للمولوی المعنوی

مولانا نے چونکہ اوپر فرمایا تھا "زانکہ شکل زفت بہر منکرست + چونکہ عاجز آمدی لطف و برست" اس کی تائید میں ایک قصہ بیان فرماتے ہیں۔ تفصیل اس کی یہ ہے کہ ایک روز جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جبرئیل علیہ السلام سے فرمایا کہ جیسی آپ کی اصلی صورت ہے ایک مرتبہ ہم کو اسی طرح دکھلا دو تا کہ ہم اس کو آنکھوں سے دیکھ لیں۔ یہ سن کر جبرئیل علیہ السلام نے فرمایا کہ آپ سے ہو نہ سکے گا اور آپ اس کے دیکھنے کے متحمل نہ ہوں گے اور چونکہ حس جسمانی کمزور اور نازک ہے اس لئے آپ پر اس کا دیکھنا شاق ہوگا۔ آپ نے فرمایا خیر دکھلاؤ تو سہی جسم کو یہ بھی معلوم ہو جاوے گا کہ اس کی حس کس قدر کمزور اور ضعیف ہے۔ اب مولانا انتقال فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ آدمی کی حس جسمانی گو کمزور ہے مگر اس کے باطن میں ایک نہایت عظیم الشان مخلوق پوشیدہ ہے یعنی روح قوی روح اور جسم کی مثال پتھر اور لوہے کی سی ہے کہ صورت میں تو محض معمولی ہے لیکن معنی کے لحاظ سے چقماق ہے کہ اس میں آگ سے قاہر مخلوق چھپی ہوئی ہے۔ اب مولانا اس استبعاد کو بالقصد اٹھانا چاہتے ہیں جو امر باطنی کی بہ نسبت جسم ظاہری کے قوی ہونے پر ہوتا ہے اور فرماتے ہیں کہ دیکھو آگ پتھر اور لوہے سے پیدا ہوتی ہے مگر وہ آگ جو ان دو سے پیدا ہوتی ہے نہایت قاہر ہوتی ہے اور دیکھو آگ نتیجہ ہے وصف تن کا۔ کیونکہ جسم انسان ہی آگ کو لوہے پتھر وغیرہ سے نکالتا ہے۔ لیکن باایں ہمہ وہ اس جسم انسانی پر غالب اور شعلہ زن ہوتی ہے۔ جب یہ معلوم ہو گیا تو اس سے سمجھ لو کہ جسم میں بھی ایک شعلہ (روح انسانی) چھپا ہوا ہے جو اپنے اندر صفت ابراہیمی رکھتا ہے یعنی اس سے ایک زبردست آتش کدہ مغلوب ہو سکتا ہے اور اس کی یہ حالت ہے کہ اگر تم اس کو اپنے اندر سے نکالو یعنی اس کی صفات کو غالب کر دو تو یہ آگ جو اس قدر قاہر نظر آتی ہے اس کی بخوشی فرمانبردار ہو جاوے گی (چنانچہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی نظیر موجود ہے) یہی وجہ ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔ نحن الآخرون السابقون یعنی گو ہم متولد ہیں اپنے آباء سے مگر ہم ان سے بڑھے ہوئے ہیں جس طرح کہ آگ لوہے اور پتھر سے پیدا ہوتی ہے مگر دونوں سے بڑھی ہوتی ہے۔ اب مولانا پھر تشبیہ جسم کی طرف عود کرتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ ہم نے جسم کو لوہے اور پتھر سے تشبیہ دی تھی سو دیکھو لوہا اور پتھر صورت کے لحاظ سے سندان کے مقابلہ میں عاجز ہیں مگر اپنی معنی کے لحاظ سے سینکڑوں لوہے کی کانوں سے بڑھ کر ہیں کیونکہ ان میں آگ چھپی ہوئی ہے جو ان کو ایک دم میں گلا سکتی ہے۔ پس یہی حالت جسم کی ہے کہ وہ صورت میں نہایت معمولی اور کمزور ہے مگر اس میں ایک نہایت عظیم مخلوق پوشیدہ ہے اور اسی سے تم یہ بھی سمجھ سکتے ہو کہ انسان گو صورۃً اس عالم کی فرع اور اس سے متولد ہے مگر حقیقت کے لحاظ سے اس کی اصل ہے اور گو ظاہر اس کا اس قدر کمزور ہے کہ ایک مچھر اسے نچا سکتا ہے مگر حقیقت اس کی اس قدر عظیم ہے کہ افلاک ہفت کو محیط ہے۔ کیونکہ وہ جامع حقائق عالم ہے خیر تو جبکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اصرار فرمایا تو انہوں نے اپنی وہ ہیئت جس سے پہاڑ پارہ پارہ ہو جاوے کسی قدر دکھلا دی۔ یعنی ان کے پر مشرق و مغرب کو گھیرے ہوئے تھے اس صورت کو دیکھ کر

مارے خوف کے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بے ہوش ہو گئے۔ پس جبکہ جبریل علیہ السلام نے آپ کے خوفزدہ اور بے ہوش ہونے کو دیکھا تو انہوں نے اپنی صورت فوراً بدل دی اور آ کر آپ کو گود میں لے لیا۔ اس وقت ان سے دو فعل صادر ہوئے ایک تو تخویف بصورت مہیب اور دوسری لطف وعنایت بصورت مانوس۔ پس پہلا فعل تو جسم اور حواس جسمانیہ کے لئے تھا جو حقیقت ملکیہ سے مغائرت رکھتے ہیں اور دوسرا فعل روح کے لئے تھا جو حقیقت کے ساتھ اتحاد اور موافقت رکھتی ہے۔ کیونکہ ہیبت اغیار کے لئے ہوتی ہے اور لطف وعنایت دوستوں کے لئے۔ دیکھو جس وقت سلاطین تخت حکومت پر بیٹھتے ہیں اس وقت ان کی ہیبت نہایت ہولناک ہوتی ہے کہ سپاہی پہرہ پر ہوتے ہیں اور شمشیر ہائے بران اور دوشاخ نیزے اور عام نیزے اور عام تلواریں جن کی ہیبت سے شیروں کے جسم پر لرزہ پڑ جائے ہاتھ میں ہوتے ہیں اور نقیب للکارتے ہوتے ہیں اور وہ تلواریں ہوتی ہیں جن کی ہیبت سے دم فنا ہوتا ہے اور یہ سب کچھ بیرونی عوام وخواص کے لئے ہوتا ہے تاکہ ان کو بادشاہ کی خبر ہو جاوے اور یہ دبدبہ عوام کے لئے اس لئے ہوتا ہے کہ وہ لوگ کلاہ تکبر سر سے اتار دیں اور تاکہ ان کا غرور ٹوٹ جاوے اور ان کا نفس خود بین فتنہ اور شرارت نہ پیدا کرے اور ملک میں امن ہو جاوے اس سے امن ہوتا ہے کہ بادشاہ قاہرانہ لوگوں پر گرفت کرے اور ان کو ان کے جرموں کی سزائیں دے۔ کیونکہ ایسا کرنے سے خواہشات نفسانیہ نفسوں ہی کے اندر مرکر رہ جاتے ہیں اور ان کا ظہور نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ ہیبت شاہی اس نحوست سے مانع ہوتی ہے پس یہ برتاؤ تو بیرونی لوگوں کے ساتھ ہوتا ہے اب سنو کہ جب وہ اپنے محفل خاص میں آتا ہے تو نہ وہاں خوف کا نام ہوتا ہے نہ انتقام کا بلکہ وہاں تو سراسر حلیم ہوتا ہے اور رحمتیں جوش زن ہوتی ہیں اور آواز چنگ اور آواز بانسری وغیرہ کے سوا اور کوئی شور ہی نہیں ہوتا۔ پس اس بیان سے معلوم ہو گیا کہ ہیبت اغیار کے لئے ہے اور لطف خواص کے لئے چنانچہ ڈھول اور ہیبت ناک نقارے جنگ میں ہوتے ہیں جن سے دشمنوں کو ڈرایا جاتا ہے اور جبکہ خواص کے ساتھ مصروف عیش ہوتے ہیں تو اس وقت چنگ کی دلکش آواز ہوتی ہے۔ نیز مقدمات کی کچہری عوام کے لئے ہوتی ہے اور بزم خاص میں پریرو جام لئے ہوتے ہیں اور زرہ اور خود جنگ میں ہوتے ہیں اور شراب ونقل بزم صفا میں اور جوش اور خود دشمن کے مقابلہ کے لئے ہوتے ہیں اور حریر وگل عیش وعشرت کے لئے۔ خیر یہ گفتگو تو ختم نہ ہوگی اس لئے اس کو ختم کر کے مضمون سابق کو بیان کرنا چاہئے۔ ہم نے کہا تھا کہ آدمی کے اندر ایک حس جسمانی ہے جو کہ کمزور ہے اور دوسری ایک عالی شان مخلوق ہے۔ سو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اندر بھی یہ دونوں باتیں تھیں۔ چنانچہ وہ حس جسمانی جو مشاہدہ صورت جبریل کی تاب نہ لا سکی اور از خود رفتہ ہو گئی وہ تو اس وقت مدینہ میں زیر زمین سو رہی ہے اور وہ عظیم الشان مخلوق جو کہ نہایت بہادر ہے اور انکی مہیب شکلوں سے متاثر نہیں ہوتی وہ بلا تغیر کے مقعد صدق میں مقیم ہے۔ بے تغیر ہم نے اس لئے کہا کہ ایسے تغیرات یعنی تغیرات ناسوتیہ کو قبول کرنے والے اوصاف جسمانیہ ہوتے ہیں نہ کہ روح باقی جو کہ ایک روشن آفتاب اور ظلمات ناسوت سے منزہ ہے وہ بے تغیر وتبدل ہے اس لئے کہ نہ وہ شرقی ہے نہ غربی۔ کیونکہ شرق وغرب عالم خلق سے ہیں اور ارواح عالم امر سے اور جبکہ روح احمدی آفتاب ہے تو شکل جبریلی جو کہ اس کے مقابلہ میں ایک ذرہ ہے اس سے کیونکر بے ہوش ہو سکتی ہے اور جبکہ وہ ایک شمع ہے تو پروانہ سے کیونکر بے ہوش ہو سکتی ہے اس لئے کہا جائے گا کہ جسم احمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اس بے ہوشی سے تعلق تھا نہ کہ روح کو

کیونکہ تغیر ناسوتی جسم ہی کا حصہ ہے۔ روح سے اسے کوئی واسطہ نہیں جیسے کہ بیماری۔ نیند اور تکلیف وغیرہ کہ یہ سب جسم سے متعلق ہیں روح ان اوصاف سے پاک اور علیحدہ ہے۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ میں روح کے اوصاف بیان نہیں کر سکتا اور اگر اس کے اوصاف عالیہ بیان کروں تو عالم میں ہل چل پڑ جائے اس لئے کہ کوئی ان اوصاف کے سننے کی تاب نہیں لا سکتا اس کے بعد مولانا بے ہوشی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا منشاء بیان فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اگر آپ کی لومڑی یعنی جسم کچھ دیر کے لئے پریشان ہوگئی تو اس کی وجہ یقیناً یہ تھی کہ آپ کا شیر جان اس وقت سو رہا تھا یعنی غیر اختیاری طور پر حفاظت جسم سے غافل تھا اور وہ شیر (روح مصطفوی) جو بحکم لاینام قلبی۔ حقیقی سونے سے پاک ہے مجازاً سو رہا تھا یعنی غافل از تصرف فی الجسم تھا۔

فائدہ:۔ یہ غفلت از تصرف غیر اختیاری تھی اور اختیار کو اس میں دخل نہ تھا۔ فتنبہ لہ) اب فرماتے ہیں کہ یہ شیر جو کہ ہیبت ناک شے کو نرم کر دینے والا ہے عجیب شیر ہے کہ اس کی قوت کا بیان نہیں ہو سکتا۔ خیر یہ تو جملہ معترضہ تھا۔ اب سنو کہ شیر اپنے کو یوں سوتا بنا لیتا ہے کہ سب کتے اسے مردہ سمجھ لیتے ہیں اور اگر ایسا نہ ہوتا تو کس کی مجال تھی کہ وہ کسی ضعیف اور کمزور سے تربدی بے حقیقت چیز بھی چھین لیتا۔ (میرے نزدیک یہ ایک جداگانہ مضمون ہے اور مقصود اس سے خفتہ بود آن شیر کز خواب ست پاک کی اور حق سبحانہ کی چشم پوشی بیان کرنا ہے۔ اور حاصل یہ ہے کہ شیر روح مصطفوی کا اپنے کو سوتا بنا لینا کچھ تعجب کی بات نہیں کیونکہ قاہر عالم حق سبحانہ بھی ایسا کرتے ہیں جیسا کہ اس تعدی سے ظاہر ہے جو کہ عالم میں مشاہدہ ہے کیونکہ اگر حق سبحانہ قصداً مجرموں سے چشم پوشی نہ کرتے اور اپنے کو ایسا نہ بناتے جیسا کہ وہ ان کے جرموں کو جانتے ہی نہیں تو عالم میں فساد ناممکن تھا۔ واللہ اعلم۔ خیر تو جسم احمد صلی اللہ علیہ وسلم اس نظر سے بے ہوش ہوا تھا نہ کہ روح اور وجہ اس بے ہوشی کی یہ تھی کہ ان کا بحر روح محبت دست حق سبحانہ سے پر جوش ہو کر تصرف فی الجسم سے غافل ہو گیا تھا۔ اس پر اگر کوئی شبہ کرے کہ حضرت حق کے ہاتھ کہاں ہے جس کی محبت سے وہ بحر پر جوش ہوا تھا۔ تو اس کا جواب یہ ہے کہ چاند سراپا ہاتھ ہے اس لئے کہ جو کام وہ ہاتھ سے کرتا مثلاً دنیا اور نور پھیلانا سو وہ اپنی ذات سے کرتا ہے پس ایسی حالت میں اگر اس کے متعارف ہاتھ نہ ہو تو نہ سہی پس اسی طرح کف حق سبحانہ کو سمجھ لو اس مضمون کو ختم کر کے آگے وہم تفضیل جبریل علیہ السلام بر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دفع فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صورت جبریلی کو دیکھ کر بے ہوش ہو جانے کو دیکھ کر تم کو جبریل علیہ السلام کی آنحضرت پر فضیلت کا شبہ نہ ہونا چاہئے۔ کیونکہ آپ تو ان کو دیکھ کر تھوڑی ہی دیر بے ہوش رہے تھے اور وہ بے ہوشی بھی جسمانی تھی نہ کہ روحانی۔ لیکن اگر جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے روحانی عظیم الشان پروں کو کھول دیں اور اپنے قوی عروج روحانی کو ظاہر فرمائیں تو جبرئیل علیہ السلام ابد تک بے ہوش رہیں اور کبھی ہوش نہ آئے آپ کے پروں کی فوقیت جبرئیل علیہ السلام کے پروں پر اس واقعہ سے ظاہر ہوگی کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سدرۃ المنتہیٰ سے آگے بڑھے اور جبرئیل علیہ السلام کے مقام اور ان کی حد سے تجاوز کیا تو جبریل اپنے مقام پر ٹھہر گئے اس پر آپ نے فرمایا کہ جبریل کیوں ٹھہر گئے میرے پیچھے پیچھے آؤ۔ اس پر انہوں نے جواب دیا کہ آپ ہی تشریف لے جائیں مجھے آنے کی اجازت نہیں ہے آپ نے پھر فرمایا کہ میرے پیچھے چلے آؤ اس کا بھی انہوں

نے یہی جواب دیا کہ اب میں آپ کا ہمسفر نہیں ہو سکتا آپ نے پھر فرمایا کہ میں ابھی اپنی اصلی بلندی پر نہیں پہنچا ہوں چلے آؤ۔ اس پر انہوں نے عرض کیا کہ اگر میں اس حد سے آگے پروں کو حرکت دیتا ہوں تو فوراً میرے پر جل جاویں گے۔ بس اس سے تم سمجھ لو کہ دونوں کے پروں میں کیا نسبت ہے۔ اس کے بعد مولانا فرماتے ہیں کہ ایسے واقعات کو سن کر سخت حیرت ہوتی ہے کہ خواص عباد اللہ اخص العباد کے معاملہ میں ہوش سے کام نہیں لیتے۔ دیکھو جبرئیل علیہ السلام سے خاص اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بلانے پر آگے نہیں جاتے۔ آگے جبریل علیہ السلام کو مخاطب کر کے کہتے ہیں کہ اس مقام پر تمام بے ہوشیاں ایسی بازی ہیں جو واجب الترک ہیں لہذا سب کو چھوڑنا چاہئے اور ہوش سے کام لینا چاہئے اور اگر آگے بڑھنے میں جل کر جان جانے کا خوف ہے تو آخر جان کا بچانا کب تک یہ مقام تو جان ہی دینے کا ہے۔ جبریل علیہ السلام آپ کتنے ہی مشرف و مکرم عند اللہ ہوں مگر اتنا تو ہم کہیں گے کہ آپ نہ شمع مصطفوی کے پروانہ ہیں اور نہ خود شمع ہیں ورنہ پروانہ نہ ہونے کی ایک معقول وجہ آپ کے پاس ہوتی اور آپ کو پروانہ نہ ہونا تعجب کی بات ہے کیونکہ جس وقت شمع پروانہ کو بلاتی ہے تو وہ ہرگز جلنے سے گریز نہیں کرتا۔ اور آپ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بلانے پر فرماتے ہیں کہ میرے پر جل جاویں گے۔ اس مضمون کو مناسب بیان فرما کر حضرت حسام الدین کو خطاب فرماتے ہوئے کہتے ہیں کہ اس گفتگو کو دفن کیجئے جو عوام کے نزدیک الٹی ہے اور شیر کو یعنی اپنے کو گورخر یعنی عوام کا شکار کر دیجئے گو ہونا اسکے خلاف چاہئے یعنی اپنے کو ان کا تابع کر دیجئے گو ہونا یہ چاہئے تھا کہ وہ آپ کے تابع ہوتے اور اپنے خم پاش مشک یعنی منہ کو عوام کی خاطر سے بند کر لیجئے اور اپنی آزاد بیانی کے تھیلے کو نہ کھولئے۔

فائدہ:۔ آزاد بیانی حاصل ہے قل ماشئت کا کیونکہ اس کے معنی ہیں جو جی چاہے کہو) کیونکہ جو لوگ ابھی محبوس ناسوت ہیں ان کے نزدیک یہ آزاد بیانی الٹی ہے۔ مولانا نے اعتراض بر جبریل علیہ السلام کو اہل ظاہر کے نزدیک اوندھی بات اور الٹی آزاد بیانی کہا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ اہل ظاہر کہیں گے کہ جبریل علیہ السلام کے لئے حد بحکم خداوندی مقرر تھی پس ان کا اس سے آگے نہ بڑھنا امتثال امر الٰہی تھا۔ پس گویا مولانا کے اعتراض بر جبریل کا حاصل یہ ہوا کہ جبریل علیہ السلام کو تعمیل حکم رسول کے لئے امتثال امر الٰہی کو چھوڑ دینا چاہئے تھا اور یہ بالکل الٹی بات ہے جبکہ اہل ظاہر کے نزدیک اس کا الٹا ہونا ثابت ہو گیا تو اب ضرورت ہے کہ مولانا کی طرف سے اس اعتراض اہل ظاہر بر مولانا کا جواب دیا جاوے کیونکہ مولانا کے کلام سے اس اعتراض بر جبریل کا فی نفسہ صحیح ہونا مفہوم ہوتا ہے سو اس اعتراض اہل ظاہر کا جواب یہ ہے کہ خود یہ مقدمہ ہی مسلم نہیں کہ جبریل علیہ السلام کے لئے حد بحکم خداوندی مقرر تھی بلکہ ہیبت جلال کبریائی کے سبب وہ خود آگے نہ بڑھتے تھے اس وقت جبریل علیہ السلام کے امتناع کا منشا امتثال صریح امر خداوندی نہ ہوگا۔ بلکہ ان کا خوف و اجتہاد ہوگا اور یہی مبنی ہے اعتراض کا۔ پس ثابت ہو گیا کہ جبریل پر مولانا کا اعتراض فی نفسہ صحیح ہے لیکن چونکہ عوام کے خیال کے خلاف تھا۔ نیز اس میں جبریل علیہ السلام کی تنقیص کا شبہ ہو سکتا تھا بنابریں مولانا نے اس گفتگو کو بند کرنے کی ہدایت فرمائی۔ پس اے میرے محبوب اور اے مسافر جو آپ کے وطن میں مقیم ہے یعنی عالم سوت میں آپ ان کی مخالفت نہ کریں بلکہ ان کی

